house. V. I sleep on a cot in my bedroom. VI. My brother works in the city in a bank. VII. He goes to the bank on a bicycle, and it takes him thirty minutes. VIII. We do not know the owner of this house. IX. We live here because our school is here. X. The price of the cloth is not much. XI. This work will take many days. XII. I know Ahmad's new shop. XIII. Both these houses are Najma's. XIV. All the three books are very good. XV. Do you know her sister?

## E. Answer the following in Urdu.

۱- یہ کس کا مکان ہے؟ ۲- اس مکان میں کون رہتا ہے؟ ۳- مکان کے آگے کیا ہے؟ ۴- آنگن کہاں ہے؟ ۵- باورچی خانہ کہاں ہے؟ ۶- کیا کھانے کا کمرہ الگ ہے؟ ۷- آپ کے مکان میں کتنے کمرے ہیں؟ ۸- کالج میں کون پڑھتا ہے؟ ۹- کیا مکان کالج اور بینک سے دور ہے؟ ۱۰- مکان کا کرایہ کیوں زیادہ نہیں؟

## Unit VI

# دو بکرے

ایک دن ہم ندی پر گئے[1]۔ ندی پر لکڑی کا چھوٹا سا پل تھا[2]۔ پل بہت چوڑا نہ تھا۔ بس ایک آدمی جا سکتا تھا۔ ہم وہاں کھیل رہے تھے۔ تھوڑی دیر بعد[3] دیکھا کہ ایک بکرا اِدھر سے چلا جا رہا ہے[4] اور ایک اُدھر سے آ رہا ہے۔ دونوں بکرے بیچوں بیچ[5] میں پہنچ گئے۔ اب جائیں تو کیسے جائیں؟ اگر لڑتے ہیں تو ندی میں گر جاتے ہیں[6]۔ ایک بکرے نے دوسرے سے کہا "میں پُل پر بیٹھ جاتا ہوں[7] تم میری پیٹھ پر سے[8] چلے جاؤ۔"

دوسرا بکرا راضی ہو گیا۔ پہلا بکرا بیٹھ گیا اور دوسرا اُس کی پیٹھ پر سے گذر گیا۔ پھر پہلا بکرا اُٹھا اور اِس پار آ گیا۔ بکرے نے ہمیں دیکھا اور ہمارے پاس آ گیا۔ بتاؤ یہ کس کا بکرا ہے؟

یہ ہمارا بکرا ہے۔ دیکھو ہمارا بکرا کیسا ہوشیار ہے۔

1. With several verbs for 'movement', for example jaanaa/, /aanaa/, and /pahoNcnaa/, /-par/ is used in the sense of "to" or "at" with reference to some 'place', but not obligatorily. For some people, however, the use is required with reference to bodies of water (river, pond, lake, well). In other words, they may say, /ahmad dukaan gayaa/, "Ahmad went to the store," but only /ahmad nadii-par gayaa/, "Ahmad went to the river."

2. The use of /saa/ or its other two forms (/see/ and /sii/) after an adjective or explicator reduces any absoluteness in the original meaning. Thus /bahot/ may imply excess, but /bahot see/ suggests only a multiplicity. With singular nouns, the shift would be from definiteness to indefiniteness. Compare the following pairs of sentences:

| | |
|---|---|
| wahaaN bahot loog thee | There were a whole lot of people there |
| wahaaN bahot see loog thee | There were quite a few people there |
| mujhee acchii kitaab diijiyee | Give me the good book. |
| mujhee acchii sii kitaab diijiyee | Give me a good book. |
| yee khaanaa xaraab hai | This food is bad. |
| yee khaanaa xaraab saa hai | This food is slightly bad |

(See 81.)

3. With measures of time, /baad/ may occur by itself without a preceding /-kee/

| | | |
|---|---|---|
| /thooRii deer-baad/ = /thooRii deer-kee baad/ | "After a while." |
| /eek ghanTee-baad/ = /eek ghanTee-kee baad/ | "After an hour." |

Note that in the second example, /ghanTee/ is still in the oblique case.

4. /calaa-jaanaa/ "to go; to go away." /calaa/, here, will be inflected like a marked adjective to agree with the subject in gender and number.

| | |
|---|---|
| laRkii calii-jaa-rahii thii | The girl was going along. |
| laRkee calee-gayee | The boys went away |

5. /biicooN-biic-meeN/ : "...right in the middle." A more emphatic statement than simply /biic-meeN/.

| | |
|---|---|
| saRak-kee biic-meeN | In the middle of the road. |
| saRak-kee biicooN-biic-meeN | Right in the middle of the road.. |

6. /agar laRtee haiN too nadii-meeN gir-jaatee haiN/: "If they were to fight now they'd fall into the river." The conditional or causal effect is provided by /agar/ and /too/, while the use of the present imperfect construction in both clauses makes the statement true for more than one instance. (Also see 221.)

7. The use of /jaanaa/ in /gir-jaatee haiN/ in the preceding sentence and in /baiTh-jaataa huuN/ here is what we call its 'completive' function. (See 162 and 163.)

8. /meerii piiTh-par see/: "...over my back..." Note the use of two postpositions—a very explicit way to indicate that in Urdu the action has two parts. In the first, the subject comes 'on' the back, then in the second it moves 'away from' the back. Similarly, a combination of two postpositions, /-meeN see/, is also used in Urdu to communicate first

the location ('within') of something and then a movement away from that location. For example: /kamree-meeN see jaaoo/, "Go through the room." Often in such sentences, the adverbial phrase will be followed by /hoo-kar/, the conjunctive participle of /hoonaa/, to make the meaning, "via," unambiguous. Compare the following two sentences:

| | |
|---|---|
| chat-par see hoo-kar calee-jaaoo | Go by the way of the roof. |
| chat-par see calee-jaaoo | Go away from the roof. |

Also compare the following:

| | |
|---|---|
| kamree-meeN see kitaabeeN laaoo | Bring the books that are in the room. |
| kamree-meeN see hoo-kar kitaabeeN laaoo | Bring the books through the room. |

(See 209. Also see 9:10.)

9.. /duusraa/: "the second; the other." (See 37.)

## Exercises

### A. Situational Variants.

ندی پر لکڑی کا بڑا سا پل نہیں تھا۔ یہ پل بہت تنگ تھا۔ اس پر ایک ہی آدمی چل سکتا تھا۔ کچھ دیر بعد دیکھا کہ ایک بکرا اِدھر سے جا رہا ہے اور دوسرا بکرا اُدھر سے آرہا ہے۔ دونوں بکرے پل کے بیچ میں ملے۔ ایک نے دوسرے سے کہا "میں پل پر لیٹ جاتا ہوں تم مجھ پر سے گذر جاؤ۔" دوسرا بکرا مان گیا۔ تب پہلا بکرا لیٹ گیا اور دوسرا اُس پر سے گذر کر اُس پار چلا گیا۔ بعد میں پہلا بکرا اُٹھ کر اِدھر آگیا، اور مجھے دیکھ کر میرے پاس چلا آیا۔ کہو یہ کس کا بکرا ہے؟ یہ میرا بکرا ہے۔ دیکھو میرا بکرا کتنا ہوشیار ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | تنگ | tang | narrow |
| 2 | ملنا | milnaa | to meet with X /-see/ |
| 3 | لیٹنا | leeTnaa | to lie down |
| 4 | مان جانا | maan-jaanaa | to agree |
| 5. | تب | tab | then |
| 6 | بعد میں | baad-meeN | afterward |

### B. Translate into English

تھوڑی دیر ہوئی وہ ندی پر گئے۔ ندی پر لکڑی کا ایک بڑا پُل تھا۔ پُل بہت چوڑا تھا اور اُس پر بہت سے آدمی چل سکتے تھے۔ تھوڑی دیر بعد میں نے دیکھا کہ دو سائیکلیں اِدھر سے جا رہی ہیں اور اُدھر سے چار آدمی آرہے ہیں۔ نجمہ ایک گھنٹہ ہوا یہاں آئی ہے۔ اب ہم اِس پار سے اُس پار

کیسے جائیں؟ دوسرا بکرا راضی نہیں ہوا۔ اگر دونوں لڑیں گے تو ندی میں گر جائیں گے۔ میرے والد کل شہر سے میرے پاس آگئے۔ اس پُل پر سے بس ایک آدمی گذر سکتا تھا۔ اسکول کے پاس بہت سے لڑکے کھیل رہے تھے۔ ان کے والد کو وہاں دیکھ کر میں ان کے پاس چلا گیا۔ وہ پل کے بیچوں بیچ بیٹھ گیا۔ میں نے اُن سے کہا تو وہ مان گئے۔ یہاں بیٹھ کر کھانا کھاؤ۔ جب میں ان سے ملا تو وہ پڑھ رہے تھے۔ کھانا کھانے کے بعد ہم ندی پر جائیں گے۔ تب آپ نے کیا دیکھا۔ وہ مکان مجھے پسند ہے کیونکہ ندی کے پاس ہے۔ ان کی دوسری کتاب کیسی ہے۔ مجھے ان کی پہلی کتاب زیادہ پسند ہے۔ آپ وہاں کس سے ملیں گے۔ میں نہیں جانتا کہ وہ یہاں کب آئی۔ وہ پلنگ پر لیٹ کر سو گیا۔ پُل پر سے کالج جانے میں ایک گھنٹہ لگتا ہے۔ وہ کل آنے پر راضی ہو گیا۔ ہم احمد سے ملنے پر راضی نہیں ہوں گے۔ ہماری بس اس پُل پر سے جاتی ہے۔ جب تم اس سے کہو گی تو وہ مان جائے گی۔ ان کی دکان بازار کے بیچ میں ہے۔ اس کی چھوٹی بہن بہت ہوشیار ہے۔

## C. Fill in the blanks.

......دن ہم ندی پر گئے۔ ندی...... لکڑی کا چھوٹا سا پُل...... پل بہت......نہ تھا۔ بس ایک...... جا سکتا تھا۔ ہم وہاں کھیل...... تھے۔ تھوڑی دیر بعد دیکھا......ایک بکرا اِدھر...... چلا جارہا ہے اور ایک...... سے آرہا......۔ دونوں بکرے بیچوں...... میں پہنچ گئے۔ ...... جائیں تو کیسے......؟ اگر...... ہیں تو ندی میں...... ہیں۔ ایک...... نے دوسرے سے...... "میں پُل...... بیٹھ جاتا...... تم میری...... پر سے...... ......۔" دوسرا اُس کی پیٹھ...... ......گذر گیا۔ بکرے نے...... دیکھا اور ہمارے......آ گیا۔

## D. Translate into Urdu.

I. One day we went to the river. II. There was no bridge on that river. III. We shall go via the bridge. IV. The river was not very wide. V. Two men reached the middle of the river. VI. After some time I saw that my brother was coming over from that bank to this bank. VII. Both men sat down on the wooden bridge. VIII. My sister arrived today. IX. The first

man got up and went to that side. X. My father saw me and came near me. XI. What did one giri say to the other? XII. Your brother will come here after a little while. XIII. His second house was better than the first. XIV. Your younger brother is very smart. XV. They didn't agree to come.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-ایک دن آپ کہاں گئے ؟ ۲-ندی پر کیا تھا؟ ۳-کیا یہ پُل تنگ تھا؟ ۴-آپ ندی کے پاس کیا کر رہے تھے ؟ ۵- تھوڑی دیر بعد آپ نے کیا دیکھا؟ ۶-اگر وہ بکرے لڑتے تو کیا ہوتا؟ ۷-ایک بکرے نے دوسرے سے کیا کہا؟ ۸-کیا دوسرا بکرا راضی ہو گیا؟ ۹-پھر دونوں بکروں نے کیا کیا؟ ۱۰-آپ کا بکرا کیسا ہے ؟

# بہادر لڑکا

ریل سیٹیاں بجاتی[1] ، دھواں اُڑاتی چلی جارہی تھی۔ اُس نے چوڑے چوڑے[2] میدان طے کیے۔ ہرے بھرے کھیتوں سے گذری۔[3] وہ پہاڑیوں کے اوپر گئی۔ اندھیرے درّوں میں سے ہو کر[4] نکلی۔ بڑے بڑے پُل اور دریا پار کیے اور سیٹی بجاتی، دھواں اُڑاتی آگے نکل گئی۔[5]

راستے میں ایک دریا تھا۔ دریا کے اوپر پُل تھا اور پُل کے اوپر ریل کی پٹڑی۔ کسی طرح پُل میں آگ لگ گئی۔[6] ایک لڑکے نے دیکھا کہ پُل جل رہا ہے۔ اُس نے ریل کی سیٹی سُنی۔ اُس نے ریل کے پہیوں کی آواز سنی۔ سوچا کہ ریل پُل کی طرف آرہی ہے۔ ریل میں سینکڑوں آدمی بیٹھے ہیں۔ اُن میں بوڑھے بھی ہیں، عورتیں بھی ہیں، مرد بھی۔ ریل پُل پر آئے گی۔ پُل دریا میں گر پڑے گا۔[7] ریل بھی گر پڑے گی۔ سینکڑوں آدمی مر جائیں گے۔ یہ سوچ کر وہ پُل کے کنارے کھڑا[8] ہو گیا۔

ریل اب بھی سیٹیاں بجاتی چلی آرہی تھی۔ لڑکے نے اپنا کرتا اُتارا۔ پٹڑیوں کے بیچ میں کھڑا ہو گیا۔ کرتے کو جلدی جلدی[9] ہلانے لگا۔[10] ریل سیٹی دیتی رہی۔[11] وہ اپنا کرتا ہلاتا رہا۔ ریل سیٹی دیتے دیتے تھک گئی۔[12] ریل چلانے والے[13] نے ریل روک دی۔ پُل جل کر گرا۔ لڑکا بھی اُس کے ساتھ دریا میں گر پڑا۔ وہ مر گیا۔[14] ریل نہیں گری اور سینکڑوں آدمیوں کی جان بچ گئی۔

1. In this unit we exemplify several ways of expressing two actions performed by the same subject. (See 103-106.)

2. /cauRee cauRee maidaan/: "many broad open fields." The repetition of an adjective adds the sense of multiplicity, hence it occurs only with plural nouns. Since Urdu does not have a definite article, a repeated adjective before a plural noun also makes the latter indefinite. For example, /acchii kitaabeeN/ means "the good books," while /acchii acchii kitaabeeN/ will mean "several good books." Note that the last phrase does not mean "very good books." (See 74, 131, 215.)

3. /guzarnaa/: "to pass, or pass by; to traverse, or go across." Both meanings require the postposition /-see/. One may also make the sense of a location more explicit by using /-par see/ or /-meeN see/. (See 8:6.)

4. /hoo-kar/ is the conjunctive participle of /hoonaa/. (General comments on conjunctive participles may be found in section 94.) /hoo-kar/, however, has a special function, already briefly mentioned in 8:6. In that function, with or without another adverbial phrase, /hoo-kar/ means "via, or having been some place"—in other words, it gains almost the meaning of /jaanaa/, "to go." Compare the following two sentences:

| | |
|---|---|
| ham laahaur jaa-kar najmaa-see mileeNgee | We'll go to Lahore and meet Najma. |
| ham kaalij hoo-kar baazaar jaaeeNgee | We'll first go to the college and then to the market. We'll go to the college via the market. |

Consider also the following:

| | |
|---|---|
| pul-par see hoo-kar jaaoo | Go by the bridge. |
| yee gaaRii lakhnauu hoo-kar banaaras jaaeegii | This train will go to Benares via Lucknow. |
| maiN abhii dukaan-par see hoo-kar aayaa huuN | I've come straight after visiting the store. |

5. /aagee nikal-gaii/: "...went away and beyond." In /nikal-jaanaa/, the primary meanings of both its constituents, /nikalnaa/ ("to come out") and /jaanaa/ ("to go"), are functional, though sometimes with an idiomatic effect.

| | |
|---|---|
| ham maidaanooN-meeN nikal-gayee | We went out into open spaces. |
| ghar-see nikal-jaaoo | Get out of the house! |
| ṣaayad woo baazaar nikal-gayaa | Perhaps he went off to the market. |

6. /pul-meeN aag lag-gayii/: "The bridge caught fire."

/aag lagnaa/, "to catch fire," requires an indirect construction, with its subject—what caught fire—followed by either /-meeN/ or /-koo/. Here, the grammatical subject of /lagnaa/ is /aag/, "fire," a feminine noun. Its 'real' subject on the basis of the English gloss is /pul/, "bridge," a masculine noun. The use of /-meeN/ instead of /-koo/ implies that the bridge caught fire in its entirety. (See 225.)

7. On the use of /paRnaa/ in this sentence, see 166.

8. /khaRaa-hoonaa/: "to stand." Note that there is no such verb as /khaRnaa/, although /khaRaa/ often functions as if it were the perfect participle of such a verb. For

example: /woo khaRii huii baat kar-rahii thii/, "She was talking while standing." Cf. /woo baiThii huii baat kar-rahii thii/, "She was talking while seated."

Note that the perfect participle of /baiThnaa/ is used to expressed the achieved state of "sitting down." Compare the following two sentences:

| | |
|---|---|
| woo baiThii hai | She is sitting. She is seated. |
| woo baiTh-rahii hai | She is trying to sit down. She is in the process of sitting down. |

9. /jaldii jaldii/: "...in great haste." In contrast to the case with adjectives, the repetition of an adverb adds intensity to its meaning. (See 106, 131, 215.)

| | |
|---|---|
| aahistaa aahistaa | very slowly |
| un-kee piichee piichee | closely following behind her |

10. On Infinitive + /lagnaa/, see 175.

11. /reel siiTii deetii rahii/: "The train continued to whistle." Lit. "the train remained in the state described by the participle /siiTii deetii/." (See 179.)

12. /reel siiTii deetee deetee thak-gayii/: "The train got tired and stopped whistling." (See 106, 215.)

13. /reel calaanee-waalaa/: "the driver of the train." (See 19.)

/calaanaa/, "to drive; to cause to move," is used with reference to driving a car, running a machine, or wielding a weapon.

| | |
|---|---|
| maiN yee mooTar nahiiN calaa-saktaa | I can't drive this car. |
| pankhaa calaaiyee | Please turn on the fan. |
| us-nee talwaar calaaii | He struck a blow with the sword. |

14. /marnaa/, "to die," is too explicit and mundane; it will not be used in any context that involves some degree of intimacy, respect or formality. Other more euphemistic expressions would be used in such contexts. (See 3:16, 259.)

## Exercises

### A. Situational variants

ریل سیٹیاں دیتی چلی آرہی تھی۔ اُس نے چوڑے چوڑے میدان پار کیے۔ ہرے بھرے کھیتوں کے پاس سے نکلی اور پہاڑیوں پر پہنچ گئی۔ پھر اندھیرے درّوں میں سے گذری۔ ریل کے راستے میں ایک دریا تھا جس پر پل تھا اور ریل پر ریل کی پٹڑی تھی۔ ایک لڑکے نے ریل کی سیٹی اور پہیوں کا شور سنا۔ اُس نے سوچا کہ جب یہ ریل پل پر سے گذرے گی تو پل دریا میں گر جائے گا۔ ریل میں جو لوگ بیٹھے ہیں وہ مر جائیں گے۔ اِن مسافروں میں عورتیں بھی ہیں اور بچے اور بوڑھے بھی، یہ سب گر کر مر جائیں گے۔ وہ لڑکا بہت ہوشیار تھا۔ اُس نے اپنا کرتا اُتارا اور پل کے بیچوں بیچ کھڑا ہو کر کرتے کو ہوا میں ہلانے لگا۔ لڑکے کو دیکھ کر ریل چلانے والے نے سیٹی دی اور گاڑی روک دی۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1 | شور | M | soor | noise |
| 2 | لوگ | Mp | loog | people |
| 3 | مسافر | M | musaafir | traveller |
| 4 | ہوا | F | hawaa | air , wind |
| 5 | گاڑی | F | gaaRii | train , cart , any vehicle |

### B. Translate into English.

ایک لڑکا سیٹی بجاتا آرہا تھا۔ میں نے آپ کے آنے کی آواز نہیں سنی۔ وہ جلدی جلدی میدان میں سے گذرنے لگا۔ میرا بھائی پہاڑیوں کے اُوپر گیا تھا۔ بکرا دریا کے پل پر چلا آرہا ہے۔ لڑکا ریل کی پٹڑی پر چل رہا ہے۔ کسی طرح مکان میں آگ لگ گئی۔ میں نے دیکھا کہ تخت جل رہا

ہے۔ اس کمرے میں کتنے آدمی بیٹھے ہیں۔ میرے والد بوڑھے ہو گئے ہیں۔ ایک آدمی میرے مکان کے آگے کھڑا تھا۔ میں اُن لڑکوں کے ساتھ دریا پر گیا۔ وہ کرتا ہلاتے ہلاتے تھک گیا۔ میں بہت تھک گیا ہوں۔ اُنھوں نے دیکھا کہ وہ عورت پل کی طرف جا رہی ہے۔ ایک لڑکی برآمدے میں کھڑی تھی۔ اپنے والد کو دیکھ کر میں گھر کے اندر چلا گیا۔ اس چوڑے میدان کے پار لڑکوں کا کالج ہے۔ بازار کے راستے میں شکیل کا نیا گھر پڑتا ہے۔ میں نے سوچا کہ آج تم شاید جلدی آؤ۔ اگر ریل ندی میں گرتی، تو سب مسافر مر جاتے۔ ان لوگوں میں کچھ ہمارے دوست بھی ہیں۔ میری بہن کتاب پڑھتے پڑھتے سو گئی۔ میں نہیں جانتا وہاں آگ کیسے لگی۔ کتابوں کے ساتھ ساتھ میز بھی جل گئی۔ ان کو دیکھ کر میں جلدی جلدی کتاب پڑھنے لگی۔ آج آپ کے گھر کے پاس شور کیوں ہو رہا ہے؟ تم نے اس کو کام کرنے سے کیوں روکا؟ میں نے احمد کو دیکھا تو سائیکل روک دی۔ ریل دریا کے کنارے کنارے جاتی ہے۔

## C. Fill in the blanks.

ریل سیٹیاں ......، دھواں اُڑاتی ...... ...... تھی۔ ...... نے چوڑے ...... میدان طے ......۔ ہرے ...... کھیتوں سے گذری۔ اندھیرے درّوں میں سے ...... نکلی۔ راستے میں ایک ...... تھا۔ دریا ...... اوپر ...... تھا اور پل کے ...... ریل کی ......۔ کسی ...... پل میں آگ ...... ......۔ اُس ...... ریل کی ...... سنی۔ اُس نے ...... کے ...... کی آواز سنی۔ ...... کہ ریل ...... کی ...... آ رہی ......۔

## D. Translate into Urdu.

I. There was a river on the way to the school. II. Somehow the new bicycle caught fire. III. My father saw that the house was burning. IV. I heard my brother's voice. V. My servant heard the noise of the train. VI. Hundreds of men are sitting near the river. VII. The train passed through the fields. VIII. The cycle can fall into the river. IX. What did the boy think when he saw the train? X. My brother took off his shirt. XI. We will go with you

to your house. XII. Who is standing in front of the room? XIII. On seeing Shakeel I went to him. XIV. My room caught fire but I escaped. XV. Your friend is brave, but not very smart.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-ریل کہاں سے ہو کر نکلی ؟ ۲-ریل کے راستے میں کیا تھا؟ ۳-لڑکے نے کرتا اُتار کر کیا کیا؟ ۴-کیا آپ جانتے ہیں پل میں آگ کیسے لگی ؟ ۵-ریل دریا میں کیوں نہیں گری ؟ ۶-لڑکے نے اپنا کرتا کیوں اُتارا؟ ۷-لڑکا کہاں کھڑا ہو گیا؟ ۸-ریل چلانے والے نے کیا کیا؟ ۹-پل اور لڑکے کو کیا ہوا؟ ۱۰-ریل میں بیٹھنے والوں کی جان کیسے بچی ؟

## Review Sentences

ا- میں لکڑی کی کرسی پر بیٹھ کر کام کرتا ہوں۔ ۲-رات کو میرا باورچی کمرے میں سوتا ہے۔ ۳- ریل کی پٹڑی دریا کے کنارے کنارے گذرتی ہے۔ ۴-اس نے دریا میں پل کے جل کر گرنے کی آواز سنی۔ ۵-میں اُن کے گھر کی طرف جا رہا تھا کہ میں نے دیکھا اسکول میں آگ لگ گئی ہے۔ ۶-دیکھیے، پل کے کونے پر ایک لڑکا بیٹھا ہے۔ ۷-لڑکا سائیکل پر سے گرا اور مر گیا۔ ۸-کتنا اچھا ہو اگر میرے والد مجھے ایک اچھی سائیکل لے دیں۔ ۹-میرے کمرے میں آگ لگ گئی مگر میں بچ گیا۔ ۱۰-بہادر لڑکا کتنا ہوشیار ہے۔ ۱۱-دریا پار کرنے کے لئے پل پر سے گذرنا ہوتا ہے۔ ۱۲-میں نے کالج کا راستہ طے کیا۔ ۱۳-اس الگ کمرے میں میرے والد رہتے ہیں۔ ۱۴-میرا بھائی تھک کر پلنگ پر سو گیا۔ ۱۵-دوسرے دن میرا بھائی کالج جانے پر راضی ہو گیا۔ ۱۶-میں کھانے کی میز پر کھانا کھاتا ہوں۔ ۱۷-اس کھیت کے پیچھے ایک چوڑا راستہ ہے۔ ۱۸-میرا اور میرے چھوٹے بھائی کا مکان ندی سے زیادہ دور نہیں ہے۔ ۱۹-میرے والد کالج سے بہت دور رہتے ہیں۔ ۲۰-میں نے سیٹی بجا کر سائیکل روک دی۔ ۲۱-سینکڑوں مرد اور عورتیں اندھیرے مکانوں میں رہتے ہیں۔ ۲۲-ریل بکرے کی پیٹھ پر سے گذر گئی۔ ۲۵-باورچی خانے میں آگ جل رہی ہے۔ ۲۶-لڑکے نے میری آواز سنی اور میرے پاس آگیا۔ ۲۷-میرا بہادر بھائی اندھیرے کھیتوں میں سے ہو کر چلا گیا۔ ۲۸-وہ جانتا ہے کہ احمد ہوشیار آدمی ہے۔ ۲۹-میں نے سوچا کہ میری سائیکل کالج کے پاس کھڑی ہے۔ ۳۰-ہم بہادر لڑکے کے مکان پر گئے۔ ۳۱-لڑکا پل کے بیچوں بیچ پہنچ کر بیٹھ گیا۔ ۳۲-میرے والد بوڑھے ہیں اور پلنگ پر بیٹھ کر کام کرتے ہیں۔ ۳۳-میرے بھائی کا کمرہ اِس برآمدے کے کونے میں ہے۔ ۳۴-ریل دریا میں گر پڑی اور سینکڑوں لوگ مر گئے۔ ۳۵-اُس کی سائیکل کے پہیے چھوٹے ہیں۔ ۳۶-ہمارے مکان میں دو لڑکے رہتے ہیں جو کالج میں پڑھتے ہیں۔ ۳۷-اس نے دیکھا کہ پل کے ایک طرف مکان ہے اور دوسری طرف کالج ہے۔

۳۸-رات کو میں گھر میں پلنگ پر بیٹھ کر پڑھتا ہوں۔ ۳۹-کھانے کا کمرہ غسل خانے سے بالکل الگ ہے۔ ۴۰-دونوں آدمی پل پر لڑنے لگے اور پھر دریا میں گر گئے۔ ۴۱-دو لڑکیاں دریا کے کنارے کھیل رہی تھیں۔ ۴۲-سائیکل چلانے والے نے لڑکے کی آواز سنی اور سائیکل روک دی۔ ۴۳-میرا بھائی میری پیٹھ پر بیٹھ کر ندی کے پار گیا۔ ۴۴-دریا میرے مکان کے بالکل پاس ہے اور کھیت بھی دور نہیں ہے۔ ۴۵-اب میں اگر ان کے پاس جاؤں بھی تو کیسے جاؤں؟ ۴۶-اس سائیکل پر میرا چھوٹا بھائی کالج جاتا ہے۔ ۴۷-میں نے اُس کو بتایا کہ یہ میرے والد کا بینک ہے۔ ۴۸-ریل چلانے والے نے بتایا کہ اس نے لڑکے کو پٹڑی پر کھڑا دیکھ کر ریل روک دی۔ ۴۹-میری سائیکل برآمدے میں کھڑی ہے، اس پر بیٹھ کر کالج چلے جاؤ۔ ۵۰-مکان سے بینک تک جانے میں کتنے منٹ لگتے ہیں؟

# Unit VIII

## ٹٹّو

سامنے پہاڑی کے نیچے دو تین ٹٹو سامان سے لدے کھڑے ہیں۔ ٹٹو کتنا چھوٹا سا ہے۔ اُس پر سامان کتنا لاد دیا ہے کہ چار آدمی مل کر[1] بھی نہیں اُٹھا سکتے۔[2] میاں ٹٹو ہیں کہ مگن کھڑے ہیں۔[3] ٹٹو بڑا[4] مضبوط[5] جانور ہے۔ اسی لئے پہاڑوں پر سامان لے جانے کے لئے اور سفر کرنے کے لئے ٹٹوؤں سے بہت کام لیتے ہیں۔

اِن ٹٹوؤں کو دیکھ کر ترس آتا ہے۔[6] یہ بیچارے کئی من کا بوجھ لے کر اوپر چڑھیں گے۔ تھک جائیں گے تو آہستہ آہستہ چلنے لگیں گے اور ٹٹو والا اِن کی ڈنڈوں سے خبر لے گا۔[7] وہ تو چاہتا ہے کہ اُسے جہاں پہنچنا ہے جلدی سے پہنچ جائے اور کرایہ وصول کرلے۔ ٹٹو چاہے مرے چاہے رہے۔[8]

بے چارے ٹٹو والے بھی کیا کریں۔ اِنھی ٹٹوؤں کے کرائے پر گذر کرتے ہیں۔ اسی لئے آپ[9] بھی محنت کرتے ہیں اور ٹٹو سے بھی خوب[10] محنت لیتے ہیں۔ مگر ٹٹو سے جتنی محنت لیتے ہیں اُتنا اُسے کھانے کو نہیں دیتے۔ وہ کام نہیں کرتا تو اُسے مارتے ہیں۔[11] وہ زبان سے نہیں بول سکتا تو یہ سمجھتے ہیں کہ اُسے تکلیف ہی نہیں ہوتی۔

یہ لوگ اِتنا نہیں سمجھتے کہ اگر وہ ٹٹو کو اچھّا کھانے کو دیں تو وہ اچھّا کام بھی کرے۔ جتنا کھائے گا اُتنا ہی مضبوط ہوگا اور اُتنی ہی محنت کرسکے گا اور اُتنے ہی زیادہ اُنہیں پیسے ملیں گے۔ مگر اُنہیں یہ باتیں[12] کون بتائے؟

1. /mil-kar/: "jointly; coming together." Besides "to meet," /milnaa/, more often /mil-jaanaa/, also means "to come or join together."

| | |
|---|---|
| agar hinduu aur musalmaan mil-jaaeeN | If the Hindus and Muslim would unite. .. |
| woo doo saRkeeN kahiiN nahiiN miltiiN | Those two streets never meet. |

2. /miyaaN/ is used in various ways. It can mean "husband."

| | |
|---|---|
| najmaa-kee miyaaN kyaa kartee haiN | What does Najma's husband do? |
| woo apnee miyaaN-kee paas amriikaa-meeN rahti hai | She lives in America with her husband |

It may be used after a person's name or nickname as an expression of affection, particularly by elders addressing juniors.

| | |
|---|---|
| munnee miyaaN, yahaaN aaiyee | Munnee, please come here |

It may be used by a servant to refer to or address his master. (Also see 10:5 and 14:30.)

| | |
|---|---|
| naukar-nee aa-kar kahaa, aap-koo miyaaN bulaatee haiN | The servant came and said, "The master wants you." |

It may be used in a similar way with the name of someone who is considered venerable for his religiosity as a Muslim sufi or scholar.

| | |
|---|---|
| ham maqbuul miyaaN-kee paas taawiiz leenee gayee | We went to Maqbul Miyan to get a talisman. |

It may also be used by itself as a familiar interjection, particularly by Urdu speakers from North India. When used in combination with a name or some other noun, it usually occurs second. Its use before a name or a noun implies a higher degree of familiarity and informality. Thus, a person named Maqbul may be addressed as /miyaaN maqbuul/ by his father or some intimate friend, but not by someone junior to him in rank or age.

3. /miyaaN TaTTuu haiN ki magan khaRee haiN/ "As for Mr Pony, 'he' just stands there happily lost in thought." The sentence, which in effect is coordinate to the preceding sentence, consists of two clauses placed in a juxtapositional relationship with each other by /ki/, both having the same subject. (See 214.) In such sentences, only the future and the two auxiliary forms of /hoonaa/ are used in the first clause. Compare the following two sentences:

| | |
|---|---|
| maiN un-kee paas kaii baar gayaa leekin woo ghar-see baahar nahiiN niklee | I went to him several time but he didn't come out of the house. |
| maiN un-kee paas kaii baar gayaa leekin woo thee ki ghar-see baahar nahiiN niklee | I went to him several times, but he—why *he* never came out of the house. |

Note the use of /leekin/ in the above. Other examples:

| | |
|---|---|
| baaris baRhtii gayii leekin najmaa thii ki rukii nahiiN | The rain kept increasing, but as for Najma, she didn't stay [but left]. |

| | |
|---|---|
| maiN huuN ki un-koo har haftee xat likhtaa huuN, aur woo haiN ki har mahiinee bhii nahiiN likhtee | Here am I writing him a letter every week, and there is he not writing even every month. |

4. /baRaa/, lit. "big," may be used as an explicator, meaning "very; much." (See 84.)

| | |
|---|---|
| baRaa mazbuut makaan | a very strong house |
| baRii chooTii sii kitaab | a very tiny book |

5 /mazbuut/: "strong." /mazbuut/ implies enduring strength as opposed to active power. The latter is expressed by the word /taaqat/, "power," a feminine noun. Related adjective: /taaqatwar/, "powerful." Consider the following examples:

| | |
|---|---|
| TaTTuu mazbuut jaanwar hai | The pony is a strong animal. |
| seer taaqatwar jaanwar hai | The tiger is a powerful animal. |
| yee doonooN mulk bahot taaqatwar haiN | Both these countries are very powerful. |
| yee meez zyaadaa mazbuut hai | This table is stronger. |
| yee laRkaa zyaadaa taaqatwar hai | This boy is stronger. |

While a table can not be described as /taaqatwar/, a human being or rather a human body may be described as /mazbuut/ in the sense of having the strength to endure physical hardships.

6. /taras aanaa/ requires an indirect construction, i.e. its 'real' subject will be followed by /-koo/. /taras/ (formally /tars/): "pity; compassion," a masculine noun, would be its grammatical subject. /taras/ is also used in another related verb: /taras khaanaa/: "to take pity on X /-par/." The latter, a transitive verb, would express an active role on the part of the subject, while the former would describe a state of feeling compassion. According to the rules of politeness in Urdu, /taras khaanaa/ would normally not be used with a first person subject. (See 260.)

| | |
|---|---|
| mujhee us-par taras aayaa | I felt pity for him. |
| mujh-par taras khaaiyee | Feel some pity for me. Or, Take pity on me. |
| us-koo deekh-kar aap-koo bhii taras aaeegaa. | You too will feel pity for him when you see him. |
| us-koo deekh-kar aap bhii taras khaaeeNgee | -ditto- |

7. /xabar leenaa/ is being used here in a special, ironic sense. The sentence literally means: "The pony-owner would look after them with a stick." /xabar leenaa/ usually means "to inquire about X's /-kii/ welfare; to look after X /-kii/—/xabar/, "news," being a feminine noun.

8. /TaTTuu caahee maree caahee rahee/: "...whether the pony lives or dies."

By placing /caahee/ (a subjunctive form of /caahnaa/) at the head of two clauses, whether coordinate (nominals) or subordinate (verbal), one puts them into an appositional relationship.

| | |
|---|---|
| caahee tum caahee ahmad, eek koo too ruknaa paReegaa | Either you or Ahmad, one will have to stay. |
| mujhee kyaa, tum caahee rahoo caahee jaaoo | What is it to me whether you stay or leave? |

| | |
|---|---|
| aap caahee jaaeeN caahee na jaaeeN, kaam to hoogaa hii | The work will certainly be done whether you go or not. |
| caahee hindustaan caahee paakistaan, doonooN jagah muskileeN eek haiN | Whether India or Pakistan, the problems are the same at both places. |

9. /aap bhii mehnat kartee haiN/: "They themselves work hard..../.

/aap/ is being used here in a reflexive sense, in the same way as /xud/, which is the more common word to indicate "-self." In this function, /aap/ would usually be followed by one of the particles of emphasis.

| | |
|---|---|
| tum aap un-see milnee kyooN nahiiN jaatee | Why don't you go to meet him yourself? |
| ahmad-nee aap hii yee kaam nahiiN kiyaa | Ahmad himself didn't do this work. |

The above may also be written as /tum xud un-see milnee kyooN nahiiN jaatee/ and /ahmad-nee xud yee kaam nahiiN kiyaa/, respectively.

Also note the use of /bhii/ in the two clauses. In sentences of the type where English uses pairs of conjunctions, "both ... and...; neither .. nor ...," to indicate a totality, Urdu uses /bhii/ in both clauses, the two linked with the conjunction /aur/. That was and still is the general practice in Urdu, though now one also finds such sentences with /bhii/ only in the second clause. (See 211.)

| | |
|---|---|
| yee seeb sastee bhii nahiiN aur acchee bhii nahiiN | These apples are neither cheap nor good. |
| maiN bhii jaauuNgaa aur najmaa bhii meeree saath jaaeeNgii | I'll go, and Najma too will go with me. |
| maiN bhii na kheeluuNgaa aur aap bhii na kheeleeNgee | Neither would I play, nor would you. |

Note that the above Urdu sentences may also be written as follows:

1. /yee seeb na too sastee haiN na acchee/.

2. /maiN jaauuNgaa aur najmaa bhii meeree saath jaaeeNgii/.

3. /na too maiN kheeluuNgaa, na aap kheeleeNgee/.

10. /xuub/: "nice; fine." It can also be used as an explicator with other adjectives, in which case it would mean "very; much" with an implied approval of that state.

| | |
|---|---|
| woo xuub aadmii hai | He is a fine man. |
| laRkii-nee xuub koosis kii | The girl tried very hard. |
| yee seeb xuub acchee haiN | These apples are excellent. |

11. /maarnaa/: "to hit or strike." In the context of hunting, it may also mean "to kill." A related form, /maar-Daalnaa/ means "to kill, to murder."

| | |
|---|---|
| us-nee laRkee-koo DanDee see maaraa | He hit the boy with a stick. |
| us-nee laRkee-koo DanDaa maaraa | He threw the stick at the boy. |
| us-nee diiwaar-par DanDaa maaraa | He struck the wall with the stick. |
| ham-nee aaj tiin ciRyaaN maariiN | We bagged three birds today. |

| | |
|---|---|
| TaTTuu-waalee nee TaTTuu-koo maar-Daalaa | The pony-owner killed the pony. |

12. /baat/ should be learned together with /ciiz/. Both are feminine nouns and are equivalent to "thing" in English in most contexts. /baat/ refers to abstract 'things', while /ciiz/ refers to the concrete.

| | |
|---|---|
| yee baat acchii nahiiN | This isn't a good matter. This isn't a good thing. |
| yee ciiz acchii nahiiN | This thing is not good. |
| mujhee eek baat bataaiyee | Tell me one thing. |
| mujhee doo ciizeeN diijiyee | Give me two things. |
| aaj eek ajiib baat huii | Something strange happened today. |

## Exercises

### A. Situational variants.

ٹٹو بہت چھوٹا جانور ہے اور اُس پر مالک نے سامان اتنا لادا ہے کہ چار آدمی مل کر بھی نہیں اٹھا سکیں گے۔ مجھے ان ٹٹوؤں کو دیکھ کر ترس آتا ہے۔ یہ بیچارے بھاری بھاری بوجھ لے کر پہاڑی پر چڑھتے ہیں۔ جب تھک جاتے ہیں تو آہستہ آہستہ چلنے لگتے ہیں۔ لیکن تب ان کا مالک اُن کو ڈنڈے سے مارنے لگتا ہے۔ ٹٹوؤں کے مالک کر بھی کیا سکتے ہیں۔ وہ بھی تو بس اپنے جانوروں کے کرائے پر گذر کرتے ہیں۔ اسی لئے خود بھی کام کرتے ہیں اور ٹٹو سے بھی بہت کام لیتے ہیں۔ مگر یہ لوگ اس سے جتنا کام لیتے ہیں اُتنا اُسے کھانے کو نہیں دیتے۔ یہ لوگ نہیں جانتے کہ اگر وہ اپنے ٹٹو کو اچھی طرح کھانا دیں تو وہ خوب مضبوط ہوگا اور بھاری بھاری سامان اٹھا سکے گا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | بھاری | bhaarii | heavy |
| 2 | خود | xud | oneself, self |

### B. Translate into English.

پہاڑی کے نیچے کچھ جانور لکڑی سے لدے کھڑے ہیں۔ وہ تو بس جلدی سے اپنا کرایہ لینا چاہتا ہے۔ کیا آپ کو بہت جلدی ہے؟ یہ پل بہت مضبوط ہے۔ ان بیچاروں کو دیکھ کر آپ کو بھی ترس آئے گا۔ وہ جتنا چاہتا ہے اُتنا اُس کو دیجیے۔ وہ سامان اٹھاتے اُٹھاتے بہت تھک گیا۔ میں تو چاہتا ہوں کہ مجھے جہاں پہنچنا ہے جلدی پہنچ جاؤں۔ وہ اپنے مکانوں کے کرایہ پر گذر کرتے ہیں۔ اُن کے والد ان سے بہت محنت لیتے ہیں۔ میں اسی لئے آپ سے کہتا تھا کہ زیادہ سامان نہ لادیے۔ تم جتنا کام کرو گے اُتنا ہی تھکو گے۔ وہ مضبوط آدمی ہے اور زیادہ محنت کر سکتا ہے۔ ہم لوگ مل کر ہی یہ سامان اٹھا سکتے ہیں۔ وہ کچھ نہیں کہتا تو آپ سمجھتے ہیں کہ اُسے تکلیف نہیں ہوتی۔ ان کو

کون اتنا کرایہ دے گا؟ میں سمجھتا ہوں اُسے کوئی تکلیف نہیں۔ اگر آپ کو تکلیف ہوتی ہو تو وہاں نہ جایئے۔ وہ جتنی محنت سے کام کرتا ہے اتنے پیسے اُسے نہیں ملتے۔ وہ اتنا کرایہ نہیں دینا چاہتا۔ ان کی خراب حالت پر سب کو ترس آتا ہے۔ ان کی حالت پر سب لوگ ترس کھاتے ہیں۔ بڑے بھائی نے چھوٹے بھائی کو مارا۔ دونوں لڑکوں نے ایک دوسرے کو خوب مارا۔ وہ جیسا کام کرے گا ویسا ہی اُسے کھانا ملے گا۔ میرے والد نے مجھ سے بہت کام لیا۔ اس لڑکے نے بہادری سے کام لیا۔ وہ لڑکیاں مل کر یہ میز اُٹھا سکتی ہیں۔ مجھے نہیں معلوم کہ احمد کس طرح گذر کرتا تھا۔ اگر وہ اتنی محنت نہ کرے تو کیا کرے۔

## C. Fill in the blanks.

... پہاڑی کے ...... دو تین ٹٹو سامان سے لدے ...... ہیں۔ ٹٹو ...... چھوٹا سا ہے۔ اس پر ... کتنا ... ہے کہ چار ...... مل کر بھی نہیں ...... ...... میاں ٹٹو ہیں ...... مگن کھڑے ... ٹٹو بڑا مضبوط ... ہے۔ اسی ...... پہاڑوں پر سامان ...... کے لئے اور ...... کرنے کے لئے بہت کام لیتے ہیں۔ بے چارے ...... بھی کیا ......۔ انھی ٹٹوؤں ...... کرائے پر ... کرتے ہیں۔ اسی لئے آپ ... محنت ...... ہیں اور ...... سے بھی ...... ...... لیتے ہیں۔ مگر ٹٹو سے جتنی ...... لیتے ہیں ... اُسے کھانے کو نہیں ......۔

## D. Translate into Urdu.

I. A few goats are standing behind the house. II. How big is your new house? III. One feels pity on seeing these poor people. IV. If they become weary they will sit down. V. The owner should not beat them with a stick. VI He wants to reach there quickly. VII. You think I have no troubles? VIII If he does not work, he will not get anything to eat. IX. He himself lives on the rent from these bicycles. X. That's why my father eats well and also feeds his children well. XI. When he does not work, he does not get any money either. XII. These people do not understand that it takes a

lot of time to do this work. XIII. It is so heavy that not all three of us can lift it even together. XIV. The harder you work, the more money you will get. XV. Please give him the kind of books he wants.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-ٹٹو کہاں کھڑے ہیں، اور اُن پر کیا لدا ہے ؟ ۲-ٹٹو کیسا جانور ہے ؟ ۳-پہاڑوں پر ٹٹو سے کیا کام لیتے ہیں ؟ ۴-ٹٹو کو دیکھ کر کیوں ترس آتا ہے ؟ ۵-ٹٹو کے مالک ان کو کیوں مارتے ہیں ؟ ۶-کیا ٹٹوؤں کو اچھی طرح کھانا ملتا ہے ؟ ۷-ٹٹو والے کیا کام کرتے ہیں ؟ ۸-جتنا کام ٹٹو سے لیتے ہیں کیا اُتنا ہی اُسے کھانے کو دیتے ہیں ؟ ۹-اگر ٹٹو کام نہ کرے تو مالک کیا کرتے ہیں ؟ ۱۰-اگر ٹٹوؤں کے مالک اپنے جانوروں کو اچھا کھانے کو دیں تو کیا ہو ؟

Unit IX

# ایک کہانی

ایک دریا میں بہت سے[1] مگر مچھ رہتے تھے۔ اُس دریا کے کنارے بہت پیڑ تھے جن پر بہت سے بندر رہتے تھے۔ ایک بوڑھا مگر مچھ روز[2] اُن بندروں کو دیکھتا۔ آخر ایک دن اُس نے اپنے بیٹے سے کہا "میں اب بوڑھا اور کمزور ہو گیا ہوں۔ اگر کسی طرح ایک بندر کا دل کھانے کو[3] مل جائے تو میرے بدن میں پھر[4] طاقت آجائے۔

بیٹے نے کہا، "میں بندر کا دل کیسے لاؤں۔ میں زمین پر جا نہیں سکتا اور بندر پانی میں آتے نہیں۔"

بوڑھے مگر مچھ نے کہا، "بیٹے[5] جیسا میں کہتا ہوں ویسا کرو۔"

دوسرے دن اپنے باپ کے کہنے کے مطابق جوان مگر مچھ دریا کے کنارے گیا۔ ایک بندر پیڑ پر بیٹھا تھا۔ مگر مچھ نے اُس سے کہا "کیوں دوست، آم کھانے چلو گے[6] ؟ دوسرے کنارے پر آم کا باغ ہے اور آج کل فصل تیار ہے۔ خوب پکے اور میٹھے آم لگے ہیں۔[7]"

بندر بولا، "میں اُدھر کیسے جا سکتا ہوں۔ مجھے تیرنا تو آتا ہی نہیں۔[8]"

مگر مچھ نے جواب دیا، "تمہیں نہیں آتا تو کیا ہوا، مجھے تو آتا ہے۔ میری پیٹھ پر بیٹھ جاؤ۔ ابھی اُدھر پہونچا دیتا ہوں۔"

بندر فوراً مگرمچھ کی پیٹھ پر بیٹھ گیا۔ جب دونوں ندی کے بیچ میں پہونچے تو مگرمچھ نے اُس کو پانی میں ڈبونا چاہا۔ بندر نے پوچھا "کیوں بھئی، یہ کیا کر رہے ہو؟ میں تو تم کو اپنا دوست سمجھتا ہوں۔"

مگرمچھ بولا: "میرا باپ بوڑھا اور کمزور ہو گیا ہے۔ وہ تمہارا دل کھانا چاہتا ہے تاکہ بدن میں طاقت آئے۔"

بندر بہت چالاک تھا، فوراً بولا، "ارے، تو تم نے پہلے کیوں نہیں کہا؟ میں اپنا دل ساتھ[9] لیتا آتا۔ وہ تو وہیں پیڑ پر رکھا رہ گیا۔[10] میں کیا جانتا تھا[11] کہ تمہارے باپ کو میرا دل چاہیے۔ اب جو تم چاہو۔ دل چاہے ابھی واپس[12] چلو، دل چاہے آم کھانے کے بعد۔"

مگرمچھ بولا: "نہیں، پہلے دل پھر آم۔"

"اچھا۔ جو تمہاری خوشی۔"

مگرمچھ کنارے کی طرف لوٹا۔ قریب پہونچتے ہی[13] بندر اُچک کر پیڑ پر چڑھ گیا اور سب سے اونچی شاخ پر بیٹھ کر بولا، "میرا دل تو یہاں ہے۔ تم کو چاہیے تو یہاں آ کر لے لو۔"

مگرمچھ بیچارہ مایوس ہو کر چلا گیا۔

1. /bahot see/: "many; quite a few." (See 2:6.)

2. /rooz/: "daily." It is also a masculine noun meaning: "day, the unit of 24 hours." In its adverbial function, /rooz/ is interchangeable with /roozaanaa/.

| | |
|---|---|
| ham rooz wahaaN jaatee thee | We used to go there daily. |
| ham roozaanaa wahaaN jaatee thee | We used to go there daily. |
| ham caar rooz wahaaN gayee | We went there four days. |

3. /khaanee-koo/ = /khaanee-kee liyee/: "in order to eat; for the sake of eating." For some, however, the two usages will be differentiated in the following manner:

1. /-koo/ will be used with reference to the object of the verb, as in /aaj khaanee-koo kuch nahiiN/, "Today there is nothing to eat."

2. /-kee liyee/ will be used when the reference is to the subject, as in /aaj khaanee-kee liyee do loog aaeeNgee/, "Two persons will come to eat today."

With reference to the use of /-kee liyee/, it should be noted that it is usually dropped in Urdu when the main or finite verb in the sentence is a verb meaning some form of 'going' or 'coming'. (The noun, however, remains in the oblique case.) With other words, however, the postposition can either be retained, or replaced with /-koo/.

| | |
|---|---|
| paRhnee-kee liyee eek kitaab diijiyee | Please give me a book to read. |
| meeree paas paRhnee aaiyee | Please come to me to study. |
| meeree paas PaRhnee-kee liyee aaiyee | -ditto- |
| maiN un-koo deekhnee jaauuNgaa | I'll go to see him. |
| mujhee leeTnee-koo eek acchaa palang caahiyee | I need a good cot to lie on. |

4. /phir/ has two common uses. (1) At the beginning of a clause, it means: "then." (2) Before a verb, it means. "again."

| | |
|---|---|
| phir kyaa huaa? | Then what happened? |
| ham pahlee baazaar jaaeeNgee phir kaalij | We shall first go to the market, then to the college. |
| phir kahiyee | Please say it again. |
| ham phir wahaaN nahiiN gayee | We didn't go there again. |

5. /beeTee/ is the singular vocative form of /beeTaa/, though some people use the direct singular form for this function too. (See 10, 11.)

6. /kyooN doost, aam khaanee caloogee?/: "Well friend, will you come with me to eat mangos?"

/kyooN/, "why," is used with a vocative or as a clause by itself at the beginning of a sentence to alert the addressee that a question follows.

Note that /-kee liyee/ has not been used after /khaanee/ although it is in oblique case. (See note 3 above.) The use of /calnaa/ implies 'movement with the speaker', as opposed to /jaanaa/—'movement away from the speaker'—and /aanaa/—'movement toward the speaker'. (See 3:1.)

7. /...aam lagee haiN/ = /peeRooN-meeN . . . aam lagee haiN/: "There are [sweet and ripe] mangos on the trees." Note that the Urdu idiom uses /-meeN/ to indicate an 'enclosing', even organic, relationship between a thing and what it is linked with/attached to. If no such relationship is intended, careful speakers would use /-par/. Consider the following sentences:

| | |
|---|---|
| us-kee kapRooN-meeN siyaahii lagii thii | His clothes were smudged black. |
| us-kee muNh-par siyaahii lagii thii | His face had black smudges. |

8. /mujhee tairnaa too aataa hii nahiiN/: "As for swimming, I don't know it at all." Note how the particles /too/ and /hii/ are used to give the sentence extra emphases, each precisely placed after the emphasized word.

/aanaa/: K : "to know something (a craft or a language) as a skill."

| | |
|---|---|
| mujhee angreezii aaatii hai | I know English. |
| us-koo gaanaa nahiiN aataa | She doesn't know how to sing. |
| kyaa tum-koo yee kaam aataa hai? | Do you have this skill? Do you know how to do this kind of work? |

9. /maiN apnaa dil saath leetaa aataa/: "I'd have brought my heart along." Note the use of the imperfect participle form of the verb to communicate the implied sense of 'contrary to fact'. (See 110, 117.)

/saath/, "along; together with," may be used by itself as an adverb. It is also used, likewise, in combination with /-kee/: X /-kee saath/, "with X; along with X; in X's company." Most often /saath/ will be used to replace /apnee saath/ or where the context is obvious enough not to require the use of the full adverbial phrase (i.e. some noun plus the postposition).

| | |
|---|---|
| maiN saath caluuNgaa | I'll come with you. |
| ahmad meeree saath kaam kartaa hai | Ahmad works with me. |
| ahmad aur maiN saath kaam kartee haiN | Ahmad and I work together. |
| woo mujhee saath lee-gaii | She took me with her. |

10. /woo ... peeR-par rakkhaa rah-gayaa/: "It got left behind on the tree." Lit. "It remained on the tree in the state of having been placed there."

/rahnaa/ adds the sense of a continued state (described by the particular participle).

| | |
|---|---|
| najmaa baiThii rahii | Najma remained seated. |
| Ahmad baat kartaa rahaa | Ahmad kept on talking. |
| ham deer tak sootee rahee | We slept a long time. |

In the sentence in the text, the use of /jaanaa/ with /rahnaa/ is not just 'completive'; it also slightly changes the meaning—from "to remain" to "to be left behind."

11. /maiN kyaa jaantaa thaa .../ may be considered a variant of /kyaa maiN jaanta thaa .../, with /kyaa/ being put just before /jaantaa thaa/ for extra emphasis and contrast: " Did I *know*?" But more correctly, the question is rhetorical, and implies the statement: "I didn't know." (See section 218.)

12. /waapas/, an adverb, is used with a number of verbs to imply some movement in reverse. For example, /waapas aanaa/, "to come back;" /waapas deenaa/, "to give back;" and /waapas leenaa/, "to take back."

13. /qariib pahoNctee hii/: "...as soon as he reached near..." An adverbial phrase, consisting of the imperfect participle of the verb in oblique case followed by the particle /hii/. It communicates a greater sense of urgency and immediacy than would have a conjunctive participle. (See 212.)

| | |
|---|---|
| un-koo deekhtee hii maiN-nee kahaa | As soon as I saw him, I said.... |
| hamaaree ghar-see nikaltee hii baariṣ hoonee lagii | The moment we came out of the house it began to rain. |

## Exercises

### A. Situational variants.

ایک دریا میں کئی مگرمچھ تھے۔ ایک بوڑھے مگرمچھ نے کہا، "بیٹے، اب نہ میں جوان ہوں اور نہ میرے بدن میں زیادہ طاقت ہے۔ اگر تم مجھے اپنے دوست بندر کا دل لا کر دو تو اس کو کھانے سے میرے بدن میں طاقت آئے۔" بیٹا بولا، میں اس کا دل کیسے لا سکتا ہوں۔ وہ زمین کا جانور ہے اور میں پانی کا۔" تب اس کے باپ نے اُس کو ایک ترکیب بتائی۔ مگرمچھ نے اپنے باپ کا کہنا مان لیا اور دوسرے دن اپنے دوست کے پاس گیا۔ دریا کے اس پار ایک باغ ہے جس میں پھل پک کر تیار ہو گئے ہیں۔ بندر نے کہا کہ وہ تیرنا نہیں جانتا۔ میں تو سمجھتا تھا کہ تم میرے دوست ہو۔ مجھے نہیں معلوم تھا کہ تمہارے والد میرا دل چاہتے ہیں۔ بندر اپنا دل اپنے ساتھ نہیں لایا تھا۔ تم چاہو تو ابھی چل سکتے ہو اور اگر چاہو تو آم کھانے کے بعد۔ جب وہ دونوں کنارے پر پہونچے تو بندر جلدی سے پیڑ پر چڑھ گیا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1 | کئی | | kaii | several |
| 2 | ترکیب | F | tarkiib | device, method |

### B. Translate into English.

لڑکا فوراً ٹٹو کی پیٹھ پر بیٹھ گیا۔ جب دونوں دریا کے بیچ میں پہونچے تو ٹٹو نے لڑکے کو پانی میں گرانا چاہا۔ والد نے پوچھا "کیوں بیٹے یہ کیا کر رہے ہو؟" باورچی بولا "میری ماں بوڑھی اور کمزور ہو گئی ہے۔" "میں چاہتا ہوں میرے بدن میں طاقت آئے۔ لڑکا بہت ہوشیار تھا، فوراً بولا، "ارے، آپ نے پہلے کیوں نہ بتا دیا۔ میں اپنی کتاب ساتھ لیتا آتا۔ وہ تو گھر پر رہ گئی۔" میں کیا جانتا تھا کہ تمہارے لڑکے کو میرا سیب چاہیے۔ دل چاہے ابھی آؤ، دل چاہے کھانے کے کچھ

دیر بعد۔ باپ نے کہا، "نہیں۔ پہلے پڑھنا بعد میں کھیلنا۔" لڑکے نے کہا "میں آم کیسے لاؤں۔ میں پیڑ پر چڑھ نہیں سکتا۔" وہ بچے تیرنا نہیں جانتے اس لئے وہ پانی میں نہیں آتے۔ بوڑھے باپ نے اپنے لڑکے سے کہا، "جیسا میں کہتا ہوں ویسا کرو گے تو خوش رہو گے۔" میرے بھائی میرے کہنے کے مطابق پل پر گئے۔ میری دوست نے کہا کہ ندی کے دوسرے کنارے پر آم کا بہت بڑا باغ ہے۔ باورچی نے کہا کہ میز پر کھانا تیار ہے۔ باغ کے مالک نے دیکھا کہ پیڑوں پر لگے ہوئے آم خوب پکے ہیں۔ لڑکا بولا، "میں ندی پر کیسے جا سکتا ہوں، آج تو مجھے اسکول جانا ہے۔" میرے دوست نے جواب دیا، "تمہیں سائیکل چلانا نہیں آتا تو کیا ہوا، میں تمہیں بتادوں گا۔" جب دونوں دوست باغ کے بیچ میں پہنچے تو ایک پیڑ کے نیچے بیٹھ گئے۔ ایک بکرے نے دوسرے کو پانی میں ڈبونا چاہا۔ جب ٹٹو والے سے کرایہ پوچھا تو اُس نے کہا، "جو تمہاری خوشی۔" مجھے ان کے کہنے کے مطابق کرنا چاہیے۔ ہم کچھ دیر بعد پہلے بازار جائیں گے پھر کالج۔ میں روزانہ یہاں کھیلنے کے لئے آنا چاہتا ہوں۔ اس سے پوچھو کیا وہ ساتھ چلے گا؟ آخر اُس نے میرا کہنا مان لیا۔ وہ کسی طرح میرا کہنا نہیں مانتا۔ کیا آپ کالج جانے کے لئے تیار ہیں۔ مجھے گوشت پکانے کی ترکیب معلوم نہیں۔ آج میرے پاس کھانے کو صرف کیلے ہیں۔ مجھے نہیں معلوم آپ کیا چاہتی ہیں۔ جب وہ آئے تو میں اسکول جانے کے لئے تیار ہو رہا تھا۔

## C. Fill in the blanks.

ایک...... میں بہت سے مگرمچھ رہتے...... ۔ اُس دریا کے...... بہت سے پیڑ تھے جن...... بہت سے بندر...... تھے۔ ایک بوڑھا...... روزان...... کو...... ۔ آخر ایک دن...... نے اپنے بیٹے سے...... "میں اب بوڑھا اور کمزور...... ہوں۔ اگر کسی طرح...... بندر کا...... کھانے...... مل جائے...... میرے بدن میں...... طاقت...... ۔" بندر...... "میں اُدھر کیسے جا سکتا...... ۔ مجھے...... تو...... ہی نہیں۔" مگرمچھ نے...... "...... نہیں آتا تو کیا......، ...... تو...... ...... ۔ میری...... پر...... جاؤ۔ ابھی ادھر...... ہوں۔" بندر فوراً...... کی...... پر بیٹھ گیا۔ جب دونوں...... کے

بیچ..... پہنچے تو مگرمچھ.... اس کو..... میں ڈبونا چاہا۔ بندر نے..... "کیوں..... یہ کیا..... ......؟
میں تو تم .. اپنا..... سمجھتا ہوں۔"

## D. Translate into Urdu.

I. Many kinds of animals live in that river. II. There were several houses on the bank of the river. III. My brother was sitting on the highest branch of the tree. IV. I said to him, "The chairs are in my room, if you need them, come here and take them " V When the train did not come, the boy became disappointed and went away. VI. At last one day I began to swim in the river. VII. The cook said, "Now I have become old and weak " VIII. The boy said, "How can I bring the table here, it is very heavy " IX. According to his instructions, I met my brother the next day at the bank. X. The young men work in tshe fields then go to the river to swim. XI. Nowadays the crops are ready in the fields XII. On seeing the owner of the orchard, the little boy immediately climbed up the tree XIII Who lives in that house these days? XIV. Can you bring for me some sweet mangos? XV. Do you know how to swim? XVI. I went to him first. then came to you. XVII. They brought with them some new books XVIII. I don't know English. XIX. His father has become very weak XX. I tried to go to him.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-کیا تم کبھی ٹٹو کی پیٹھ پر بیٹھے ہو؟ ۲-مگرمچھ نے بندر کو پانی میں ڈبونا چاہا تو بندر نے کیا کہا؟ ۳-جوان مگرمچھ کا باپ بندر کا دل کیوں کھانا چاہتا ہے؟ ۴-بندر نے اپنی جان بچانے کے لئے کیا ترکیب کی؟ ۵-جب مگرمچھ کنارے کی طرف لوٹا تو بندر نے کیا کیا؟ ۶-کیا تم نے کبھی مگرمچھ دیکھا ہے؟ اگر دیکھا ہے تو کہاں دیکھا ہے؟ ۷-بندر دریا میں کیوں نہیں رہتے؟ ۸-کیا تمہیں تیرنا آتا ہے؟ ۹-تم کتنی زبانیں جانتے ہو؟ ۱۰-کیا آپ نے کبھی آم کھائے ہیں؟

**Unit X**

# گلستانِ سعدی[1] کی کہانیاں[2]

## غلام اور کشتی

ایک بادشاہ اپنے ایک غلام کے ساتھ کشتی میں سوار ہو کر دریا کے پار جا رہا تھا۔ چونکہ غلام نے پہلے کبھی[3] دریا کا سفر نہ کیا تھا، اس نے رونا پیٹنا شروع کر دیا اور کسی طرح چپ نہ ہوتا تھا۔ اُس کشتی میں ایک فلسفی بھی تھا۔ اُس نے بادشاہ سے کہا "اگر آپ اجازت دیں تو میں اِس کا علاج کروں[4] اور اِس کا ڈر دور کروں۔" بادشاہ نے اجازت[5] دے دی۔ فلسفی نے چند مسافروں کی مدد سے غلام کو پانی میں پھینک دیا۔ جب وہ چار پانچ غوطے کھا چکا[6] تو ہاتھ پکڑ کر دریا سے نکال لیا۔ غلام نے جان بچنے پر خدا کا شکر ادا کیا[7] اور خاموش ایک کونے میں بیٹھ گیا۔ بادشاہ نے پوچھا "اے فلسفی، اس میں کیا راز ہے؟" فلسفی بولا "امن و امان[8] کی قیمت وہی جانتا ہے جو کسی مصیبت میں پھنس چکا ہو۔"

## دو بھائی

دو بھائی تھے۔ اُن میں سے ایک[9] بادشاہ کا ملازم تھا اور دوسرا محنت سے روزی کماتا تھا۔ ایک دن وہ ملازم کہنے لگا کہ تم بادشاہ کی خدمت کیوں نہیں کرتے۔ خدمت کرو گے تو اِس محنت سے بچ جاؤ گے۔ اُس کے بھائی نے کہا کہ تم کام کیوں نہیں کرتے۔ کام کرو گے تو خدمت کی ذِلت سے بچ جاؤ گے۔

1. /gulistaan-e-saadii/: "The 'Gulistan' of Sa'di." The two nouns are linked with an /izaafat/. (See 240 and also Unit 7 in the Script section.)

*Gulistan* by Sa'di Shirazi (1184-1292) is one of the Persian classics. Its instructive anecdotes and tales are as well-known in the Islamicate world as the fables of Luqman (Aesop).

2. /kahaanii/: "story; short story."

The related verbs are: /kahaanii sunaanaa/, "to tell a story." /kahaanii sunnaa/, "to listen to a story being told."

| | |
|---|---|
| meerii waalidaa-nee mujhee eek kahaanii sunaaii | My mother told me a story. |
| hameeN kahaaniyaaN sunnaa pasand hai | We like to hear stories. |
| un-kii kahaaniyaaN abhii nahiiN chapiiN | His short stories have not yet been published. |

For literary short stories, the more common word now is /afsaanaa/, a masculine noun.

3. /pahlee kabhii/: "ever before."

/pahlee/: "at first." Also used in a postposition: /-see pahlee/, "before X."

| | |
|---|---|
| pahlee kaalij jaaiyee | Go to the college first. |
| kaalij jaanee-see pahlee meeree paas aaiyee | Please come to me before going to the college. |
| pahlee ham us ghar-meeN rahtee thee | Earlier we used to live in that house. |

/kabhii/: "ever; sometime." In combination with /na/ or /nahiiN/, it means "never." /kabhii kabhii/ means "sometimes."

| | |
|---|---|
| aap kabhii wahaaN gayee haiN | Have you ever been there? |
| maiN wahaaN kabhii nahiiN gayaa | I've never been there. |
| kabhii hamaaree ghar aaiyee | Please come to our place sometime. |
| kabhii kabhii kuch jhuuT bhi boolnaa paRtaa hai | Sometimes we have to lie a little too. |

4. /ilaaj/ : M : "treatment; cure."

/ilaaj karnaa/ means "to treat or cure X /-kaa/," and also "to undergo the cure by Y /-kaa/, or treatment prescribed by Z /-kaa/."

| | |
|---|---|
| aap-kaa ilaaj kaun kar-rahaa hai | Who is treating you? |
| aap kis DaakTar-kaa ilaaj kar-rahee haiN | Which doctor are you seeing? |
| maamuulii buxaar-kaa ilaaj muşkil nahiiN | It's not difficult to cure common fever. |
| woo jaRii-buuTii-kaa ilaaj pasand kartee haiN | He prefers herbal treatment. |

5. /ijaazat/ : F : "permission." Most commonly used with /deenaa/: /X-koo Y-kii ijaazat deenaa/, "to allow X to do Y."

| | |
|---|---|
| unhooN-nee ham-koo jaanee-kii ijaazat nahiiN dii | She didn't allow us to leave. |
| ham-nee un-see jaanee-kii ijaazat lii | We took her leave to depart. |
| maiN-nee un-kii ijaazat-see yee kaam kiyaa thaa | I had done this with his permission. |
| meeree bhaaii-nee mujhee tairnee-kii ijaazat dii | My brother gave me permission to swim. |

The most common way to take leave of someone after a visit is to say: /ab ijaazat diijiyee/ or /ab ijaazat caahuuNgaa/.

6. /jab woo caar paaNc Gootee khaa-cukaa/: "When he had gone under four or five times...."

Lit. "When he had finished going under water four or five times. . . ."

/Gootaa/, a masculine noun, means "a dive." /Gootaa lagaanaa/ means "to dive into the water." /Gootaa khaanaa/ means "to go involuntarily under water."

For the use of /cuknaa/, see 169.

7. /... xudaa-kaa s̱ukr adaa-kiyaa/: "... thanked God."

/s̱ukr/ should be learned together with /s̱ukriyaa/. Both are masculine nouns, both roughly mean "gratitude or thanks," and both are used with the verb /adaa-karnaa/, "to repay what is due; to express; to discharge properly what might be necessary." But /s̱ukr/ is used exclusively with reference to God, while /s̱ukriyaa/ is used elsewhere.

| | |
|---|---|
| acchii-hoonee-par najmaa-nee xudaa-kaa s̱ukr adaa-kiyaa | Najma thanked God on getting cured. |
| acchii-hoonee-par najmaa-nee DaakTar saahab-kaa s̱ukriyaa adaa-kiyaa | Najma thanked the doctor on getting cured. |
| hameeN un-kaa s̱ukriyaa adaa-karnaa caahiyee | We ought to thank him. |

Both words may also be used with other verbs or by themselves, often as idiomatic expressions. Three such expressions are:

| | |
|---|---|
| s̱ukriyaa | Thanks. |
| X-kaa s̱ukriyaa | Thank you for X. |
| xudaa-kaa s̱ukr hai | Lit. "There is gratitude [due] to God." This is a common and casual response among Urdu speakers when someone inquires about their health or welfare. |

8. /amn-o-amaan/: "peace and security." (See 242, and also Unit 7 in the Script section.)

9. /un-meeN-see eek/: "one of them; one among them; one from among them." Note the two postpositions. The first postposition, /-meeN/, locates the person within a group, while the second postposition, /-see/, specifies and isolates him within that group. (See 8:6; 209.) Compare the following two sentences:

| | |
|---|---|
| un kitaabooN-meeN caar meerii haiN | Among those books, four are mine. |
| aap un kitaabooN-meeN-see caar lee-saktee haiN | Of those books, you can take four. |

While /-meeN/ in the first sentence may be replaced with /-meeN see/, the reverse will not be possible in the second sentence. Other examples:

| | |
|---|---|
| ham-meeN-see kuch sirf tarkaarii khaatee haiN | Some of us eat only vegetables. |
| un laRkiyooN-meeN-see eek meerii bahan hai | One of those girls is my sister. |
| un laRkiyooN-meeN kuch amriikan laRkiyaaN bhii thiiN | There were among those girls some American girls too. |

## Exercises

### A. Situational variants

ایک بادشاہ اپنے ایک غلام کے ساتھ کشتی میں بیٹھ کر دریا پار کر رہا تھا۔ چونکہ غلام نے اس سے پہلے کشتی میں سفر نہ کیا تھا اِس لئے ڈر کر رونے پیٹنے لگا۔ وہ کسی طرح خاموش نہ ہوتا تھا۔ ایک فلسفی نے بادشاہ سے کہا "اگر آپ اجازت دیں تو میں اُس کو چپ کر سکتا ہوں اور اُس کا ڈر نکال سکتا ہوں۔" غلام کے چار پانچ غوطے کھانے کے بعد فلسفی نے اُس کا ہاتھ پکڑ کر اُسے پانی سے نکال لیا۔ غلام اب چپ ہو کر کشتی میں ایک کونے میں بیٹھ گیا۔ بادشاہ نے فلسفی سے پوچھا، "اِس کا راز میں نہیں سمجھا۔ مجھے بتاؤ، یہ اب کیوں خاموش ہو گیا۔" دو بھائی تھے جن میں سے ایک بادشاہ کا نوکر تھا اور دوسرا کام کر کے گذر کرتا تھا۔ ایک روز بادشاہ کے ملازم نے اپنے بھائی سے کہا کہ تم بادشاہ کی نوکری کیوں نہیں کر لیتے۔ اس طرح کام کرنے سے بچ جاؤ گے۔ اُس کا بھائی بولا، "میرے بھائی، تم میرا کہنا کیوں نہیں مانتے۔ تم اگر محنت کر کے گذر کرو گے تو دوسرے کی خدمت کی ذِلّت سے بچو گے۔"

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1 | پار کرنا | paar-karnaa | to cross |
| 2 | ڈرنا | Darnaa | to feel scared of X /-see/ |
| 3 | چپ کرنا | cup-karnaa | to silence X /-koo/ |

### B. Translate into English.

بچّے کہانیاں سننا چاہتے ہیں۔ ایک لڑکا اپنے دوست کے ساتھ ریل میں سوار ہو کر جا رہا تھا۔ لڑکے کشتی پر سوار ہو کر ندی پار کر رہے تھے۔ میرے والد موٹر پر سوار ہو کر بازار گئے۔ چونکہ باورچی نے پہلے کبھی دریا کا سفر نہ کیا تھا اِس لئے وہ بہت ڈر رہا تھا۔ چونکہ لڑکے کا سیب پانی

میں گر گیا اِس لئے اُس نے رونا شروع کر دیا۔ چھوٹا بچہّ کرسی سے گر کر رونے لگا اور کسی طرح چپ نہ ہوا۔ اُس دکان میں آپ کا ملازم بھی تھا۔ میں کشتی میں بیٹھ کر ندی کے اُس کنارے کو جا رہا تھا۔ غلام نے بادشاہ سے کہا کہ میں نے کبھی اِس طرح کا سفر نہیں کیا ہے۔ اگر آپ اجازت دیں تو میں آپ کی سائیکل پر سوار ہونا چاہتا ہوں۔ باپ نے اپنے بچےّ کو کمزور دیکھ کر سوچا کہ اُس کا علاج کرے۔ میں اپنے چھوٹے بھائی کو دریا کے کنارے لے گیا۔ میں اب اجازت چاہوں گا۔ انھوں نے مجھے ایسا کرنے کی اجازت دی ہے۔ احمد صاحب نے اجازت دے دی تو میں ان کے مکان میں رہنے لگا۔ لڑکے نے چند آدمیوں کی مدد سے سائیکل کو پانی سے نکالا، پھر ان کا شکریہ ادا کیا۔ ریل کے مسافروں نے اپنی جان بچنے پر خدا کا شکر ادا کیا۔ باہر سے آنے کے بعد میرے بڑے بھائی خاموش آنگن کے ایک کونے میں بیٹھ گئے۔ بندر بولا، ”پیڑ پر ہی امن وامان ہے۔“ میں اس سائیکل کی قیمت نہیں جانتا۔ بندر مگرمچھ کی پیٹھ پر سوار ہو کر مصیبت میں پھنس گیا۔ اس شہر میں چند لوگ تھے جو سب بادشاہ کے ملازم بننا چاہتے تھے۔ کچھ لوگ محنت سے روزی کمانا نہیں چاہتے۔ ایک دن فلسفی کہنے لگا، ”بہت سے آدمی محنت سے بچ کر ذِلت میں پھنس جاتے ہیں۔“ میں ان کتابوں کی قیمت ادا کرنا چاہتا ہوں۔ جب کوئی تمہاری مدد کرے تو اُس کا شکریہ ادا کرنا ضروری ہے۔ خدا کا شکر ہے کہ اب وہ کمزور نہیں۔ میری والدہ کشتی پر سفر کرنے سے ڈرتی ہیں۔ اس لڑکے کو اپنے والد کا بہت ڈر ہے۔ وہ اپنی بیٹی کا علاج کرانے کے لئے نیویارک گئی ہیں۔ وہاں پہونچتے ہی میں شکیل صاحب سے ملنے گیا۔ ہم اُن کے آتے ہی کھانا کھائیں گے۔

## C. Fill in the blanks.

ایک...... اپنے ایک...... کے ساتھ...... میں سوار...... دریا کے...... جا رہا تھا۔ غلام نے...... کبھی دریا کا...... نہ کیا......۔ اُس نے بادشاہ سے کہا، ”اگر آپ...... دیں تو میں اس کا...... کروں اور اس کا...... دور......۔“ فلسفی نے چند...... کی...... سے...... کو پانی میں...... ......۔ غلام نے جان...... ...... خدا کا...... ادا کیا اور...... ایک...... میں بیٹھ گیا۔ فلسفی بولا، ”امن و...... کی

قیمت...... ...... ہے جو کسی...... میں پھنس چکا......۔" اُن میں...... ایک بادشاہ کا...... تھا اور دوسرا...... سے روزی...... تھا۔ ایک دن وہ...... ...... کہ تم...... کی...... کیوں نہیں کرتے۔ خدمت...... تو اِس...... سے بچ......۔ کام...... تو...... کی...... سے...... ......۔

## D. Translate into Urdu.

I. We will eat after coming back from the college. II. The old man had never before travelled in a train. III. I thanked Najma for helping me. IV. The servant said to the master, "If you will permit me I want to go to the river today." V. He tried to cure his friend's fear but was not able to. VI. The king permitted the old philosopher to sit on a chair. VII. With the help of my friends I was able to bring that heavy table into the house. VIII. The master told the servant not to tell the secret to anyone. IX Now there is no peace and safety in this city. X. They will have to pay a very high price for this house. XI. No one likes to get caught in trouble. XII. The cook earns his living by working hard. XIII. Hard work saved me from humiliation. XIV. We want your permission to go across the river. XV. Have you travelled before in a boat ? XVI. He thanked us as soon as he arrived here. XVII. Which doctor are you seeing these days ? XVIII. My sister helped me a great deal in this work. XIX. You don't need anyone's permission to eat good food. XX. When my friend began to cry I tried to console him.

## E. Answer the following in Urdu.

۱- بادشاہ اپنے غلام کے ساتھ کہاں جا رہا تھا؟ ۲- کیا تمہارے یہاں کبھی بادشاہ ہوئے ہیں؟ ۳- فلسفی نے غلام کے رونے کا علاج کیسے کیا؟ ۴- کیا اُس علاج سے غلام کا ڈر دور ہو گیا؟ ۵- فلسفی کے علاج کا راز کیا ہے؟ ۶- کیا تم نے کبھی دریا کا سفر کیا ہے؟ کیسے کیا ہے؟ ۷- پانی سے نکلنے کے بعد غلام کیوں خاموش ہو گیا؟ ۸- کیا تمہارے شہر میں امن و امان ہے؟ ۹- بادشاہ کی خدمت کرنا اچھا ہے، یا محنت سے روزی کمانا؟ کیوں؟ ۱۰- کیا آدمی محنت سے بچ سکتا ہے؟

## Review Sentences

۱- میں ایک ٹٹو پر سوار ہوا اور دوسرے پر سامان لاد کر پہاڑ پر چڑھا۔ ۲- مگر مچھ چاہتا تھا کہ بندر کو دریا میں پھینک دے۔ ۳- میں خاموش رہتا ہوں تو لوگ مجھے فلسفی سمجھتے ہیں۔ ۴- بندر دریا کے بیچ میں پہنچا تو اُس نے رونا شروع کر دیا۔ ۵- میرے باغ میں میٹھے آموں کے بہت سے پیڑ ہیں۔ ۶- تم جلدی سے آموں کی قیمت وصول کر لو۔ ۷- میری کشتی بہت مضبوط ہے اِس میں دس آدمی بھی سوار ہو سکتے ہیں۔ ۸- اگر تمہیں آج اِس کام میں تکلیف ہوتی ہے تو نہ کرو، میرا ملازم کر دے گا۔ ۹- میں چاہتا ہوں کہ آپ بھی دریا کے سفر پر ساتھ چلیں۔ ۱۰- کچھ لوگ سمجھتے ہیں کہ زیادہ کھانے سے بدن میں زیادہ طاقت آتی ہے۔ ۱۱- تمہارا دل چاہے تو دریا میں تیرو، چاہے تو کشتی میں بیٹھو۔ ۱۲- ہم نہیں سمجھتے کہ محنت کرنا ذِلت کی بات ہے۔ ۱۳- وہ صاحب اپنے ملازم سے بہت محنت لیتے ہیں۔ ۱۴- اُس پیڑ کے نیچے چند آدمی کہانیاں سُن رہے ہیں۔ ۱۵- اُس نے سامان کمرے میں رکھنے کی اجازت دے دی۔ ۱۶- شکیل کی جان بچی تو فوراً اس نے شکر ادا کیا۔ ۱۷- انہوں نے اپنا راز اپنی بہن کو بھی نہیں بتایا۔ ۱۸- جو لوگ لکھنا پڑھنا جانتے ہیں اُن کو کسی طرح تکلیف نہیں ہوتی۔ ۱۹- میرا بھائی محنت سے نہیں ڈرتا ہے۔ ۲۰- ٹٹو والا محنت کر کے روزی کماتا ہے۔ ۲۱- بندر نے مگر مچھ کے باپ کا علاج نہیں کیا۔ ۲۲- بادشاہ کے کہنے کے مطابق فلسفی نے وہ کام کیا۔ ۲۳- مگر مچھ کا بوڑھا باپ مایوس ہو گیا تو چپ ہو کر بیٹھ گیا۔ ۲۴- میں جس ڈاکٹر کا علاج کرتا تھا وہ یہاں سے چلے گئے۔ ۲۵- بندر مگر مچھ سے زیادہ چالاک تھا اِس لئے بچ گیا۔ ۲۶- میرے والد اپنی خوشی کے مطابق سفر کرتے رہتے ہیں۔ ۲۷- آج کل ریل کے سفر میں بہت مصیبت ہوتی ہے۔ ۲۸- میں آج ہی اپنا کام کر کے لاہور سے لوٹا ہوں۔ ۲۹- اِس مکان کا کرایہ بہت زیادہ ہے لیکن وہ کرے بھی تو کیا کرے۔ ۳۰- آدمی جتنی محنت کرتا ہے اُتنا ہی اچھا رہتا ہے۔ ۳۱- بادشاہ نے غلام کو مارا مگر وہ بے چارہ کچھ نہ بولا۔ ۳۲- وہ لڑکے بادشاہ اور غلام کی کہانی پڑھنا چاہتے ہیں۔

۳۳- فلسفی کا دل مضبوط تھا اور وہ پہلے بھی کشتی میں سفر کر چکا تھا۔ ۳۴- سامان لانے اور لے جانے کے لئے وہ کشتی سے بھی کام لیتے ہیں۔ ۳۵- میرا دوست چاہتا ہے کہ پانی میں تیرے۔ ۳۶- مجھے غلام کو دیکھ کر بہت ترس آیا لیکن میں اُس کی مدد کر بھی کیا سکتا تھا۔ ۳۷- بندر مگر مچھ کی پیٹھ پر دریا کے پار جانا چاہتا تھا۔ ۳۸- مجھے پیڑ پر چڑھنا نہیں آتا۔ ۳۹- اِتنے بڑے دریا میں کتنی چھوٹی سی کشتی تیر رہی ہے۔ ۴۰- غلام جب کشتی میں واپس آیا تو بالکل خاموش تھا۔ ۴۱- بادشاہ نے غلام سے پوچھا۔ "اے غلام! تو نے رونا کیوں شروع کر دیا۔" ۴۲- میں روز اپنے بھائی کے ساتھ باغ میں آم کھانے جاتا ہوں۔ ۴۳- جو مصیبت میں پھنستا ہے وہی امن و امان کا راز سمجھتا ہے۔ ۴۴- میں نے مکان کا کرایہ مکاندار کو ادا کر دیا۔ ۴۵- وہ کسی طرح پیڑ پر چڑھ گیا۔ ۴۶- ہم جس کشتی میں سوار تھے اُس میں ایک بوڑھا فلسفی بھی تھا۔ ۴۷- میں نے ایسا کام پہلے کبھی نہیں کیا لیکن تم چاہو تو کر سکتا ہوں۔ ۴۸- میں چاہتا تھا کہ آج کچھ جلدی واپس جاؤں۔ ۴۹- اِس لڑکے کو انگریزی زبان نہیں آتی، وہ صرف اُردو جانتا ہے۔ ۵۰- میں نے کچھ دوستوں کی مدد سے اِس شہر میں کام شروع کیا۔

## Unit XI

# اشوک

بہت زمانہ ہوا ہندوستان میں ایک مشہور راجہ گذرا[1] جس کا نام اشوک تھا۔ اس کی راجدھانی پاٹلی پتر (پٹنہ) تھی۔ ایک بار اشوک نے دکن کے علاقے کالنگا پر چڑھائی کی۔ اِس لڑائی میں اِس قدر[2] آدمی مارے گئے[3] کہ راجا کو بہت رنج ہوا۔ اُس نے ہمیشہ کے لئے لڑائی سے توبہ کر لی[4] اور بدھ مذہب اختیار کر لیا۔

اشوک بہت اچھا بادشاہ تھا۔ اپنی رعایا کو فائدہ پہنچانے کا خیال اسے ہر وقت رہتا تھا۔[5] اُس نے مسافروں کے آرام کے لئے سڑکوں کے کنارے کنویں بنوائے اور غریب آدمیوں اور مویشیوں کے علاج کے لئے سرکاری اسپتال۔ اشوک چاہتا تھا کہ کسی کو تکلیف نہ پہنچے۔[6] پرانے زمانے میں شکار کھیلنا[7] بھی بادشاہ کی ایک شان تھی،[8] مگر اشوک نے شکار کھیلنا چھوڑ دیا۔

پرانا قاعدہ تھا کہ جب راجا آرام کرتا ہو تو اُس سے کوئی شخص نہیں مل سکتا تھا۔ لیکن اشوک نے اجازت دے دی تھی کہ اگر کسی شخص کو ضروری کام ہو تو وہ اِس سے ہر وقت مل سکتا ہے۔

اپنی حکومت کے آخری بارہ سال اشوک نے بدھ مذہب کی ترقی میں صرف کیے۔[9] تقریباً چوراسی ہزار مندر اور دوسری مذہبی عمارتیں بنوائیں۔ مہاتما بدھ کی جو چیزیں یادگار تھیں اُن کو جمع کیا اور تھوڑی تھوڑی ہر جگہ تقسیم کرائیں اور ہندوستان کے باہر دور دور کے ملکوں میں[10] بدھ مذہب

پھیلانے کے لئے عالم بھیجے۔ اشوک کی کوششوں سے بدھ مذہب کافی پھیل چکا تھا مگر اُس میں اصلاح کی ضرورت تھی۔[11] اُس نے ایک مرتبہ بہت بڑا مذہبی جلسہ کیا۔ اُس جلسے کے بعد بدھ مذہب کو پھیلانے کی اور زیادہ کوشش کی گئی[12] اور اُس میں بہت سی اصلاحیں بھی ہوئیں۔ گو[13] راجہ اشوک کو بدھ مذہب سے خاص دلچسپی تھی، پھر بھی اُس نے رعایا کو مذہبی آزادی دے رکھی تھی۔[14] اُس کی بنوائی ہوئی لاٹیں اب تک دہلی اور دوسرے شہروں میں موجود ہیں۔

1. /guzarnaa/: "to come about; to happen." Another common meaning: "to pass, or pass by." Originally spelled with a /zaal/, it is now also commonly spelled with a /zee/.

| | |
|---|---|
| eek mas̲huur raajaa guzraa | There happened a famous king. |
| un-par eek buraa waqt guzraa | He underwent a bad time. |
| jab is waaqi'ee-koo kuch din guzar-gaee... | When some days had passed after this happened... |

2. /is qadar/: "to such an extent..." Lit. ".... to this extent . . . that . . . " Note that the subsequent clause begins with /ki/. In other words, /is/ occurs as a 'proximate marker' whose function is to alert to the coming coordinate clause introduced by /ki/.

/qadar/ does not occur with all attributives. Those commonly used are: /kis/; /jis/; and /kisii/. Thus: /kisii qadar/ "to some extent;" /kis qadar/ "to what extent?"

3. /maaree gayee/: "...were killed...." Passive construction from /maarnaa/, "to beat; to kill." (See 184.)

4. /us-nee hameesaa-kee liee laRaaii-see taubaa kar-lii/: "He forswore warfare for good."

/hameesaa/, "always; ever." /hameesaa-kee liee/, "for ever."

/taubaa/, a feminine noun, is the act of repentance, consisting of two parts: (1) the seeking of forgiveness for a sin or error, and (2) the forswearing of it.

5. /apnii ri'aayaa-koo faaedaa pahoNcaanee-kaa xayaal usee har waqt rahtaa thaa/: "He was all the time thinking of benefiting his subjects."

/xayaal/, a masculine noun, "thought; idea." It is used with /hoonaa/ in indirect constructions. Thus: /mujhee is baat-kaa xayaal hai/, "I have this thing in mind." Other auxiliary verbs add only different nuances to the basic meaning. /rahnaa/ here, for example, adds a 'durative' effect. (Lit. "The idea used to remain....") /aanaa/, on the other hand, will express a single instance. Thus: /tab mujhee yee xayaal aayaa..../, "Then this idea occurred to me...."

6. /kisii-koo takliif na pahoNcee/: "...no one should suffer." Lit. "...hurt should not reach anyone."

/pahoNcnaa/ is also used in such indirect constructions with other words expressing injury, calamity, grief, etc., where the basic verb could be /hoonaa/. The substitution of /pahoNcnaa/ for /hoonaa/ is made to express the actual happening of something sad or shocking, as opposed to a state of shock.

7. /s̲ikaar kheelnaa/: "to hunt." /s̲ikaar/, a masculine noun, means "the act of hunting" as well as "the prey, the bag." The use of /kheelnaa/, "to play," as opposed to /karnaa/, the other verb commonly used with /s̲ikaar/, implies that it was a sport rather than a deliberate pursuit to kill.

8. /s̲ikaar kheelnaa bhii baads̲aah-kii eek s̲aan thii/: "Hunting was also one of the acts which added glory to a king."

/s̲aan/, a feminine noun, means "glory; splendour; pride; dignity." Depending on the context, it may carry the nuance of being something good and also the opposite. Thus: /yee imaarat s̲aandaar hai/, "This building looks splendid." /us-nee baRii s̲aan-see kahaa.../, "He said quite haughtily..."

9. /sarf-karnaa/: "to spend." Note that its object is an abstract noun, /saal/, "year." It may also be used with such concrete nouns as "money" and "water." The other common verb for "to spend" is /xarc-karnaa/, which is mostly used in the context of "spending money," and will never be used with an abstract noun.

10. /duur-duur-kee mulkooN-meeN/: "...in many far away countries...." The repeated adverb carries a sense of intensity even though it is being used in an adjectival phrase. (See 131.)

11. /us-meeN islaah-kii zaruurat thii/: "It needed reform." Lit. "There was a need for reform in it."

Note the use of /-meeN/ after the 'real' subject in this indirect construction, the 'grammatical' subject being /zaruurat/. In the context of /zaruurat/, an animate 'real' subject would require /-koo/.

| | |
|---|---|
| kitaab-meeN islaah-kii zaruurat hai | The book needs to be improved. |
| mujhee islaah-kii zaruurat hai | I need to reform myself. |

12. /...aur zyaadaa koosis kii-gaii/: "...much more effort was made." Another passive construction.

13. /goo/: "although; though." Two other words are used in Urdu in this function: /agar-ce/ and /haalaaN-ki/. Both are felt to be more emphatic than /goo/. Note that the subsequent clause begins with /phir bhii/, "even then; even so." One can also use /leekin/ or /magar/.

14. /us-nee ri'aayaa-koo mazhabii aazaadii dee-rakhii thii/: "He had given his people religious freedom."

The use of /rakhnaa/ as the second member in the compound verb construction adds the nuance that the effects of the action expressed by the first member were extended over a period of time, and that it is this aspect which the writer wishes to emphasize. In other words, the emphasis is on the 'state' of things and not just on the 'act'. Thus: /us-nee aazaadi dii thii/, "He had given freedom." But, /us-nee aazaadii dee-rakhii thii/, "He gave them freedom and also let them stay free."

| | |
|---|---|
| us-nee kooT-kee baTan khool-rakhee thee | He had the jacket's buttons open. |
| ham-nee saamaan baandh-rakhaa thaa | We had the boxes tied and ready. |

/rakhnaa/ occurs in this function with transitive verbs only. Intransitive verbs require /rahnaa/.

## Exercises

### A. Situational variants.

بہت سال پہلے ہندوستان میں ایک مشہور راجہ ہوا تھا جس کا نام اشوک تھا۔ کالنگا کی لڑائی میں اتنے زیادہ آدمی مارے گئے کہ راجہ کو بہت تکلیف ہوئی۔ اُس نے مسافروں کو آرام پہنچانے کے لئے راستوں پر کنویں بنوائے اور غریب لوگوں اور جانوروں کے علاج کے لئے سرکاری اسپتال۔ راجہ چاہتا تھا کہ کسی کو تکلیف نہ ہو اور سب لوگ آرام سے رہیں۔ پہلے زمانے میں جانوروں کا شکار کرنا بھی بادشاہ کے لئے ایک شان کی بات تھی۔ یہ ایک پرانا قاعدہ تھا کہ راجہ کے آرام کے وقت کوئی آدمی اُس سے مل نہیں سکتا تھا، لیکن اشوک نے حکم دیا تھا کہ جس کو اس سے ضروری کام ہو وہ کسی وقت بھی مل سکتا ہے۔ اشوک کی کوششوں سے بدھ مذہب دور دور پھیل گیا۔ اُس نے بدھ مذہب کی اصلاح کے لئے ایک بڑا جلسہ کیا جس میں بہت سے عالم آئے۔ وہ نہیں چاہتا تھا کہ لوگ مذہب کے نام پر ایک دوسرے سے لڑیں۔ اشوک کی بنوائی ہوئی لاٹیں اب تک مختلف جگہوں پر موجود ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1. | حکم | M | hukm | order, command |
| 2. | مختلف | | muxtalif | different |

### B. Translate into English.

بہت زمانہ ہوا اِس مکان میں ایک لڑکا رہتا تھا جس کا نام اشوک تھا۔ اس مکان کے بنوانے میں تقریباً دس ہزار ڈالر لگے۔ امریکہ کی راجدھانی واشنگٹن ڈی-سی-ہے۔ ایک بار میں نے ایک دوست کے ساتھ ریل سے دکن کے علاقوں کا سفر کیا۔ آج کل ہر جگہ جلسے ہو رہے ہیں اور لوگوں کی اصلاح کی کوشش کی جا رہی ہے۔ لوگوں کو باہر جانے سے روکا گیا۔ اس شہر میں ایک

نیا اسپتال بنوایا جائے گا۔ وہاں جتنے لوگ موجود تھے سب نے ہماری مدد کی۔ تم کو تو ہر وقت ایک ہی بات کا خیال رہتا ہے۔ ایک مرتبہ ندی میں گرنے کے بعد میرے بھائی نے تیرنے سے ہمیشہ کے لئے توبہ کرلی۔ انہوں نے شہر میں رہنے کی جگہ لوگوں سے دور پہاڑوں میں رہنا اختیار کیا۔ اِن لوگوں میں مذہب کے نام پر اکثر لڑائی ہوتی رہتی ہے۔ اگر تم کو اِس کام سے دلچسپی ہے تو اِس کے لئے کچھ محنت بھی کرو۔ اِن کے ساتھ بیٹھ کر ہم بہت کچھ سیکھ سکتے ہیں۔ جو کچھ ہم سیکھیں اُس سے دوسروں کو فائدہ پہنچانے کا خیال ضرور رکھیں۔ سب راجاؤں کو رعایا کو آرام پہنچانے کا خیال نہیں رہتا۔ اسکول میں لڑکوں نے اپنی پرانی کتابیں جمع کیں اور پھر اُن کو غریب لڑکوں میں تقسیم کردیا۔ اُس نے غریبوں میں کھانا تقسیم کرایا۔ ملک کی تقسیم کے بعد لوگوں میں مذہب کے نام پر لڑائی ہوئی۔ جب حکومت نے بہت سی جگہوں پر شکار کرنے سے روک دیا تو لوگوں نے شکار کھیلنا چھوڑ دیا۔ میں تین چار مرتبہ وہاں گیا لیکن جب ہر بار وہ نہ ملے تو پھر جانا چھوڑ دیا۔ یہ طالب علم علم کی قیمت سمجھتا ہے۔ میں نے دریا میں تیرنا چاہا تو میرے والد نے اجازت دے دی۔ یہ کام تم نے اچھا کیا ہے لیکن بعض جگہ اصلاح کی ضرورت ہے۔ تم اپنے والد کو علاج کے لئے سرکاری اسپتال لے جاؤ۔ اشوک کی یادگاریں اب بھی بہت سے شہروں میں موجود ہیں۔ میں اب ہمیشہ کے لئے یہاں سے جارہا ہوں۔ اس جلسے میں ایک آدمی نے کہا کہ ملک کے فائدے کے لئے سب لوگوں کو کوشش کرنا ضروری ہے۔ یہ کام قاعدے کے مطابق نہیں۔ ڈاکٹر احمد کے علاج سے میری والدہ کو فائدہ ہوا۔ آپ کا نیا مکان پرانے مکان سے مختلف ہے۔ یہ سب مختلف چیزیں ہمارے والد کی یادگار ہیں۔ تمہارے نہ جانے سے اُن کو رنج ہوگا۔ اُس کی باتوں سے سب کو تکلیف پہونچی۔

## C. Fill in the blanks.

بہت...... ......ہندوستان میں ایک مشہور راجہ...... جس کا نام اشوک تھا۔ اس......میں اس...... آدمی مارے گئے کہ راجہ کو بہت رنج......۔ اُس نے مسافروں کے آرام...... ......

سڑکوں کے...... کنویں بنوائے۔ پرانے زمانے میں شکار...... بھی بادشاہ کی ایک شان...... مگر
اشوک نے شکار کھیلنا...... ۔ جب راجہ آرام...... ...... تو اس سے کوئی...... نہیں مل...... تھا۔
اشوک نے اجازت...... تھی کہ اگر کسی شخص کو...... کام ہو تو وہ اس سے ہر...... مل سکتا ہے۔
مہاتما بدھ کی جو...... یادگار تھیں ان کو...... کیا اور تھوڑی... ہر جگہ تقسیم...... ۔ اُس جلسے......
...... بدھ مذہب کو...... کی اور زیادہ...... کی گئی۔ اشوک کو بدھ مذہب سے خاص...... تھی......
...... اُس نے رعایا کو...... آزادی دے رکھی تھی۔ اُس کی...... ہوئی لاٹیں اب...... دہلی اور
دوسرے شہروں میں...... ہیں۔

## D. Translate into Urdu.

I. For the comfort of his subjects he had houses built by the roadside. II. She wanted that her son should not have any trouble. III. How much money did you spend on building this house? IV. In the old days it was necessary to hunt. V. No one can talk to him when he is eating. VI. He spent ten years of his life in propagating his religion. VII. In what part of India do you live? VIII. His new book needs some correcting. IX. Today I tried for the last time to meet him. X. The buildings built by him still stand in many Indian cities. XI. The king was very interested in building temples. XII. He gave up his old religion and adopted a new one. XIII. There was no religious freedom in that country. XIV. I went there six times and each time he wasn't there. XV. He collected a lot of old clothes and had them distributed among poor people. XVI. The king had a monument built on the bank of that river. XVII. I want to take my friend to the hospital for treatment. XVIII. If my father allows me I will come to see you. XIX. What was the capital of this region in old days? XX. It takes approximately five hours to go to Washington.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-پرانے زمانے میں تمہارے ملک میں کون لوگ رہتے تھے؟ ۲-اشوک نے کس علاقے پر چڑھائی کی؟ ۳-رعایا کو آرام اور فائدہ پہنچانے کے لئے اشوک نے کیا کیا کام کیے؟

۴-کیا آپ نے کبھی شکار کھیلا ہے؟ ۵-راجہ کے آرام کا پرانا قاعدہ کیا تھا اور اشوک نے کیا اجازت دی تھی؟ ٦-بدھ مذہب کی اصلاح کے لئے اشوک نے کیا کیا؟ ۷-اشوک نے لڑائی سے کیوں توبہ کی؟ ۸-بدھ مذہب کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں؟ ۹-ہندوستان کے باہر بدھ مذہب کہاں کہاں پھیلا؟ ۱۰-کیا آپ کو کسی مذہب سے خاص دلچسپی ہے؟

Unit XII

# جاندار اور بے جان[1] میں فرق

سب سے پہلے تو ہمیں یہ جاننا چاہیے کہ یہ کیسے معلوم ہوتا ہے کہ فلاں[2] چیز جاندار اور فلاں چیز بے جان ہے۔ ہم یہ کیسے پہچان لیتے ہیں کہ مکھی میں جان ہے اور پتھر بے جان ہے۔ آپ کہیں گے کہ مکھی اِس لئے جاندار ہے کیونکہ وہ اُڑتی پھرتی ہے[3] یا بچّے کودتے پھاندتے ہیں، اِس لئے زندہ ہیں۔ گویا کودنا پھاندنا، چلنا پھرنا زندگی کی دلیل ہے۔ لیکن بچہ سو جاتا ہے حرکت نہیں کرتا تب بھی تو وہ[4] زندہ رہتا ہے۔ اِس لئے کہ جب وہ سوتا ہے تب بھی اُس کا دل اَپنا کام کرتا رہتا ہے۔ اِسی طرح ہم پودوں کے بارے میں کہتے ہیں کہ وہ زندہ ہیں۔ حالانکہ یہ پودے بولتے نہیں، ایک جگہ سے دوسری جگہ گھومتے پھرتے نہیں، اُن کی ہماری جیسی آنکھیں نہیں ہوتیں،[5] مگر اِس کے باوجود وہ زندہ ہیں۔

اب آیئے جاندار اور بے جان کے بنیادی فرق کو معلوم کریں۔

اول[6] تو زندہ چیزیں بڑھتی ہیں اور بے جان چیزیں نہیں بڑھتیں۔ بے جان چیزیں بڑی تو ہوتی ہیں لیکن بڑا کرنے والی طاقت اُن کے اپنے اندر نہیں ہوتی۔ جاندار اپنے جسم کے اندر کی توانائی کی بدولت حرکت کرتا ہے۔ مثلاً درخت اپنے آپ[7] بڑھتا ہے لیکن کوئی عمارت اپنے آپ نہیں بڑھتی۔ اس کے اندر خود[8] کوئی ایسی طاقت نہیں ہوتی کہ وہ اپنے آپ اونچی[9] ہو جائے۔

جاندار اور بے جان میں دوسرا فرق یہ ہے کہ جاندار چیزیں غذا کو اپنے جسم کا حصہ بنا لیتی ہیں جس کی وجہ سے اُن کے جسم میں طاقت پیدا ہوتی ہے۔ پودے اپنی غذا ہوا، پانی اور دھوپ سے حاصل کرتے ہیں اور پھر اُسی کی مدد سے پھلتے پھولتے ہیں۔ انسان کھانا کھاتا ہے، پانی پیتا ہے اور اِس طرح اپنے جسم میں توانائی پیدا کرتا ہے۔ ریل کے اِنجن کو بھی کوئلے اور پانی کی ضرورت ہوتی ہے مگر اُس کی "غذا" جسم کا حصہ نہیں بنتی ہے۔

جاندار اور بے جان میں تیسرا فرق یہ ہے کہ زندہ چیزیں زندہ رہنے کے لئے سانس لیتی ہیں۔ بے جان چیزیں سانس نہیں لیتیں۔ یہ آپ جانتے ہیں کہ اگر کوئی جاندار سانس نہ لے سکے تو اُس کا دَم گھُٹ جائے گا اور وہ مر جائے گا۔ جانوروں کی طرح پیڑ پودے بھی سانس لیتے ہیں۔ یہ اور بات ہے[10] کہ اُن کے سانس لینے کا طریقہ مختلف ہے۔

جاندار اور بے جان میں چوتھا فرق یہ ہے کہ زندہ چیزیں اپنی جیسی زندہ چیزیں پیدا کرتی ہیں۔[11] یہ پیدائش مختلف جانداروں میں مختلف طریقوں سے ہوتی ہے۔ لیکن اُس کے برعکس بے جان مادّہ کسی طریقے سے اپنی نسل کو نہیں بڑھا سکتا۔

1. /jaandaar/, lit. "life-possessing;" /bee-jaan/, lit. "without life."

/jaan/, a feminine noun, means "life, the vital force," as opposed to /zindagii/, which means "life, the eventful span of time."

The prefix /bee-/ is used with all kinds of nouns in Urdu; the opposite words, however, are made variously, and a distinction is made between Perso-Arabic loan words and the words of Indic origin. Thus: /baa-hunar/, "with talent;" /hunar-mand/, "talented;" /hunar-war/, "talented;" /raunaq-daar/, "glorious;" /qusuur-waar/, "guilty." The latter are all Perso-Arabic words. With Indic words, one commonly uses the suffix /-waalaa/ for the same purpose. Thus: /guR-waalii caaee/, "the tea made with ***gur*** or jaggery (instead of sugar). The opposites of all these words may be made with /bee-/. Thus: /bee-hunar/, "without talent;" /bee-raunaq/, "without any semblance of color or glory;" /bee-qusuur/, "innocent;" /bee-guR-kii caaee/, "the tea without any ***gur*** in it."

2. /fulaaN; falaaN/. It is a pronominal form, but also used adjectivally in the qualifier function. Borrowed from Arabic, it means: "so and so; such and such; a certain." In most sentences it may be replaced with /kooii/.

3. /woo uRtii-phirtii hai/: "...it flies around."

The text contains a number of paired verbs: /uRnaa-phirnaa/, /kuudnaa-phaandnaa/, /calnaa-phirnaa/, /ghuumnaa-phirnaa/, and /phalnaa-phuulnaa/. In such pairs, the two verbs are semantically or contextually quite close, but together represent a larger, even new, domain of meaning, a kind of totality. Thus: /kuudnaa/ means "to jump" and /phaandnaa/ means "to leap," but together they mean "to horse or play around." /phalnaa/ means "to bear fruit" and /phuulnaa/ means "to bear flowers," but together they mean "to flourish; to multiply in number." Note how in the other pairs, /phirnaa/, "to make a circular movement," adds the nuance expressed in English by adding "around" to "fly," "walk," and "wander," respectively. Other commonly used such pairs are: /khaanaa-piinaa/, "to eat and drink; to feed oneself;" /likhnaa-paRhnaa/, "to write and read; to engage in scholarly or literary activity;" /gaanaa-bajaanaa/, "to sing and play some instrument; to make music." (See 216.)

4. /tab bhii too.../: "even then..." Note the use of /too/ after another particle for emphasis, /bhii/. Only /too/may be used this way to add an extra emphasis to the particular 'inclusive' or 'exclusive' emphasis given by /bhii/ or /hii/, respectively.

5. /un-kii hamaarii jaisii aaNkheeN nahiiN hootiiN/: "They don't have eyes like ours."

/X-kaa jaisaa/: "X-like; like X." (See 69, 70, 76-78.)

Note that the above sentence may be analyzed to contain an ellipsis: /hamaarii jaisii/ instead of /hamaari aaNkhooN-kii jaisii/. Also note the use of the imperfect participle, /hootiiN/, to express that it is always the case.

6. /awwal/: "the first; first of all." An adjective, it may also be used adverbially. Here it is being used as an ordinal number. Urdu has borrowed Persian ordinal numbers for listing items in any serious writing. The student will do well to memorize at least the first five of the following: /awwal; doom; soyam/soom; cahaarum; panjum; ṣaṣum; haftum; haṣtum; nahum; dahum/.

7. /daraxt apnee aap baRhtaa hai/: "The tree grows big by itself."

/apnee aap/ is a fairly common adverbial phrase, and means "by oneself; on its own; spontaneously." It may be replaced by /xud/ or /xud-see/. (See the next note; also see 9:8 and 6:16.)

8. /xud/: "in itself; on its own; inherently; oneself." When it occurs immediately before or after the subject of the verb, /xud/ may be translated as "-self;" when it occurs as a part of the verbal phrase, /xud/ may mean "only the subject of the verb."

| | |
|---|---|
| yee kaam xud Thiik nahiiN | This work is bad in itself. |
| yee kaam xud kiijiyee | Do this work yourself. |
| maiN yee kaam xud nahiiN karuuNgaa | I won't do this work all alone. |
| xud maiN yee kaam nahiiN karuuNgaa | [Not to mention others] I myself won't do this work. |

Consider the sentence: /woo xud nahiiN jaanaa caahtaa/. Depending on how we posit breath-groups, the sentence may be spoken in two different ways and with two separate meanings. If a pause is made after /woo/ and /xud/ is read with the verbal phrase, the sentence would mean: "He doesn't want to go all by himself." On the other hand, if /woo/ and /xud/ are pronounced together as one breath-group, followed by the pause, the sentence would mean: "[No one is holding him back,] he himself doesn't want to go." The latter meaning may be expressed more unambiguously by placing /xud/ before /woo/.

Further, in many instances, if /xud/ is placed before the subject, the phrase would mean, "[not to mention others,] but the subject himself," while if it occurs after the subject, the phrase would mean, "[no one else,] the subject alone."

| | |
|---|---|
| maiN xud nahiiN jaanaa caahtaa | [None is forcing me,] I myself don't wish to go. |
| xud maiN nahiiN jaanaa çaahtaa | [Not only others are not going,] I myself don't wish to go. |

In the adverbial function, /xud/ is interchangeable with /aap/ and /apnee aap/. (See the preceding note.) There is also an adverbial phrase, /xud-see/, "of its own volition; by itself."

9. /uuNcaa/: "high; tall." It is used with all nouns except those referring to human beings. In the latter context, Urdu uses /lambaa/, which in other contexts means: "long." Thus: /uuNcii imaarat/, "tall building;" /lambii imaarat/, "long building;" /uuNcaa pahaaR/, "high mountain;" /lambaa laRkaa/, "tall boy." In the context of human beings, /uuNcaa/ means: "high in rank or status." Thus: /lambee loog/, "tall people;" /uuNcee loog, "high ranking people."

10. /yee aur baat hai.../: "It is another matter that..."

/aur/, pronounced with prominent stress and higher pitch, means "other; different; another," rather than "more of the same [as the preceding word]." (See 217.)

11. /paidaa-karnaa/: "to create; to grow (Tr.); to give birth to."

In Urdu culture, only God can create a living being, consequently /paidaa karnaa/ will mostly be used in its first meaning only with God as its subject. In the second meaning, it may be used with human subjects in the context of agricultural activity (though not animal husbandry). One can say, /woo anaaj paidaa kartaa hai/, "He raises corn," but one cannot say, /woo bheeR paidaa kartaa hai/, "He raises sheep." For the latter, one must use the verb /paalnaa/, "to raise or rear; to keep as a domestic animal." Thus: /kuch loog suar paaltee haiN/, "Some people raise pigs." Similarly, one uses the

verb /baccaa deenaa/ in the context of animals giving birth. Example: /yee bheeReeN har saal do baccee deetii haiN/, "These ewes give birth to two lambs every year."

The related verb /paidaa-hoonaa/, on the other hand, means "to be born; to grow (Intr.)," and may be used with human and non-human subjects alike. Thus: /wahaaN eek laRkaa paidaa huaa/, "a boy was born there;" /wahaaN eek peeR paidaa huaa/, "a tree grew up there."

Further, in the context of human beings; it is considered more polite to use the word /paidaaiṣ/, "birth." Thus: /aap-kii paidaaiṣ kahaaN huii?/, "Where were you born?" (Lit. "Where did your birth occur?"). It would be considered impolite to phrase the question as: /aap kahaaN paidaa huee?/. But /woo kis mulk-meeN paidaa huaa thaa?/, "What country was he born in?" would be quite acceptable. (See 260.)

## Exercises

### A. Situational variants.

پہلی بات ہمیں یہ معلوم کرنا ہے کہ ہم یہ کیسے جان لیتے ہیں کہ ایک چیز میں جان ہے اور دوسری میں نہیں۔ بالکل ایسے ہی ہم پودوں کے بارے میں کہا کرتے ہیں کہ وہ زندہ ہیں گو وہ بول نہیں سکتے۔ آنکھیں نہ ہونے کے باوجود وہ زندہ ہیں۔ سب سے پہلا فرق جاندار اور بے جان میں یہ ہے کہ جاندار چیزیں بڑھتی ہیں اور بے جان نہیں بڑھتیں۔ بے جان چیزوں میں بڑا کرنے والی کوئی طاقت موجود نہیں ہوتی۔ دوسرا فرق یہ ہے کہ جاندار چیزیں غذا کو اپنے جسم کا حصہ بنا لیتی ہیں جس سے اُن کے بدن میں توانائی پیدا ہوتی ہے۔ ریل کے انجن کو پانی اور کوئلہ دیا جاتا ہے لیکن یہ "غذا" اُس کے جسم کا حصہ نہیں بنتی۔ تیسرا فرق یہ ہے کہ جاندار چیزیں اگر سانس نہ لیں تو زندہ نہیں رہ سکتیں اور بے جان چیزوں کو سانس لینے کی ضرورت نہیں۔ جانوروں کی طرح پیڑ پودوں کو بھی سانس لینے کی ضرورت ہے مگر یہ دوسری بات ہے کہ ہر ایک کا طریقہ مختلف ہے۔ چوتھا فرق یہ ہے کہ جاندار چیز اپنی ہی طرح کی زندہ چیز پیدا کر سکتی ہے مگر بے جان چیز میں اپنی نسل کو بڑھانے کی طاقت نہیں ہوتی۔

### B. Translate into English.

سب سے پہلے ہمیں یہ معلوم کرنا چاہیے کہ یہ ریل کہاں جاتی ہے۔ تم یہ کیسے پہچان لیتے ہو کہ تمہارے کمرے کے قریب آنے والا تمہارا دوست ہی ہے۔ یہ کھانا کھانا ٹھیک نہیں ہے کیونکہ اِس پر بہت سی مکھیاں بیٹھی ہوئی ہیں۔ بچے کودتے پھاندتے ہیں تو کبھی کبھی گر کر رونے لگتے ہیں۔ کچھ لوگ اِس لئے کھاتے ہیں کہ زندہ رہیں اور کچھ اُن کے برعکس اِس لئے زندہ ہیں کہ کھاتے رہیں۔ وہ سوتا ہے تب بھی اپنے آپ سے باتیں کرتا رہتا ہے۔ آپ کو اُن صاحب کے بارے میں کیا معلوم ہے۔ اُن کے جیسا آدمی میں نے نہیں دیکھا۔ احمد جیسا لڑکا اور آپ اُس کو بُرا کہتے ہیں! اُن

کے والد ہمیشہ ایک شہر سے دوسرے شہر سفر کرتے رہتے ہیں۔ اُن کے بتانے کے باوجود میں اِن دو چیزوں کے فرق کو نہیں سمجھ سکا۔ اِس مکان کے کرایے میں آپ کا جو حصّہ ہے وہ کون ادا کرے گا؟ اُن کی کتابوں جیسی کتابیں ہر ایک کے پاس نہیں۔ اُن کی جیسی کتابیں بہت کم لوگوں کے پاس ہیں۔ اچھّی غذا کھانے سے بچّے بڑھتے ہیں اور اُن کے جسم میں طاقت آتی ہے۔ مجھے اچھی طرح معلوم ہے کہ تم اُن سے ملتے رہتے ہو۔ انسان اور پیڑ پودے اپنے آپ بڑھتے رہتے ہیں لیکن مکان یا کشتی خود سے نہیں بڑھ سکتے۔ ریل جب پل کے قریب آنے لگی تو اُس کی حرکت میں فرق آگیا۔ تم وہاں اپنے جیسے بہت سے لوگوں سے ملو گے۔ جاندار چیزیں خود بڑھتی ہیں لیکن بے جان چیزوں کو بڑا کرنے والا کوئی اور ہوتا ہے۔ میں کسی نہ کسی طریقے سے آپ کی مدد کرنے کی کوشش کروں گا۔ وہ اُن عالموں سے مختلف طرح کے سوال پوچھتا رہتا تھا۔ اُن جانوروں کی زندگی کے بارے میں آپ کیا جانتے ہیں۔ دریا کے کنارے ایک مگرمچھ دھوپ میں ایسا لیٹا تھا کہ گویا مرگیا ہے۔ وہ آج مجھ سے اِس طرح ملے گویا پہلے کبھی ملے ہی نہ تھے۔ پانی میں رہنے والے جانور پانی کے اندر رہتے ہوئے بھی زندہ رہنے کے لئے سانس لیتے ہیں۔ اب اُن میں اتنی طاقت نہیں کہ ایک جگہ سے دوسری جگہ گھومتے پھریں۔ میرے کہنے کے باوجود وہ وہاں نہیں گئے۔ اچھّی طرح علاج کرانے پر بھی وہ زندہ نہ رہ سکا۔ یہ آپ جانتے ہیں کہ انسان اگر کام نہ کرے تو پھر زندہ رہنے کے لئے اُسے کھانے کو کچھ نہ ملے گا۔ انسانوں کی طرح جانور بھی ایک دوسرے سے باتیں کرتے ہیں، یہ اور بات ہے کہ انسان جانوروں کی باتیں سمجھ نہیں سکتا۔ دنیا کے مختلف ملکوں میں کھانے پینے کے مختلف طریقے ہیں۔ آپ تو اِس طرح بات کرتے ہیں گویا آپ کچھ جانتے ہی نہیں۔ ہم نے احمد کے یہاں آنا جانا چھوڑ دیا ہے۔ کچھ طالب علم، مثلاً احمد اور نجمہ، اُن صاحب سے ملنے جائیں گے۔

## C. Fill in the blanks.

سب...... پہلے تو...... یہ...... چاہیے کہ یہ کیسے معلوم...... ہے کہ فلاں چیز...... ہے اور...... چیز بے جان ہے۔ گویا کودنا......، چلنا...... زندگی کی...... ہے لیکن بچہ سو جاتا ہے...... نہیں کرتا

...... بھی تو وہ...... رہتا ہے۔ اسی طرح ہم پودوں کے...... میں کہتے ہیں کہ وہ زندہ...... حالانکہ یہ پودے بولتے......۔ اوّل تو جاندار چیزیں...... ہیں اور بے جان چیزیں نہیں......۔ مثلاً درخت اپنے...... بڑھتا ہے لیکن کوئی عمارت اپنے آپ نہیں......۔ پودے اپنی غذا ہوا،...... اور...... سے ...... کرتے ہیں اور پھر اُسی کی...... سے پھلتے پھولتے ہیں۔ انسان کھاتا ہے، پانی...... ہے اور...... طرح اپنے...... میں...... پیدا کرتا ہے۔ یہ آپ جانتے...... کہ...... کوئی جاندار سانس نہ لے سکے تو اُس کا دم...... جائے گا اور وہ......۔ جانوروں...... طرح...... پودے بھی سانس...... ہیں۔ یہ پیدائش مختلف جانداروں میں مختلف ...... سے ہوتی ہے۔

## D. Translate into Urdu.

I. He saw me after twenty years, still he recognized me. II. I don't know if his father is still alive. III. Lifeless things may be big but they do not have any power of their own. IV. This is a very tall building and we can see the whole city from its top. V. People tried to stop her but she kept on doing her work. VI. Children can grow only with the help of good nourishment. VII. Do you know whether he still lives here? VIII. I recognized him but I didn't know his name. IX. He came here of his own accord. X. I began my work at the bank with his help. XI. If a man can't breathe he would die. XII. In the same manner when water animals come out of water they die. XIII. The difference between Shakil and Ahmad is that Shakil works hard and Ahmad doesn't. XIV. There are fruit-trees of different types in his garden. XV. He has a lot of money, still he lives in his old house. XVI. Despite your saying so, I won't go there. XVII. Your friend kept talking for two hours. XVIII. He used to work all the time. XIX. This table cannot go there of itself, someone will have to carry it. XX. Their way of cooking meals is different from ours.

## E. Answer the following in Urdu.

۱- آپ یہ کیسے پہچان لیتے ہیں کہ مکھی جاندار ہے اور پتھر بے جان؟ ۲- اگر حرکت زندگی کی دلیل ہے تو ریل کا انجن جاندار ہے یا بے جان؟ ۳- ہم کیسے معلوم کرتے ہیں کہ کوئی شخص زندہ ہے

یا مر گیا؟ ۴-تم نے کون سی جاندار چیزوں کو بڑھتے ہوئے دیکھا؟ ۵-کوئی عمارت اپنے آپ کیوں نہیں بڑھتی؟ ۶-ہم اپنی غذا کہاں سے حاصل کرتے ہیں، اور غذا سے کیا فائدہ ہوتا ہے؟ ۷-ریل کے انجن کی "غذا" کیوں اِس کے جسم کا حصّہ نہیں بنتی؟ ۸-کیا آدمی اور پیڑ ایک طرح سے سانس لیتے ہیں۔ ۹-ہمیں یہ کیسے معلوم ہے کہ پیڑ پودے بھی سانس لیتے ہیں؟ ۱۰-آپ کے خیال میں اُردو اور انگریزی میں خاص فرق کیا ہے؟

## Review Sentences

۱-اِس نئے زمانے میں ضروری ہے کہ جو قاعدے پرانے ہو چکے ہیں اُن کی اصلاح کی جائے۔ ۲-اشوک ہر وقت اپنی رعایا کو آرام پہنچانے کی کوشش کرتا رہتا تھا۔ ۳-میں چاہتا ہوں کہ اِس بات کی اصلاح میں جتنی کوشش کی جا سکے ضرور کی جائے۔ ۴-انسان کو اپنے اندر توانائی پیدا کرنے کے لئے غذا کی ضرورت ہوتی ہے اور یہ غذا وہ محنت کرکے ہی حاصل کرسکتا ہے۔ ۵-میرے کہنے کے باوجود اُس نے وہاں جانا نہیں چھوڑا۔ ۶-کسی چیز کے جاندار ہونے کی بنیادی دلیل یہ ہے کہ وہ سانس لیتی ہے۔ ۷-غریبوں کی ضرورتوں کو معلوم کرنے کے لئے اشوک کے ملازم جگہ جگہ پھرتے رہتے تھے۔ ۸-بے جان چیزوں کے پاس ہمارے جیسے دل نہیں ہوتے ہیں۔ ۹-درخت پانی اور ہوا کی بدولت اپنے آپ بڑھتا ہے۔ ۱۰-ہم یہ کیسے پہچانیں گے کہ مویشی جاندار ہیں؟ ۱۱-اِس ملک میں سب لوگوں کو مذہبی آزادی حاصل ہے۔ ۱۲-اشوک کی لاٹیں دور دور کے ملکوں میں بھی مشہور ہیں۔ ۱۳-جانور بھی اپنی غذا محنت کرکے ہی حاصل کرتے ہیں۔ ۱۴-جس طرح اشوک نے رعایا کے آرام کے لئے عمارتیں بنوائیں اسی طرح دوسرے بادشاہوں نے بھی لوگوں کے فائدہ کے لئے کام کیے ہیں۔ ۱۵-اشوک نے جانوروں کو تکلیف پہنچانے سے توبہ کرلی۔ ۱۶-اِن پہاڑوں پر بڑے اچھے پھل پیدا ہوتے ہیں۔ ۱۷-جانوروں اور انسانوں کے لئے الگ الگ سرکاری اسپتال کھولے جاتے ہیں۔ ۱۸-اگر کسی انسان کو ہوا نہ ملے تو اُس کی سانس گھٹنے لگے گی اور وہ مر جائے گا۔ ۱۹-بچے اتنا کودتے پھاندتے رہتے ہیں، اِس کے باوجود وہ جلدی نہیں تھکتے۔ ۲۰-پودوں کا خود سے بڑھنا اُن کی زندگی کی دلیل ہے۔ ۲۱-اگر کسی غریب آدمی کو تکلیف پہنچتی ہے تو مجھے رنج پہنچتا ہے۔ ۲۲-بچوں کو کھیلنے اور اِدھر اُدھر گھومنے سے دلچسپی ہوتی ہے۔ ۲۳-پانی کے جانور پانی کے اندر ہی زندہ رہتے ہیں، لیکن کچھ سانس لینے کے لئے پانی کے اُوپر بھی آتے ہیں۔ ۲۴-جاندار چیزوں کی نسل بڑھتی رہتی ہے، اِس کے برعکس بے جان چیزیں نہ خود بڑھتی ہیں نہ اُن کی نسل ہی بڑھ سکتی ہے۔ ۲۵-ہم نے اِس سال اپنے ملک میں سفر کرنے پر

بہت پیسہ صرف کیا۔ ۲۶-سب بچوں کو جانوروں کی حرکتوں سے بہت دلچسپی ہوتی ہے۔
۲۷-ریل کا انجن کوئلہ اور پانی سے چلتا ہے، اِس کے برعکس پودوں کو پانی، دھوپ اور ہوا کی ضرورت ہوتی ہے۔ ۲۸-ہر جاندار اپنے جسم میں مختلف طریقوں سے توانائی حاصل کرتا ہے۔
۳۰-یہ چٹان اتنی بھاری اور مضبوط ہے کہ کوئی اِس کو ہلا نہیں سکتا۔ ۳۱-زندگی کے آخری بارہ سال اشوک نے بدھ مذہب کی خدمت میں صرف کیے۔ ۳۲-میں نے اِن کو دور سے ہی پہچان لیا، حالانکہ اِن کو کئی سال سے نہیں دیکھا تھا۔ ۳۳-ایک ہندوستانی عالم نے پودوں کے سانس لینے کے بارے میں ایک کتاب لکھی ہے۔ ۳۴-آپ کی پیدائش کس ملک میں ہوئی تھی؟
۳۵-اِن کی کوششوں کے باوجود یہ کام ٹھیک سے نہ ہو سکا۔ ۳۶-خدا نے ہم کو صرف زندہ رہنے کے لئے نہیں پیدا کیا ہے۔ ۳۷-کچھ دیر آرام کرنے کے بعد ہم لوگ ایک مذہبی جلسہ میں جائیں گے۔ ۳۸-آج تو میں خود آپ سے ملنے کے لئے آنے والا تھا۔ ۳۹-اگر یہ کام تم خود کر سکو تو کرو، کیونکہ کوئی اور آدمی تمہاری مدد نہیں کرے گا۔ ۴۰-جانوروں کا سانس لینے کا طریقہ پودوں کے سانس لینے کے طریقے سے مختلف ہے۔ ۴۱-وہ تو ہر وقت ایسی ہی باتیں کرتا رہتا ہے۔
۴۲-آج چوتھا دن ہے کہ انہوں نے کھانا نہیں کھایا ہے۔ ۴۳-اشوک کی یادگار اُس کی بنوائی ہوئی لاٹیں ہیں جو اب بھی ہندوستان کے کئی شہروں میں موجود ہیں۔ ۴۴-وہ تو اِس طرح خاموش ہو گیا گویا بات کرنا ہی نہیں جانتا۔ ۴۵-انہوں نے کئی مرتبہ آپ کے پاس آنے کی کوشش کی لیکن معلوم نہیں کیوں نہ آسکے۔ ۴۶-یہ کام اپنے آپ تو نہیں ہو جائے گا، تم کو بھی محنت کرنی پڑے گی۔ ۴۷-مجھے پرانے بادشاہوں کی بنوائی ہوئی عمارتیں دیکھنے سے خاص دلچسپی ہے۔
۴۸-حالانکہ اُن کا مکان یہاں سے بہت دُور ہے تب بھی تم کو چاہیے کہ وہاں ضرور جاؤ۔
۴۹-دور سے یہ عمارتیں بہت اچھی معلوم ہوتی تھیں لیکن قریب آنے پر اتنی اچھی نہیں معلوم ہوئیں۔ ۵۰-کیا آپ بتا سکتے ہیں کہ میں فلاں فلاں کتابیں کہاں سے حاصل کر سکتا ہوں؟

# Unit XIII

## سکندر

جو لوگ کم عمری میں[1] بادشاہ ہوئے انھوں نے اکثر شہرت پائی ہے۔ اُن میں سکندر کا نام سب سے زیادہ مشہور ہے۔ جب وہ تخت پر بیٹھا تو اُس کی عمر سولہ برس کی تھی۔[2] اُس نے ارسطو جیسے بڑے عالم سے پڑھا تھا۔ سکندر کے باپ کا نام فیل قوس تھا۔ وہ یونان کے ایک حصّے کا بادشاہ تھا۔ اُس کے مرنے پر سکندر بادشاہ ہوا۔ یہ اب سے ڈھائی ہزار برس پہلے کی بات ہے۔[3] بادشاہ ہونے کے بعد سکندر نے سارے[4] یونان پر قبضہ کر لیا اور بہت اچھی طرح سلطنت کا کام سنبھالا۔[5] جب اُس کی طاقت بہت بڑھ گئی تو اُس نے مصر پر حملہ کیا۔ مصر کا بندرگاہ اسکندریہ اُسی کے نام سے اب تک مشہور ہے۔

جب کوئی بادشاہ کسی دوسرے بادشاہ کو اپنا حاکم مانتا ہے تو اُسے کچھ نذر دیا کرتا ہے۔ اُسے خراج کہتے ہیں۔[6] سکندر کا باپ بھی ایران کے بادشاہ دارا کو خراج دیا کرتا تھا۔ سکندر نے اُسے خراج دینے سے انکار کر دیا۔ دارا نے سختی[7] شروع کی۔ اِس پر[8] سکندر نے ایران پر چڑھائی کر دی۔ راستے میں بہت سے ملک پڑتے تھے۔[9] سکندر سب کو فتح کرتا ہوا ایران پہنچ گیا۔ دارا کی فوج بہت زیادہ تھی لیکن سکندر نے چالاکی سے اُس کے غلاموں کو ملا لیا اور اُسے قتل کرا دیا۔ اُس کے بعد سکندر جیت گیا اور اُس نے دارا کی لڑکی سے شادی کر لی۔[10]

ایران فتح کرنے کے بعد سکندر نے افغانستان کے راستے سے ہندوستان پر حملہ کیا، اور ٹیکسلا فتح کرتا ہوا جہلم تک آ گیا۔ یہاں راجہ پورس سے اُس کا سامنا ہوا۔ پورس کی فوج میں بہت سے ہاتھی تھے، جب اُن ہاتھیوں پر تیر برسے[11] تو یہ بھاگ کھڑے ہوئے[12] اور پورس کی فوج میں گڑبڑ پڑ گئی۔[13] اِس طرح پورس ہار گیا۔ اُس کے بعد سکندر آگے بڑھا، لیکن اُس کی فوج بہت تھک گئی تھی اور اپنے دیس جانے کے لئے بے چین ہو رہی تھی۔ اِس لئے واپس ہو گیا۔ راستے میں شہر بابل[14] میں اُسے بخار آیا، اور وہ مر گیا۔ مرنے کے وقت اُس کی عمر تیس برس کی تھی۔

سکندر کی فوج کے افسر اُس کی لاش یونان لے گئے۔ وہاں سکندر کے حکم کے مطابق اُس کا جنازہ[15] اِس طرح نکالا گیا کہ آگے آگے یونان کے بڑے بڑے حکیم اور عالم تھے۔ اُن کے پیچھے وہ خزانہ تھا جو سکندر نے بہت سے ملک جیت کر جمع کیا تھا۔ خزانے کے پیچھے ساری فوج تھی اور بالکل آخر میں سکندر کی لاش تھی جس کے خالی ہاتھ باہر نکلے ہوئے تھے۔ اِس حکم سے سکندر کا مطلب یہ تھا کہ اتنے بڑے بڑے حکیم، اتنا بڑا خزانہ اور اتنی بڑی فوج ہوتے ہوئے بھی وہ موت کے پنجے سے نہ بچ سکا اور اِس دنیا سے خالی ہاتھ جا رہا ہے۔[16]

1 /kam-umrii-meeN/: "at a young age." /kam-umrii/, "the state of being at a young age," an abstract noun, feminine, made by adding the suffix /-ii/ to the adjective /kam-umr/, "of little age," which in turn consists of an adjective /kam/, "less," and a noun /umr/, "age." Some other commonly used compound adjectives made with /kam/ are: /kamzoor/, "weak:" /kambaxt/, "wretched; ill-fated;" and /kam-xuuraak/, "one who eats very little."

2. /us-kii umr soolaa baras kii thii/: "His age was sixteen."

There can be several responses in Urdu to the question, /us-kii kyaa umr hai?/, "What is his age?"

1. /soolaa baras/, "Sixteen years."

2. /us-kii umr soolaa baras-kii hai/, "His age is sixteen."

3. /us-kii umr soolaa baras hai/, "His age is sixteen."

4. /woo soolaa baras-kaa hai/, "He is sixteen years old."

In 2 and 4 the predicative compliment is an adjectival phrase made by adding /kaa/ to a nominal phrase. Note that /woo soolaa hai/, the literal equivalent of the English "He is sixteen," will not be acceptable in Urdu.

3. /yee ab-see Dhaaii hazaar baras pahlee-kii baat hai/. "It happened 2,500 years ago."

Note the adjectival phrase made by adding /-kii/—it agrees with /baat/, a feminine noun—to the long adverbial phrase. Most adverbial words and phrases may be turned into adjectives by adding the possessive postposition /-kaa/. Examples: /yahaaN-kee loog/, "the local people;" /doo ghanTee-kaa safar/, "a two-hour long journey."

4. /saaraa/: "entire." Whereas /saaraa/ implies the entirety of the number, span or size of something, /puuraa/ carries the nuance of completeness or fullness. The latter, therefore, may not be used with plural nouns where their number is of more significance.

| | |
|---|---|
| ham-nee saarii raat kaam kiyaa | We worked the entire night. |

In the above, we may replace /saarii/ with /puurii/ without making any difference.

| | |
|---|---|
| yee saarii kitaabeeN naii haiN | All these books are new. |

Here, we may replace /saarii/ with /sab/, "all," or /kul/, "the total number," but not with /puurii/.

| | |
|---|---|
| us-nee saaree doo soo rupiyee khoo diyee | He lost all the two hundred rupees he had. |
| us-nee puuree doo soo rupiyee khoo diyee | He lost full two hundred rupees! |

In the last sentence it is not the actual number but the immensity of the loss which is of importance; hence the use of /puuraa/. /puuraa/ is also used in the complement function, whereas the other adjectives mentioned above are not. The two verbs commonly made with /puuraa/ are: /puuraa-karnaa/ and /puuraa-hoonaa/. (See 14:18.)

| | |
|---|---|
| us-nee kaam puuraa nahiiN kiyaa | She didn't complete the work. |
| kaam puuraa nahiiN huaa | The work wasn't completed |

5. /sikandar-nee . . . saltanat-kaa kaam saNbhaalaa/: "Alexander took up the work of kingship."

/saNbhaalnaa/ means "to support or prop up something; to take hold of something and look after it." Its intransitive form is /saNbhalnaa/, "to recover."

| | |
|---|---|
| apnii kitaabeeN saNbhaaliyee | Here, take care of your books. |
| maiN gir-jaataa leekin ahmad-nee mujhee saNbhaal liyaa | I'd have fallen, but Ahmad got hold of me. |
| maiN gir-jaataa leekin saNbhal-gayaa | I'd have fallen, but managed to recover. |

6. /usee xiraaj kahtee haiN/: "It is called /xiraaj/." Lit. "[They/People] call it /xiraaj/."

/X-koo X1 kahnaa/: "to call X X1." Both adjectives and nouns may occur as X1. The most common way to ask the question, "What is X called," is: /X-koo kyaa kahtee haiN/, with /loog/ as an implied subject. It may be made more personal too: /aap X-koo kyaa kahtii haiN?/, "What do you call X?"

| | |
|---|---|
| is-koo urduu-meeN kyaa kahtee haiN? | What is it called in Urdu? |
| aisee loogooN-koo jaahil kahtee haiN | Such persons are called ignorant. |
| aap-nee us-koo acchaa kyooN kahaa?/ | Why did you call it good? |

7. /daara-nee saxtii s̱uruu-kii/: "Darius began to get tough with him."

/saxtii/, "hardness," is an abstract noun made from /saxt/, "hard." /saxtii karnaa/: NF: "to put pressure on X /-par/." /saxtii-see/, an adverbial phrase, means: "with firmness; strictly."

8. /is-par/: "at that...; on account of it..." /is/ refers back to the preceding sentence, hence the proximate form, and not /us/.

9. /raastee-meeN bahot see mulk paRtee thee/: "There were many countries on the way."

/paRnaa/ has no one basic meaning. (See 226.) Here it is used in the sense of "to occur." Note the imperfect participle construction. It implies that the statement made is concerned with something generally true and not just one instance of it. For the latter, it would have been sufficient to say: /raastee-meeN bahot see mulk thee/. The choice made by the writer was a stylistic one, and not exclusively grammatical.

10. /s̱aadii/: F : "marriage." It is used in two verbs: /s̱aadii karnaa/ and /s̱aadii hoonaa/. The subject of /karnaa/ would be the person who marries, while the subject of /hoonaa/ would be /s̱aadii/ itself. In Urdu culture, a girl normally does not arrange her own marriage, her parents or relatives do it for her. A man, on the other hand, is perceived as being able to arrange his own marriage. Consequently, /s̱aadii karnaa/ will normally not be used with a woman as its subject except to indicate that she married on her own, perhaps against her elders' wish. Consider the following examples:

| | |
|---|---|
| saliim-kii s̱aadii najmaa-see huii | Saleem married Najma. |
| saliim-nee najmaa-see s̱aadii kii | -ditto- |
| najmaa-kii s̱aadii saliim-see huii | Najma married Saleem. |
| najmaa-nee saliim-see s̱aadii kii | Najma married Saleem, [and it was she who arranged it, not her parents]. |
| najmaa-kee waalid-nee us-kii s̱aadii saliim-see kii | Najma's father married her to Saleem. |

The two verbs, therefore, may be described as (1) /saadii hoonaa/ : Ki.F : "to marry X /-see/, and (2) /saadii karnaa/ : NF : "to marry X /-see/; to marry X /-kii/ to X1 /-see/."

11 /jab un haathiyooN-par tiir barsee/: "When arrows rained down on those elephants..."

/barasnaa/, "to fall like rain." When used with /paanii/, "water," as its subject, it means "to rain (Intr.)." It is not used with /baariş/, "rain," which is used with the verb /hoonaa/.

| | |
|---|---|
| abhii paanii baras-rahaa hai | It is still raining. |
| abhii baariş hoo-rahii hai | -ditto- |

Another verb in this context would be /paanii paRnaa/, "to rain," with /paanii/, "water," acting as the subject of the verb /paRnaa/. Example: /abhii paanii paR-rahaa hai/, "It is still raining."

12 /yee bhaag-khaRee huee/, "They began to flee." /khaRaa-hoonaa/ has the same function in such compounds as the verb /uThnaa/: it adds the nuance of something happening suddenly or haphazardly. (See 167.)

13 /fauj-meeN gaRbaR paR-gaii/, "A confusion arose in the army."

/gaRbaR/ is an onomatopoetic word. The use of /paRnaa/ helps to express the calamitous nature of what happened. /paRnaa/, for the same reason, is also used with such words as /soor/, "noise," /aafat/, "calamity;" and /hangaamaa/, "uproar."

14 /sahr baabul-meeN/ "...in the city of Babylon."

Inanimate class markers mostly occur after the noun, while animate class markers can occur either before or after, though mostly before.

| | |
|---|---|
| Jamnaa nadii | the River Jamuna |
| aabuu pahaaR | Mt. Abu |
| raajaa pooras | Raja Porus |
| sikandar baadsaah | Emperor Alexander |

/sahr/, "city," and /mulk/, "country," for some reason, behave like animate markers.

15. /janaazaa/ means "a funeral procession" as well as "a properly shrouded corpse."

16. /is duniyaa-see xaalii haath jaa-rahaa hai/ "He is going empty-handed from this world."

/xaalii haath/, an adjectival phrase, is mostly used adverbially, as is the case here.

## Exercises

### A. Situational variants

جو لوگ چھوٹی عمر میں بادشاہ بنے ہیں وہ اکثر مشہور ہوئے ہیں۔ جس وقت سکندر تخت پر بیٹھا وہ صرف سولہ برس کا تھا۔ بادشاہ بننے کے بعد سکندر سارا یونان فتح کر کے بہت اچھی طرح سلطنت کا کام چلانے لگا۔ جب ایک بادشاہ دوسرے کو اپنے سے بڑا بادشاہ مانتا ہے تو اسے خراج میں روپئے، زمین، غلام اور اِس طرح کی دوسری چیزیں دیتا ہے۔ سکندر نے دارا کو خراج دینا چھوڑ دیا۔ اُس لڑائی میں سکندر کو فتح ہوئی اور اُس نے دارا کو قتل کرا کے اُس کی لڑکی سے شادی کر لی۔ پورس کی فوج میں سینکڑوں ہاتھی تھے، جب اُن پر تیر گرنے لگے تو وہ ڈر کر بھاگے اور پورس کی فوج کے سپاہی بھی بھاگنے لگے۔ جب سکندر مرا ہے تو وہ تیس برس کا تھا۔ اُن لوگوں کے بعد وہ خزانہ تھا جو سکندر نے کئی ملکوں کو فتح کر کے جمع کیا تھا۔ خزانے کے بعد فوج تھی اور سب سے آخر میں سکندر کی لاش جس کے باہر نکلے ہوئے خالی ہاتھ لوگوں کو بتا رہے تھے کہ انسان دنیا میں خالی ہاتھ آتا ہے اور دنیا سے اسی طرح خالی ہاتھ جاتا ہے۔

1. سپاہی M sipaahii soldier

### B. Translate into English.

جو لوگ نیک اور اچھے کام کرتے ہیں وہ اکثر اپنی زندگی میں ہی شہرت پاتے ہیں۔ وہ اپنے آپ تو وہاں جاتا نہیں، اُسے کوئی بھیجا کرتا ہے۔ جس زمانے میں میں اِس اسکول میں پڑھا کرتا تھا اِس کا نام دُور دُور مشہور تھا۔ بمبئی ہندوستان کا سب سے مشہور شہر ہے۔ جب وہ اسکول جانے لگا تو اُس کی عمر چھ برس کی تھی۔ یہ اب سے اٹھارہ برس پہلے کی بات ہے جب کہ ہندوستان ایک آزاد ملک بنا تھا۔ کھانا کھانے کے بعد میں گھومنے کے ارادے سے اپنے مکان سے باہر نکلا۔ تمہارے رہتے ہوئے بھی اگر مجھے کام نہ مل سکا تو مجھے رنج ہوگا۔ میرا بھائی بہت اچھی طرح تیرتا ہوا جلدی

سے دوسرے کنارے تک پہنچ گیا۔ جو بچے اپنے ماں باپ کا کہنا نہیں مانتے وہ آگے چل کر خراب ہو جاتے ہیں۔ اِس عمارت کو تاج محل کہتے ہیں۔ ٹٹو والا ٹٹو کو کھانے کے لئے اچھی طرح نہ دیا کرتا تھا۔ میں نے اُسے اپنا کرتا دینے سے انکار کر دیا۔ کالج کے راستے میں بہت سی دوکانیں پڑتی تھیں۔ دس سال پہلے میرے دوست کی شادی ہوئی اور اب اُس کے چار بچّے بھی ہیں۔ میرے کئی مرتبہ کہنے کے باوجود شکیل نے میری بات ماننے سے انکار کر دیا۔ اِس میدان میں بہت سے لوگ تھے، لیکن جب پانی برسنے لگا تو سب کے سب بھاگ کھڑے ہوئے۔ مکان سے نکلنے کے بعد میں نے پل کے راستے سے دریا پار کیا اور سیر کے لئے چلا گیا۔ میں پہلے اسکول جاؤں گا پھر بازار ہوتا ہوا گھر آؤں گا۔ احمد نے میرے کہنے کے مطابق کام کرنے سے انکار کر دیا۔ میرے کہنے کے مطابق احمد نے کام کرنے سے انکار کر دیا۔ کل اپنے دوست کے ساتھ ہم لوگ پہاڑ پر گئے تھے اور شام کو واپس آئے۔ چھوٹا بچّہ اپنی ماں کے پاس جانے کے لئے بے چین ہو رہا تھا۔ اگر وہ مجھ سے اِس طرح کی بات کہتے تو میں انکار کر دیتا۔ اُن کے حکم کے مطابق ہم روز ندی پر جایا کرتے تھے۔ اُس لڑکے نے بڑی محنت سے کام کرکے کچھ روپیہ جمع کیا تھا۔ آخر آج صبح اُس آدمی کی لاش دریا سے نکالی گئی جو کل رات اُس میں گر کر مر گیا تھا۔ وہ گھومتا پھرتا ہوا بڑی دیر کے بعد واپس آیا۔ وہ خاموش ہو کر کھانا کھاتا رہا اور کچھ نہ بولا۔ بہادر لڑکا ریل کے سارے مسافروں کو بچاتے ہوئے خود کو موت کے پنجے سے نہ بچا سکا۔ ہم لوگ وہاں اکثر جایا کرتے تھے اور ہمیشہ انھی کے ساتھ رہتے تھے۔ اپنے والد کی موت کے بعد احمد نے گھر کا سارا کام سنبھالا۔ جب وہ اپنے آپ گھر سے نہیں نکلا تو سب لوگوں نے مل کر اُسے گھر سے نکال دیا۔ تم روز اُن کے پاس جایا کرو، تمہارے کام سے اُنہیں بہت دلچسپی ہے۔ راستے میں جو پہلا گھر پڑتا ہے میرے دوست کا ہے۔

## C. Fill in the blanks.

جو لوگ کم...... میں بادشاہ...... انھوں نے اکثر شہرت...... ہے۔ جب وہ تخت پر...... تو اُس کی...... سولہ...... کی تھی۔ یہ...... سے...... ہزار برس...... کی بات ہے۔ اُسے خراج...... ہیں۔

سکندر نے ..... خراج دینے سے ..... کر دیا۔ راستے ..... بہت ..... ملک ..... تھے۔ پورس کی ..... میں ..... سے ہاتھی تھے، جب ان ہاتھیوں پر تیر ..... تو یہ بھاگ کھڑے ..... اور ..... کی فوج میں گڑبڑ ..... ۔ راستے میں شہر بابل ..... اُسے بخار ..... ، اور وہ ..... ۔ سکندر ..... حکم کے ..... اُس کا جنازہ اس طرح ..... ۔ خزانے کے ..... ساری فوج ..... اور آخر ..... سکندر کی ..... تھی۔ اتنی بڑی فوج ہوتے ..... ..... وہ موت کے پنجے ..... نہ بچ سکا۔

## D. Translate into Urdu.

I. Ashoka is perhaps the most famous king of India. II. Why did you refuse to help him? III. Despite staying there for several days I wasn't able to meet him. IV. That boy has begun to walk badly after falling from the tree. V. What do they call this building? VI. My brother used to go to him every week. VII. He began to study Urdu when he was fifteen years old VIII. My brother married six years ago. IX. When we saw the owner of the garden we began to run. X. Following my instructions they will go there tomorrow. XI. These days they come here quite often. XII When he got married he gave up living with his parents. XIII. I refused to carry all those books with me to Karachi. XIV. At the very end of the road was his store and a lot of people had gathered in front of it. XV. Can you tell us something about the many great philosophers of Greece? XVI No king can just by himself conquer an entire country. XVII. He came here with me, talking all the way. XVIII. The boys from that school used to go to the river every day. XIX. When are you going to Lahore to take up your new job? XX. My sister was married to Ahmad's older brother.

## E. Answer the following in Urdu.

۱- کیا تم کچھ دوسرے لوگوں کے نام جانتے ہو جنھوں نے کم عمری میں شہرت پائی؟ ۲- بادشاہ بننے کے وقت سکندر کی کیا عمر تھی اور اُس نے کس سے پڑھا تھا؟ ۳- یونان پر قبضہ کرنے کے بعد سکندر نے کس ملک پر حملہ کیا، اور وہاں کا کون سا شہر اُس کے نام سے مشہور ہے؟

۴-خراج کیا ہے؟ ۵-سکندر نے ایران کیسے فتح کیا؟ ۶-کیا تمہاری شادی ہوئی ہے؟ ۷-ہندوستان میں سکندر نے کون سا شہر فتح کیا اور کس راجا سے لڑائی لڑی؟ ۸-سکندر سارے ہندوستان پر قبضہ کیوں نہ کر سکا؟ ۹-سکندر کا جنازہ کس طرح نکالا گیا؟ ۱۰-جنازے کے بارے میں اس حکم سے سکندر کا کیا مطلب تھا؟

Unit XIV

# مسلمانوں کے تیوہار

یوں تو[1] ہر ملک بلکہ[2] ہر علاقے کے الگ الگ تیوہار ہوتے ہیں جن کو وہاں کے مقامی لوگ، مسلم اور غیر مسلم،[3] سب مل کر مناتے[4] ہیں لیکن مسلمانوں میں دو تیوہار ایسے بھی ہیں جن کو دنیا کے کونے کونے کے مسلمان ایک ہی وقت مناتے ہیں۔ یہ دو عیدیں ہیں۔ پہلی کا نام ہے عید الفطر اور دوسری کا عید الاضحیٰ؛ ویسے[5] عام بول چال میں لوگ دوسری کو بقر عید کہتے ہیں اور پہلی کو محض[6] عید۔

یہ تیوہار مسلمانوں کے کیلنڈر[7] کے مطابق منائے جاتے ہیں جو چاند کی گردش پر مبنی ہے۔ رمضان کے مہینے میں تمام مسلمان روزہ رکھتے ہیں[8] اور خاص طور پر خدا کی عبادت کرتے ہیں۔ رمضان کے آخری دن لوگ شام کو میدانوں میں نکل جاتے ہیں یا اپنے اپنے گھروں کی چھت پر چڑھ کر چاند دیکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ جس دن چاند دیکھا جاتا ہے اُس کے دوسرے دن عید منائی جاتی ہے۔ عید کے دن لوگ سویرے اُٹھ کر نہاتے اور نئے کپڑے پہنتے ہیں۔ اُس دن گھر میں میٹھی سوّیاں ضرور پکتی ہیں، جن کو سب لوگ کھاتے ہیں۔ پھر گھر کے سب لوگ عید گاہ یا شہر کی بڑی مسجد میں نماز پڑھنے جاتے ہیں۔ عورتیں الگ نماز پڑھتی ہیں اور مرد الگ۔ نماز ختم ہونے پر سب لوگ عید کی خوشی میں گلے ملتے ہیں اور خیرات کرتے ہیں۔ بعد میں اپنے اپنے دوستوں کے گھر عید ملنے[9] جاتے ہیں۔ اُس دن ہر گھر میں اچھے اچھے کھانے پکتے ہیں، نوکروں کو انعام ملتا ہے،

بچوّں کو عیدی کے روپئے ملتے ہیں۔ عیدگاہ کے پاس میلہ لگتا ہے جس میں کھانے پینے کی چیزوں کی دکانیں اور بچوّں کے کھیل تماشے کی چیزیں ہوتی ہیں۔

دوسری عید یعنی بقرعید یا عیدالاضحیٰ حج کے مہینے میں منائی جاتی ہے۔ اِس موقع پر بھی لوگ نماز پڑھنے جاتے ہیں اور لوگوں سے گلے ملتے ہیں۔ فرق صرف اتنا ہے کہ اُس دن وہ لوگ جو ایسا کر سکتے ہیں بکرے یا بھیڑ کی قربانی کرتے ہیں۔ قربانی کا گوشت دوستوں میں بانٹتے ہیں اور فقیروں کو بھی دیتے ہیں۔ عیدالفطر پر لوگ زیادہ تر[10] میٹھی چیزیں کھاتے ہیں اور عیدالاضحیٰ کے دن زیادہ تر گھروں میں نمکین[11] کھانے تیار کیے جاتے ہیں۔ عیدالاضحیٰ کے موقع پر قربانی کی رسم[12] بہت پرانی ہے۔ اِس کا تعلق حضرت ابراہیمؑ[13] اور اُن کے بیٹے حضرت اسمٰعیلؑ کی کہانی سے بتایا جاتا ہے۔ عیدالاضحیٰ اور عیدالفطر مسلمانوں کے لئے خاص خوشی کے تیوہار ہیں۔

1. /yuuN too/, lit. "in this manner," is best left untranslated in English; its range covers such English openers as "For that matter...;" "Ordinarily...;" "Of course, ...." The function of this phrase is to introduce a statement whose validity is granted by the speaker, but with regard to which he implies or intends to add another statement for juxtaposition, even contradiction. The second clause would usually begin with /leekin/.

2. /balki/: "but rather; on the contrary." It should be learned together with /leekin/, "but."

| | |
|---|---|
| yee kaam muşkil hai leekin maiN kar-duuNgaa | This work is difficult but I'd do it for you. |
| yee kaam muşkil nahiiN balki kaafii aasaan hai | This work is not difficult, rather it is quite easy. |
| woo na sirf yahaaN aaeeNgii balki aap-kee saath ThahreeNgii bhii | Not only will she come here, she'll also stay with you. |
| woo yahaaN aaeeNgii leekin aap-kee saath ThahreeNgii nahiiN | She'll come here, but she won't stay with you. |

(Also see note 5 below.)

3. /Gair-muslim/: "non-Muslim."

/Gair/ is an adjective and means: "outsider; stranger." It is often used to refer to persons who are culturally perceived as not "one's own." Thus: /apnee loog/, "our own people; kinsmen;" /Gair loog/, "outsiders." /Gair/ is also used as a prefix, mostly added to adjectives, but also to some nouns, to make adjectives containing the sense of negation. Thus: /Gair-mumkin/, "impossible;" /Gair-mazhabii/, "non-religious;" /Gair-taaliim-yaaftaa/, "uneducated;" /Gair-mulkii/, "foreign."

4. /manaanaa/: "to formally observe some occasion or festival." Note the meaning carefully, for though in most cases /manaanaa/ may simply be translated as "to celebrate," it does not inherently contain any sense of joy. Thus: /xuşii manaanaa/, "to celebrate;" /Gam manaanaa/, "to mourn;" /chuTTii manaanaa/, "to observe a holiday;" /muharram manaanaa/, "to observe Muharram, the festival of ritual mourning."

5. /waisee/, at the beginning of a clause or sentence, is a more equivocal way of saying "but" than /leekin/. Thus: "aap-koo jaanaa too na caahiyee, waisee aap jaaeeN too kooii harj nahiiN/, "You really shouldn't go, but there isn't any harm if you do."

6. /mahez/: "mere; merely; only." It should be learned together with /sirf/. Though the two are mostly used as if they are interchangeable, there is a subtle difference which is often observed by careful writers. /sirf/ draws attention to the quantity, size or number of what it refers to, while /mahez/ implies a more subjective and qualitative view of that matter or thing. Thus: /sirf caar laRkee/, "only four boys [and no more];" /mahez caar laRkee/, "merely four boys."

7. Muslim calendar is lunar, and it depends on the sighting of the moon whether the ongoing month would be of twenty-nine days or thirty. The twelve months of the Muslim calendar are as follows: /muharram; safar; rabii'-ul-awwal; rabii'-us-saanii; jamaadii-ul-awwal; jamaadii-us-saanii; rajab; şa'baan; ramzaan; şawwaal; zi-l-qaad; zi-l-hij/. (The teacher should write out these words in the class.) Ramadan, /ramzaan/, is the most sacred month for all Muslims.

8. /roozaa/ means "a voluntary and religious fast," whereas /faaqaa/ means "abstention from food and drink, willingly or unwillingly." Both are masculine nouns. The related verbs are: /roozaa rakhnaa/ and /faaqaa karnaa/.

| | |
|---|---|
| 'Lent'-meeN loog roozaa rakhtee haiN | People fast during the Lent. |
| meerii tabii'at kuch Thiik nahiiN is liee aaj maiN faaqaa karuuNgaa | I'm not feeling well, so I'll fast today. |

9. /...apnee doostooN-kee ghar iid milnee jaatee haiN/: "The go to their friends' homes to exchange Eid greetings."

/iid milnaa/ refers to the act of embracing each other cordially which Muslims engage in after the prayers end. This may happen later too.

10. /zyaadaa-tar/: "mostly."

Persian has comparative and superlative suffixes—/-tar/ and /-tariin/, respectively—which are added to adjectives. Many of these Persian words have become common in Urdu, but the suffixes themselves have not become a 'productive' element within Urdu grammar—they cannot be added to just any word, and certainly not to Indic words. (Students will have to learn the words individually, but they should learn the suffixes too for recognition.) Some common words are: /behtar/, "better;" /behtariin/, "best;" /xuubtar/, "superior;" /badtariin/, "worst." (See 241.)

11. /namkiin/: "flavoured with salt; salty." From /namak/ : M : "salt." It does not mean "over-salted," but rather it should be understood as the opposite of /miiThaa/, "sweet." Other flavours are:

| | | | |
|---|---|---|---|
| /khaTTaa/ | "sour" | /phiikaa/ | "insipid" |
| /kaRwaa/ | "bitter" | /tiikhaa/ | "hot with chillies" |
| /xuṣbuudaar/ | "fragrant" | /badbuudaar/ | "stinking" |
| /taazaa/ | "fresh" | /baasii/ | "stale" |
| /kaccaa/ | "unripe; raw" | /pakkaa/ | "ripe; cooked" |

Another related word, /caTpaTaa/, "flavourfully spicy," implies a noticeable, but enjoyable, presence of chillies. It can also be used idiomatically: /caTpaTii xabar/, "spicy news." (Also see 18:15.)

12. /rasm/: F : "ritual; formal practice." It should be learned together with /rawaaj/, "custom," a masculine noun.

13. The symbol over the names of the two prophets is the abbreviation of an Arabic phrase whose first word begins with the letter /ain/. The phrase /'alaihis-salaam/ means, "Peace be upon him." With the name of the Prophet Muhammad, it is customary to use another symbol, an abbreviated /swaad/, representing an Arabic phrase, /sall-allaahu 'alaihi wa sallam/, "May God's Peace and Mercy be upon him." (The teacher should write the phrases on the board.) Also see 253, 255.

## Exercises

### A. Situational variants.

ویسے تو ہر ملک اور ہر علاقے کے مختلف تیوہار ہوتے ہیں جنھیں اسی جگہ کے لوگ مل کر مناتے ہیں مگر مسلمانوں میں دو تیوہار ایسے بھی ہیں کہ ساری دنیا کے مسلمان ایک ہی دن مناتے ہیں۔ یوں تو اِن تیوہاروں کے خاص نام بھی ہیں مگر عام زبان میں لوگ ایک کو بقر عید اور دوسرے کو صرف عید کہتے ہیں۔ رمضان کے آخری دن لوگ شام کو میدانوں میں جاکر یا اپنے اپنے گھروں کی چھت پر چڑھ کر چاند دیکھتے ہیں۔ پھر دوسرے دن شہر کے تمام مسلمان مرد، عورت اور بچے عیدگاہ یا شہر کی بڑی مسجد میں نماز پڑھنے کے لئے جمع ہوتے ہیں۔ عورتیں مردوں کے ساتھ مل کر نماز نہیں پڑھتی ہیں بلکہ ان کے لئے الگ جگہ ہوتی ہے۔ نماز کے بعد سب لوگ اپنے اپنے دوستوں سے عید ملنے اُن کے مکان جاتے ہیں۔ عیدگاہ کے قریب اکثر ایک خاص بازار لگتا ہے جہاں دکانوں میں کھانے پینے کی چیزیں اور بچّوں کے کھیل تماشے کی چیزیں ملتی ہیں۔ دونوں عیدوں میں فرق بس یہ ہے کہ بقر عید کے دن وہ لوگ جن سے ہو سکتا ہے بکرے کی قربانی کرتے ہیں۔ عید الفطر کے موقع پر گھروں میں زیادہ تر میٹھی چیزیں پکتی ہیں اور عید الاضحیٰ کے روز زیادہ تر نمکین کھانے کھائے جاتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ بقر عید کے موقع پر جو قربانی کی رسم منائی جاتی ہے اُس کا تعلق حضرت ابراہیمؑ کی قربانی کی کہانی سے ہے۔

### B. Translate into English.

ہر زمانے میں مشہور آدمی گذرے ہیں مگر کم عمری میں شہرت پانے والے بہت ہی کم ہیں۔ انھوں نے لڑکوں سے کہا کہ ہر جواب کو الگ الگ لکھیں۔ میں نے اپنے بھائی اور اُس کے دوست کو مل کر پڑھتے ہوئے دیکھا حالانکہ دونوں الگ الگ اسکولوں میں پڑھتے ہیں۔ نماز پڑھنا خدا کی عبادت کا ایک طریقہ ہے۔ میرا مطلب یہ نہیں کہ آپ اُن سے بالکل نہ ملیں۔ اِس عمارت کی

چھت پر سے آپ سارا شہر دیکھ سکتے ہیں۔ اِس موقع پر ایک جلسہ بھی ہوا جس میں بڑے بڑے عالم آئے۔ جس دن اُن کے پاس کھانے کو کچھ نہ ہوتا تھا وہ روزہ رکھ لیتے تھے۔ روزہ رکھنا اور فاقہ کرنا مختلف باتیں ہیں۔ اگر آپ سے یہ کام ہو سکے تو کر دیجیے۔ اُس کا نام نجمہ ہے لیکن عام طور پر اُس کو نجوٗ کہتے ہیں۔ عام طور سے لوگ ندی پر یا تو شام کو جاتے ہیں یا جب گرمی بڑھ جائے۔ اُردو میں اِس چیز کو کیا کہتے ہیں؟ میں عام طور پر اسی وقت اُن سے ملنے جاتا ہوں۔ اُن کے یہاں سے جانے پر ہم نے خوشی منائی۔ سفر کے آخری دن ہمارے پاس کے سارے پیسے ختم ہو گئے۔ آج شام کو کھانے پر میرے کچھ دوست آنے والے ہیں جو اِس ملک میں پہلی مرتبہ آئے ہیں۔ ہوشیار لڑکے یہ ضرور کوشش کرتے ہیں کہ اسکول میں اوّل آئیں۔ اُس دن زیادہ تر میٹھی چیزیں کھائی جاتی ہیں۔ ہندوستان میں ہر مہینے کوئی نہ کوئی تیوہار منایا جاتا ہے۔ بعض مسلمان دن میں پانچ وقت مسجد میں نماز پڑھنے جاتے ہیں۔ جب میں کھیل کے کمرے میں گیا تو دیکھا کہ لڑکے ایک طرف بیٹھے ہوئے ہیں اور لڑکیاں الگ دوسری طرف۔ جلسہ ختم ہونے پر سب لوگ اپنے اپنے گھروں کو چلے گئے۔ بعد میں غلام کو پانی میں سے نکالا گیا اور تب وہ خاموش ایک کونے میں بیٹھ گیا۔ اسکول کے کھیلوں میں اوّل آنے والے لڑکے اور لڑکیوں کو انعام ملتا ہے۔ ہر سال اِس پہاڑ پر ایک میلہ لگتا ہے اور بہت سے لوگ اپنے بچّوں کے ساتھ میلہ دیکھنے آتے ہیں۔ شہر کے ایک حصّے میں آگ لگ گئی اور اُس موقع پر بھی کچھ لوگ محض تماشہ دیکھنے کے لئے وہاں پہنچ گئے۔ اِن دونوں مکانوں میں فرق صرف اتنا ہے کہ ایک میں کھانے کا کمرہ ہے اور دوسرے میں نہیں۔ کھانا کھانے کی جگہ بچّے زیادہ تر کھیل کود میں لگے ہوئے تھے۔ اشوک کا بدھ مذہب سے تعلق کلنگا کی لڑائی کے بعد شروع ہوا۔

## C. Fill in the blanks.

...... تو ہر ملک بلکہ ہر...... کے الگ...... تیوہار ہوتے...... جن کو وہاں کے مقامی لوگ ...... مناتے ہیں۔ مسلمانوں میں دو...... ایسے بھی ہیں جن کو دنیا کے کونے...... کے مسلمان

ایک ہی وقت...... ہیں۔ ویسے...... بول چال میں لوگ دوسری کو...... کہتے ہیں اور پہلی کو
محض......۔ یہ تیوہار...... کے کیلنڈر کے...... منائے جاتے ہیں جو...... کی گردش پر...... ہے۔
رمضان کے...... دن لوگ شام کو میدانوں میں نکل جاتے ہیں یا اپنے اپنے...... کی چھت پر
چڑھ کر چاند دیکھنے کی...... کرتے ہیں۔ نماز...... ہونے پر سب لوگ...... کی خوشی میں گلے......
ہیں اور خیرات کرتے ہیں۔ عیدگاہ کے پاس میلہ...... ہے جس میں کھانے...... کی چیزوں کی
دکانیں اور بچوّں کے کھیل تماشے کی...... ہوتی ہیں۔ فرق صرف...... ہے کہ اِس دن وہ لوگ
جو...... کر سکتے ہیں بکرے یا بھیڑ کی...... کرتے ہیں۔ عید الفطر پر لوگ...... میٹھی چیزیں کھاتے
ہیں اور...... کے دن...... گھروں میں نمکین کھانے...... کیے جاتے ہیں۔ اِس کا...... حضرت
ابراہیم اور اُن کے بیٹے حضرت...... کی کہانی سے...... جاتا ہے۔

## D. Translate into Urdu.

I. Every region of this country has a separate language. II. When we arrived she was about to go to meet her father. III. The boy was simultaneously eating and reading a book. IV. She came here talking with her brother about the college. V. Very few festivals are celebrated in that manner. VI. His mother told him to read that book, especially the last part. VII. I usually have very little money on the last day of the month. VIII. Most children like sweets more. IX. I don't know any of the people sitting outside.. X. Many Muslims do not go to the mosque every day to pray. XI. After the game was over we talked to the boys who had won. XII. On this occassion too the women do not pray with the men. XIII. There are more boys in this college than girls. XIV. What kind of food is cooked in your house on that day? XV. Why do you refuse to celebrate with us? XVI. A market is held twice a week near the mosque. XVII. Whatever work Shakeel does he does it nicely. XVIII. This matter has nothing to do with our religion. XIX. My house used to be on the way to the river. XX. We don't mean that you should never pray.

**E. Answer the following in Urdu.**

۱- مسلمانوں کے کون تیوہار ایسے ہیں جن کو دنیا کے سارے مسلمان ایک ہی وقت مناتے ہیں؟ ۲- عام بول چال میں مسلمانوں کی عیدوں کے نام کیا ہیں؟ ۳- تمہارے خاص تیوہار کیا ہیں اور کس کیلنڈر کے مطابق منائے جاتے ہیں؟ ۴- رمضان کے مہینے میں مسلمان کیا کرتے ہیں؟ اور رمضان کے آخری دن کیا کرتے ہیں؟ ۵- عید کے دن لوگ سویرے کیا کرتے ہیں اور پھر کہاں جاتے ہیں؟ ۶- نماز کے بعد لوگ کیا کرتے ہیں؟ ۷- عید کے دن نوکروں اور بچوں کو کیا ملتا ہے؟ ۸- کیا تم نے کبھی میلہ دیکھا ہے؟ کہاں؟ ۹- عیدالاضحیٰ کے دن مسلمان نماز پڑھنے کے علاوہ کیا کرتے ہیں؟ ۱۰- یہ قربانی کس بات کی یادگار ہے؟

## Review Exercises

۱-کم عمر بادشاہوں میں سکندر نے سب سے زیادہ شہرت پائی ہے۔ ۲-ارسطو کو سب سے بڑا فلسفی کہا جاتا ہے۔ ۳-کچھ لوگ کہتے ہیں کہ سکندر بارہ برس کی عمر میں بادشاہ ہوا تھا۔ ۴-ایران پر مسلمانوں کی حکومت اب سے بہت پہلے شروع ہوئی تھی۔ ۵-ہندوستان پر سکندر کے حملہ کرنے کی بات آج سے بہت پہلے کی ہے۔ ۶-جب میرے والد مرگئے تو میں نے اُن کا کام سنبھالا۔ ۷-سکندر نے کوشش تو بہت کی مگر سارے ہندوستان پر قبضہ نہ کر سکا۔ ۸-سکندر کے بعد اور اُس سے پہلے بھی کئی کم عمر بادشاہوں نے حکومت کا کام سنبھالا ہے۔ ۹-سکندر کی شہرت پورس کے ہارنے کے بعد اور بھی بڑھ گئی۔ ۱۰-تمام فلسفی ارسطو کو بہت بڑا عالم مانتے ہیں۔ ۱۱-بزرگوں کا کہنا ماننا بہت اچھی بات ہے۔ ۱۲-سکندر کو مصر کی رعایا نے اپنا بادشاہ مان لیا۔ ۱۳-میرے والد اِس کالج میں پڑھا کرتے تھے۔ ۱۴-ملازم کو جو بھی کام دیا جاتا ہے وہ کر دیا کرتا ہے۔ ۱۵-سکندر ایران پر قبضہ کرتا ہوا افغانستان پہنچ گیا۔ ۱۶-میں اپنے بھائی سے باتیں کرتا ہوا آیا ہوں۔ ۱۷-میرے باغ کے راستے میں بہت بڑی ندی پڑتی ہے۔ ۱۸-شہر کے راستے میں جو پل پڑتا ہے وہ سب سے چھوٹا ہے۔ ۱۹-میرا گھر تمہارے کالج کے راستے میں پڑا کرتا تھا۔ ۲۰-بندر بہت زیادہ ہوشیار اور چالاک جانور مانا جاتا ہے۔ ۲۱-شادی کی خوشی منانے پر اِتنا روپیہ صرف کرنا اچھا نہیں۔ ۲۲-میرا بھائی اپنی چالاکی سے کھیل میں جیت گیا اور اُس کا دوست ہار گیا۔ ۲۳-اِس لڑکی کی شادی احمد کے ساتھ ہوگی۔ ۲۴-میں نے اُس کے بھائی کی لڑکی سے شادی کی ہے۔ ۲۵-تمہارے دوست کی شادی کب ہوئی؟ ۲۶-اِس لڑکے کی شادی میرے بھائی کی لڑکی سے ہوگی۔ ۲۷-جب دارا ہار گیا تو اُس کی فوج بھاگ کھڑی ہوئی۔ ۲۸-جب جلسے میں گڑبڑ شروع ہوئی تو لوگ اُٹھ کھڑے ہوئے۔ ۲۹-اِس بچے کی عمر چار سال کی ہے۔ ۳۰-سکندر کے کہنے کے مطابق دارا کو قتل کرا دیا گیا۔ ۳۱-جب کسی بادشاہ کا جنازہ نکالا جاتا ہے تو آگے آگے فوج کے بڑے بڑے افسر ہوتے ہیں۔ ۳۲-اپنی خوشی کے مطابق

اِس نے پودوں کو جمع کیا اور دوستوں میں تقسیم کر دیا۔ ۳۳-اِس کہانی کے آخر میں اچھی اچھی باتیں لکھی ہیں۔ ۳۴- وہ آخر تھک کر واپس چلا گیا۔ ۳۵-ہمارا مطلب یہ ہے کہ سب سے آخر میں ہم کھیلیں گے۔ ۳۶-سکندر اتنا بڑا بادشاہ ہوتے ہوئے بھی موت سے نہ بچ سکا۔ ۳۷-پورس اتنے بہت سے ہاتھی ہوتے ہوئے بھی ہار گیا۔ ۳۸-ہر ملک کے لوگ اپنا اپنا تیوہار الگ الگ طریقے سے مناتے ہیں۔ ۳۹-ساری دنیا کے مسلمان سال میں دو عیدیں ضرور مناتے ہیں۔ ۴۰-یوں تو دوسرے تیوہار بھی ہیں مگر عید کا تیوہار خاص طور پر منایا جاتا ہے۔ ۴۱- عید کا دن ختم ہونے پر بھی دوسرے دن لوگ گلے ملتے ہیں۔ ۴۲-جب میلہ لگتا ہے تو بچے کھیل تماشا دیکھنے ضرور جاتے ہیں۔ ۴۳-تیوہار کی خوشی میں ملازموں کو انعام دیا جاتا ہے۔ ۴۴-دونوں عیدوں میں ایک فرق یہ ہے کہ بقرعید سے پہلے روزے نہیں رکھے جاتے ہیں۔ ۴۵-یوں تو ہر تیوہار پر نوکروں کو انعام ملتا ہے مگر عید کے دن خاص طور پر انعام دیا جاتا ہے۔ ۴۶-دوستوں میں تقسیم کرنے کے لئے میٹھی میٹھی چیزیں تیار کی جاتی ہیں۔ ۴۷-رمضان کے روزوں کا تعلق مسلمانوں کی مذہبی زندگی سے ہے۔ ۴۸- مسلمان بچوں کو کم عمری ہی سے عبادت کا طریقہ بتلایا جاتا ہے۔ ۴۹-جو شخص بادشاہ کا حکم نہیں مانتا تھا اُس کو پانی میں پھینک دیا کرتے تھے۔ ۵۰-غریب آدمی خزانہ نہیں جمع کرتا، وہ تو بس دو وقت کا کھانا چاہتا ہے۔

## Unit XV

# منڈی میں گرمیوں کی ترکاریاں

موسمِ گرما[1] کی آمد کے ساتھ ساتھ لکھنؤ کی منڈیوں میں مختلف قسم کی ترکاریاں کثرت سے آنے لگی ہیں۔ چوک اور قیصر باغ کی منڈیوں میں[2] روز صبح بیچنے اور خریدنے والوں کے ٹھٹھ[3] لگے رہتے ہیں۔ تھوک کی دونوں منڈیوں اور فتح گنج اور رکاب گنج کی سبزی کی دکانوں کے درمیان چونکہ سبزی سے لدے ہوئے ٹرک آتے جاتے رہتے ہیں اس لئے بہت سے مزدور ترکاری لاد اور اُتار کر روزی کما لیتے ہیں۔

روز صبح تازی[4] ترکاریوں کے ڈھیر سجا دیئے جاتے ہیں اور خریدار اپنی پسند کی چیز خرید لیتے ہیں۔ گرمیوں کی ترکاریوں میں آجکل بھنڈی، ترئی، پرول، کدّو، ٹنڈا، پالک اور دوسرے ساگ بکثرت آرہے ہیں۔ یہ ترکاریاں اُن کے علاوہ[5] ہیں جو سال بھر ملتی ہیں۔[6]

چند ترکاریوں کو چھوڑ کر باقی چیزیں اوسط بھاؤ سے[7] مل رہی ہیں اور سبزی فروش روز کی بِکری سے کچھ خوش نظر نہیں آتے[8] کیونکہ انہیں اچھا منافع نہیں مل رہا ہے۔ اِس سال ترکاریاں گذشتہ سال کی نسبت[9] سستی ہیں۔ گرمیوں میں ترئی، کدّو، لوکی اور ٹنڈا شوق سے[10] کھائے جاتے ہیں، اور اُن کا بھاؤ بالترتیب ۴ آنہ، ۲ آنہ، ۴ آنہ اور ۲ آنہ فی سیر ہے۔[11] پرول کا بھاؤ کچھ دن پہلے تک ایک روپیہ فی سیر تھا اور متوسط آمدنی کے لوگ اُس کو ہاتھ نہیں لگا سکتے تھے۔[12] لیکن اب

اس کا بھاؤ ۸ آنہ سیر ہو گیا ہے۔ کریلا، آلو اور پالک اتنے سستے ہیں کہ غریب لوگ بھی آسانی سے خرید سکتے ہیں۔

موسمِ گرما میں ترکاری کی مانگ[۱۳] بڑھنے کا ایک سبب یہ ہے کہ گرمی کی شدت کی وجہ سے وہ لوگ بھی جو گوشت خور[۱۴] ہیں ترکاری اور سالن کھانا پسند کرتے ہیں۔ دسترخوان[۱۵] پر پودینہ اور کچے آم کی چٹنی بھی ضروری سمجھی جاتی ہے۔ گرمیوں میں کھانا کھٹاس اور خوشبو ہی کے سہارے حلق سے نیچے اُترتا ہے۔

منڈی کے پھلوں والے حصے میں لیچی کا زور ہے[۱۶] اور آم بھی آنے لگا ہے۔ یوں تو آم کی کئی قسمیں دکھائی دیتی ہیں لیکن دراصل یہ لُو[۱۷] اور آندھی کے گرائے ہوئے آم ہیں۔ اِن میں کوئی لذت نہیں ہے۔[۱۸] لیچی اچھی مل رہی ہے لیکن سستی نہیں ہے۔ خربوزہ منڈی سے تیزی سے غائب ہوتا جا رہا ہے لیکن تربوز اُس کی جگہ لے رہا ہے۔ جیسے جیسے لُو چلے گی تربوز میٹھا ہوتا جائے گا۔[۱۹]

1. /mausam-e-garmaa/ = /garmii-kaa mausam/: "the summer season."

The above is an Izafat compound. (See 240.) Three seasons are commonly recognized in South Asia: summer, /garmii/ or /garmiyaaN/; winter, /jaaRaa/ or /sardiyaaN/; and the rains, /barsaat/, a unmarked feminine noun. (The others are all marked nouns.)

| | |
|---|---|
| garmii-meeN | during the summer |
| garmiyooN-meeN | -ditto- |
| jaaRee-meeN | during winter |
| sardiyooN-meeN/ | -ditto |
| barsaat-meeN | during the rainy season |

There are no commonly used words in Urdu for "spring" and "autumn;" the two, mostly literary, words used by some people are the feminine nouns, /bahaar/ and /xizaaN/, respectively.

2 /cauk/ and qaisar-baaG/ are two neighborhoods or /muhallaa/ in the city of Lucknow; they also contain two wholesale markets for vegetables. Likewise, /fateh-ganj/ and /rakaab-ganj/, mentioned later, are also two neighborhoods; they are also major retail markets for vegetables and fruit.

/manDii/ means "a wholesale market," as opposed to /baazaar/, a retail place

3 /ThaTh/: M : "crowd." A more common word is /bhiiR/, a feminine noun. /ThaTh/ is a count noun, while /bhiiR/ is a mass noun, a collectivity. Note the use of /lagnaa/; it will also be used with /bhiiR/. The two words may also be used with /hoonaa/.

| | |
|---|---|
| aaj baazaar-meeN ThaTh lagee thee | There were crowds in the market today. |
| aaj baazaar-meeN bhiiR lagii thii | The market was crowded today. |
| is saRak-par hameesaa bhiiR hootii hai | This road is always crowded. |
| maidaan-meeN bhiiR lagii hai | There is a large crowd in the open area. |
| maidaan-meeN ThaTh lagee haiN | There are several small crowds in the open area. |

4. /rooz subah/: "every morning." Lit. "daily, in the morning." Note how the larger or more general unit comes first, followed by the narrower or more specific unit. Usually the words for the various times of the day—/subah/, "morning," /doo-pahar/, "noon; afternoon;" /saam/, "evening; dusk;" and /raat/, "night"—are used adverbially by putting the postposition /-koo/ after them, but the postposition may be dropped when the same words are preceded by another adverb of time such as /kal/, /aaj/ or /rooz/. That is particularly the case with /subah/ and /saam/. (See 199.)

5. /-kee alaawaa/: "besides; in addition to; except for." Compare the following sentences:

| | |
|---|---|
| un-kee alaawaa wahaaN kaun hai? | Who else is there in addition to him? Who else is there except for him? |
| un-kee alaawaa wahaaN aur kaun hai? | Who else is there in addition to him? |

| | |
|---|---|
| un-kee alaawaa wahaaN kooii nahiiN | None is there except for him. |

Students should learn it together with /-kee siwaa/, which unambiguously means, "except."

| | |
|---|---|
| un-kee siwaa wahaaN kooii nahiiN | None is there except for him. |

Both /alaawaa/ and /siwaa/ can also be placed before the modified noun, with /-kee/ coming after the latter. This reversal is particularly common when /alaawaa/ is used as a synonym of /siwaa/. In other words: /alaawaa X-kee/ = /siwaa X-kee/, "except for X." (Also see 2:22.)

6. /joo saal bhar miltii haiN/: "...which are available the year round."

/bhar/ is used with the words for various kinds of measurements and also with other words (nouns) which in the particular context may imply some sort of a measure. It means, "to the full extent (of the preceding word)." Such phrases may be adverbial as well as adjectival.

| | |
|---|---|
| paanii din bhar barastaa rahaa | It rained all day long. |
| seer bhar duudh caahiyee | I need a 'seer' of milk. |

A new adjectival phrase can also be made by further adding /-kaa/.

| | |
|---|---|
| zaruurat bhar-kaa kapRaa | as much cloth as one needs |
| kaam bhar-kii mazduurii | wages for the full work |

7. /bhaaoo/ : M : "rate; wholesale price; price." It should be learned together with /qiimat/, "price," a feminine noun, and /daam/, "price," a masculine noun, usually used in the plural. (See 7:2.)

| | |
|---|---|
| aaj-kal seeb-kaa kyaa bhaaoo hai? | What's the price of apples these days? |
| maiN-nee seebooN-kii qiimat dee-dii | I've paid for the apples. |
| maiN-nee seeb-kee daam dee-diyee | -ditto- |

8. /...kuch xuṣ nazar nahiiN aatee/: "...they don't appear very happy."

/nazar-aanaa/ means: "to appear; to seem; to be seen." The extended construction would be as follows: /X-koo X1 X2 nazar-aanaa/: "for X1 to appear as X2 in X's sight." Thus /yee kitaab mujhee acchii nazar-aatii hai/, "This book seems good to me."

| | |
|---|---|
| woo aaj kuch biimaar nazar aatee haiN | He seems a bit ill today. |
| yee imaarat duur-see nazar aatii hai | This building can be seen from some distance. |

Cf. /us-koo kuch nazar nahiiN aataa/, "He can't see anything."

9. /guzaṣtaa saal-kii nisbat/: "relative to last year; compared with last year."

/-kii nisbat/ basically means, "related to; in relation to," but it is more commonly used in the sense of a comparison. Another postposition for the latter purpose is: /-kee muqaabilee-meeN/. Thus: /guzaṣtaa saal-kee muqaabilee-meeN/. A related adverb is /nisbatan/, "relatively."

10. /ṣauq-see/: "avidly; with much pleasure."

This phrase is the most common polite answer (in assent) to requests seeking permission to do something.

Q. /kyaa maiN yee kitaab deekh-saktaa huuN?/, "May I look at this book?"

A. /sauq-see/, "Gladly."

11. /fii seer/: "per 'seer'."

/fii/, "per; each." Thus: /fii kitaab/. 'per book;" /fii sadii/; "percent;" /das fii sadii/, "ten percent."

12. /...us-koo haath nahiiN lagaa-saktee thee/: "...couldn't even touch it."

/haath lagaanaa/ : NM: "to lay a hand on; to touch." It should be understood together with another verb, /chuunaa/ : N : "to touch; to touch with X /-see/." Because of the word, /haath/, "hand," the first verb, depending on the context, may imply the subject's laying a claim to something. The second verb, however, means only the physical touching of something.

13. /maang/ : F : "demand." From /maangnaa/: N : "to ask for; to ask X /-see/ for X1."

| | |
|---|---|
| ahmad-see kitaab maangiyee | Please ask Ahmad for the book. |
| us-nee ham-see ijaazat maangii | He asked for our permission. |

Incidentally, the most common Urdu word for "supply" is: /saplaaii/.

14. /goost-xoor/, "meat-eater; non-vegetarian."

The Persian suffix /-xoor/ occurs in a few other common words: /sabzi-xoor/, "vegetarian;" /aadam-xoor/, "cannibal; man-eater;" /riswat-xoor/, "bribe-taker."

15. Earlier, in Muslim homes, meals were taken sitting on the floor or on a /taxt/. In both cases, food was laid out on a piece of cloth (or a piece of oilcloth covered with a sheet), and people sat around it to eat. That special cloth was called: /dastar-xwaan/, a masculine noun. It is not the same as a tablecloth, which is /meezpoos/ in Urdu, also a masculine noun.

16. /liicii-kaa zoor hai/: "... lichis are in abundance."

/zoor/, a masculine noun. means: "strength; force." Here it is being used idiomatically. Thus: /aaj-kal barsaat-kaa zoor hai/, "It is really pouring these days." Or, "The rains are in full force these days." /ab 'rap music'-kaa utnaa zoor nahiiN/, "Rap music is not that big a thing now."

Also, /zoor-see/, an adverb, and /zoor deekar/, a conjunctive participle and also an adverb.

| | |
|---|---|
| zaraa zoor-see booliyee | Please speak a bit loudly. |
| us-nee zoor deekar kahaa | He said with emphasis. |
| darwaazaa zoor-see mat band-karoo | Don't slam the door. |
| us-nee zoor deekar darwaazaa band kar-diyaa | He applied some force and closed the door. |

17. /luu/, or /luuN/, is the strong and hot wind which blows across the northern plains of India during the months of April, May and June. /calnaa/ is used with /luu/ and other kindred words, such as /aaNdhii/, "dust storm," and /hawaa/, "wind."

18. /un-meeN kooii lazzat nahiiN/: "They don't have any flavor."

/lazzat/ means "delicious-ness." The related word is: /laziiz/, "delicious." The neutral word for "flavor" or "taste" is /mazaa/, a masculine noun, though it too in many contexts have the same meaning as /lazzat/, for it also means, "pleasure." The related

adjectives from /mazaa/ are: /mazeedaar/, "tasty;" /bad-mazaa/, "bad tasting; /xuṣ-mazaa/, "nice tasting." (See 11:14 for a list of different flavors.)

| | |
|---|---|
| mujhee is phal-kaa mazaa maalum nahiiN/ | I don't know how this fruit tastes. |
| is khaanee-meeN kooii mazaa nahiiN | This food is tasteless. |
| aaj-kal woo mazee-meeN rahtaa hai | He lives comfortably these days. |
| kabaab bahot mazeedaar haiN | The kabobs are very tasty. |
| eek mazeedaar baat suniyee/ | Listen to something funny. |

19. /jaisee jaisee luu caleegii tarbuuz miiThaa hootaa jaaeegaa/: "As the 'loo' would gradually increase so would the watermelon get sweeter."

The normative rule is that relative marker comes in the first clause and the second clause is introduced with a demonstrative. Thus: /joo . . . woo . . ./; /jaisaa . . . waisaa . . ./; /jitnii . . . utnii . . . /; /jaisee . . . waisee . . ./. But the demonstrative marker is often dropped, as is the case in the above sentence.

/jaisee/ is a relative adverb, "the manner in which." (See 202.) Its repetition, following the general rule, 'intensifies' its meaning, in this case translated as "gradually increase." The literal meaning of the sentence would be, "The manner in which the 'loo' would blow, in exactly the same manner the watermelon would continue to get sweeter." Study the use of corresponding relative and demonstrative markers in the following sentences.

| | |
|---|---|
| woo joo kitaab caahtaa hai [woo] us-koo diijiyee/ | Please give him the book he wants. |
| woo jaisii kitaab caahtaa hai [waisii] us-koo diijiyee | Please give him the kind of book he wants. |
| woo jitnii kitaabeeN caahtaa hai [utnii] us-koo diijiyee | Please give him as many books as he wants. |

Essentially, each sentence is made from two short sentences, /woo kitaab ~ kitaabeeN caahtaa hai/ and /us-koo kitaab ~ kitaabeeN diijiyee/, which have been joined into one by (1) adding relevant relative and demonstrative markers (of identity, quality, or quantity) and (2) eliding any word that was felt to be unnecessary in the context. (See 69, 71.)

## Exercises

### A. Situational variants.

گرمیاں آنے کے ساتھ ہی لکھنؤ کی منڈیوں میں طرح طرح کی ترکاریاں کثرت سے آنا شروع ہو گئی ہیں۔ تھوک کی دونوں منڈیوں میں چونکہ سبزی سے بھرے ہوئے ٹرک آتے رہتے ہیں اس لئے سینکڑوں مزدور اُن پر کام کر کے اپنی روزی کما لیتے ہیں۔ ہر صبح تازی سبزیوں کے ڈھیر لگا دیے جاتے ہیں اور خریدنے والے اپنی پسند کی ترکاریاں خرید لیا کرتے ہیں۔ اِس سال ترکاریاں گذشتہ سال کی طرح مہنگی نہیں ہیں۔ گرمیوں میں لوگ ترئی، کدّو، لوکی اور ٹنڈا شوق سے کھاتے ہیں۔ پرول کی قیمت چند دن پہلے تک ایک روپیہ فی سیر تھی اور اوسط آمدنی کے لوگ اِس کو خرید نہیں سکتے تھے۔ گرمیوں میں سبزیوں کی اتنی مانگ ہونے کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ سخت گرمی کی وجہ سے وہ لوگ بھی جو ہمیشہ گوشت کھاتے تھے اب ترکاری اور سالن کھانا پسند کرنے لگے ہیں۔ دسترخوان پر آجکل پودینہ اور کچے آم کی چٹنی ہونا بھی ضروری ہے۔ پھلوں میں آجکل لیچی کا زور ہے۔ اب تو طرح طرح کے آم بھی آنے لگے ہیں، لیکن ابھی اِن آموں میں کچھ مزہ نہیں۔ خربوزہ تو اب منڈی میں دکھائی نہیں دیتا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1 | مہنگا | | mahaNgaa | expensive |
| 2. | مزہ | M | mazaa | flavour, taste |

### B. Translate into English.

گرمیوں کی آمد کے ساتھ ساتھ لُو اور آندھیوں کا موسم بھی شروع ہو جاتا ہے۔ کچھ دیر سے ریل کی سیٹی اور پہیوں کی آواز آنے لگی ہے۔ عید کے میلے میں بیچنے اور خریدنے والوں کے ٹھٹھ لگے رہتے ہیں جس کی وجہ سے چلنا مشکل ہو جاتا ہے۔ یہ لڑکا ہر وقت کچھ نہ کچھ کھاتا رہتا ہے۔ تیوہاروں

کے وقت چونکہ دکانیں خوب سجائی جاتی ہیں اِس لئے بکری بھی خوب ہوتی ہے۔ ہم کو آج دیر ہوگئی کیونکہ راستے میں بھیڑ تھی۔ آپ کے بڑے بھائی کچھ کمزور دکھائی دیتے ہیں۔ کریلا مزے میں کڑوا ہوتا ہے پھر بھی کچھ لوگ شوق سے کھاتے ہیں۔ شکیل کے علاوہ وہاں اور لوگ بھی موجود تھے لیکن اُس کے سِوا کسی نے احمد کی مدد نہیں کی۔ کراچی پہنچنے کے کئی دن بعد تک وہ اپنے گھر سے نہیں نکلے۔ اُستاد نے لڑکوں سے کہا۔ "یہ کتابیں اُن کے علاوہ ہیں جو میں نے چند دن پہلے تم کو دی تھیں۔" شہر بھر میں اُس سے اچھّی مٹھائی کی کوئی دکان نہیں ہے اِس لئے ہم وہیں جائیں گے۔ چند لڑکوں کو چھوڑ کر باقی لڑکے کھیل کے میدان سے چلے گئے تھے۔ جو کتاب پہلے نہیں مل رہی تھی اب دکانوں میں ملنے لگی ہے۔ بچّے نے ماں کا کہنا نہ مان کر پانی میں کھیل کر کپڑے خراب کر لیے ہیں اِس لئے ماں کچھ خوش نظر نہیں آتی۔ یہ بچّہ کچھ دن پہلے تک چلتے چلتے گر جاتا تھا مگر اب اچھّی طرح چلنے لگا ہے۔ گرمیوں میں کئی قسم کے آم بازار میں آتے ہیں اور یہ بڑے شوق سے کھائے جاتے ہیں۔ کپڑے کی قیمت بڑھنے کا ایک سبب یہ بھی ہے کہ جو کپڑا دوسرے ملکوں سے آتا تھا اب اُس کا آنا بند ہو گیا ہے۔ عام طور سے بکرے کا گوشت کھانے والے گائے کا گوشت کھانا پسند نہیں کرتے۔ عید کے روز میٹھی سوّیاں کھانا ضروری سمجھا جاتا ہے۔ لڑکا بچّے آم لیے ہوئے پیڑ پر سے نیچے اترا لیکن مالک کو دیکھ کر بھاگ کھڑا ہوا۔ اُس لڑکے کے ساتھ اُس کا بھائی بھی اب اسکول آنے لگا ہے۔ آج معلوم ہوتا ہے گرمی زیادہ ہوگی۔ ہندوستان میں تین موسم ہوتے ہیں، جاڑا، گرمی اور برسات۔ کل سے سردی زیادہ ہو رہی ہے۔ اِس دکان میں کرتے اچھّے مل رہے ہیں اور سستے بھی ہیں۔ رات بھر کام کرنے کے بعد وہ ابھی ابھی اپنے گھر آرام کرنے گیا ہے۔ آپ کے آنے سے ایک دن پہلے تک وہ یہیں تھا۔ شہر کے بازار والے حصّے میں بہت سے بینک ہیں اور وہیں ایک بینک میں میں کام کرتا ہوں۔ اب تو آم اور لیچی کے علاوہ تربوز بھی بازار میں آنے لگا ہے۔ جب وہ اسکول سے واپس آنے لگی تو راستے میں ایک جگہ لوگوں کا مجمع دیکھا۔ یہ مزدور دن بھر منڈی میں کام کرتے ہیں اور اکثر وہیں رات میں سو جاتے ہیں۔ میرے والدین سبزی خور ہیں لیکن مجھے گوشت کھانے سے نہیں روکتے۔ ہندوستانی کھانا اپنے مسالوں کے لئے مشہور ہے۔ سب مسالوں کا الگ الگ مزا ہوتا ہے، کچھ تیکھے ہوتے ہیں کچھ خوشبودار۔ اب

سیب اتنے مہنگے نہیں جتنے گذشتہ ہفتے تھے۔ پہلے تو صرف اونچی آمدنی والے لوگ یہ پھل خرید سکتے تھے۔ اِس دکان پر قیمتیں کم ہیں اِس لئے بکری زیادہ ہوتی ہے۔

## C. Fill in the blanks.

موسم گرما کی آمد کے ...... ساتھ لکھنؤ کی منڈیوں میں ...... قسم کی ترکاریاں کثرت ...... آنے ...... ہیں۔ تھوک کی دونوں ...... اور فتح گنج اور رکاب گنج کی سبزی کی ...... کے درمیان چونکہ سبزی سے ...... ہوئے ٹرک آتے ...... رہتے ہیں اِس لئے بہت سے ...... ترکاری لاد اور اتار کر ...... کما لیتے ہیں۔ روز صبح تازی ...... کے ڈھیر سجا دیے ...... ہیں اور ...... اپنی پسند کی چیز ...... لیتے ہیں۔ چند ترکاریوں ...... باقی چیزیں اوسط ...... سے مل رہی ہیں اور سبزی فروش روز کی بکری ...... کچھ خوش ...... نہیں ......۔ اِس سال ترکاریاں ...... سال کی ...... سستی ہیں۔ پرول کا بھاؤ کچھ دن پہلے ...... ایک ...... فی سیر تھا اور متوسّط آمدنی کے لوگ اُس کو ...... نہیں ...... تھے۔ دسترخوان پر پودینہ اور ...... آم کی چٹنی بھی ضروری ...... ہے۔ گرمیوں میں کھانا کھٹاس اور ...... ہی کے ...... حلق سے نیچے اُترتا ہے۔ منڈی کے پھلوں والے ...... میں لیچی ...... ہے اور آم بھی ...... ہے۔

## D. Translate into Urdu.

I. The father said to his son, "It is necessary to study along with play." II. All day long there are crowds of buyers at the fair. III. I like spices, that is why I like Pakistani food. IV. Who else but Najma can cook such delicious food. V. He eats only once in the whole day. VI. Leaving a few, the rest of the books in this shop are very good. VII. Compared with this city that city is very big. VIII. No fruit is more flavourful than a nicely ripe mango. IX. One of the reasons for my coming here was to see your new house. X. Many people like to eat good food but often they can't. XI. She doesn't seem happy with her new job. XII. In the meat section of this store, fresh and good meat is always available. XIII. I like these apples more because they taste slightly sour. XIV. We see that kings are disappearing from many countries of the world. XV. You'll get the kind of

clothes you like only in that store. XVI. In America, all stores are decorated at Christmas. XVII. It seems this winter may not be very cold. XVIII. Summers are nice in this city, but winters are hard. XIX. Do you have any other fresh vegetables besides these? XX. I don't know why the market is so crowded today.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-گرمیاں آنے کے ساتھ ساتھ کون کون سی ترکاریاں منڈی میں آنے لگی ہیں؟
۲-مزدور کس طرح روزی کماتے ہیں؟ ۳-تمہارے شہر میں دکانیں کب سجائی جاتی ہیں؟
۴-ترکاری کس بھاؤ سے مل رہی ہے اور کیا اُس سے بیچنے والے خوش ہیں؟ ۵-اِس سال تمہارے
شہر میں گذشتہ سال کی نسبت ترکاری کی قیمت کیا ہے؟ چند ترکاریوں کی قیمت بتاؤ۔
۶-وہ ترکاریاں جو اتنی سستی ہیں کہ غریب بھی خرید سکتے ہیں اُن کے نام بتائیے۔ ۷-گرمیوں میں
ترکاری کی مانگ بڑھنے کا سبب کیا ہے؟ ۸-دسترخوان پر کیا کیا چیزیں ضروری سمجھی جاتی ہیں؟
۹-کیا آپ کے شہر میں آم ملتے ہیں؟ کئی قسم کے ملتے ہیں یا صرف ایک قسم کے؟ ۱۰-کیا تمہارے
شہر میں خربوزہ اور تربوز ہوتا ہے یا کہیں باہر سے آتا ہے؟

**Unit XVI**

# بی اماں[1]

بی اماں علی بھائیوں کی ماں تھیں۔ انھوں نے اپنے ملک اور مذہب کی خدمت سب عورتوں سے بڑھ کر کی۔ اُن کے مرنے پر گاندھی جی[2] نے اپنے اخبار میں لکھا تھا:

"میں کس دل سے کہوں کہ بی اماں دنیا سے اٹھ گئیں۔[3] وہ بوڑھی تھیں مگر کام کرنے میں جوانوں سے کم نہ تھیں۔ وہ بچّی مسلمان تھیں۔[4] سمجھتی تھیں اسلام کا بھلا اسی میں ہے کہ ہندو مسلمان آزاد ہو جائیں۔ یہ بھی جانتی تھیں کہ ہندوستان تب ہی آزاد ہو سکتا ہے جب ہندو مسلمانوں میں ایکا ہو جائے اور کھدّر گھر گھر پھیل جائے۔ اسی لئے وہ ہندو مسلمانوں کو ایکے کی نصیحت کیا کرتی تھیں اور ہمیشہ کھدّر پہنتی تھیں۔ مولانا محمد علی کہتے ہیں اُن کا حکم تھا کہ مرنے پر انھیں کھدّر کا کفن[5] دیا جائے۔ اُن کی بیماری کے دنوں میں جب کبھی میں اُن کے گھر جاتا تو ہر بار پوچھتیں کہ سوراج کا اور ہندو مسلمانوں کے ایکے کا کیا حال ہے۔ وہ خدا سے دعا کرتی تھیں کہ اے خدا ہندو مسلمانوں کو ایسی سمجھ دے کہ وہ ایکے کی ضرورت کو سمجھ لیں، اور مجھے اتنے دن جینے دے کہ سوراج دیکھ لوں۔ اُن کی سب سے اچھی یادگار یہی ہوگی کہ ملک کا جو کام وہ کرتی تھیں وہ ہم بھی کریں۔ جب تک سوراج نہ ملے اور ہم میں ایکا نہ ہو ہندو دھرم اور اسلام دونوں کے لئے بُرائی ہے۔ کیا اچھا ہو کہ بی اماں کی طرح سب ہندو مسلمان اِس سیدھی سی بات کو سمجھ لیں۔

"جس رات بی امّاں دُنیا سے سدھاریں اُس کا تھوڑا سا حال لکھتا ہوں۔ میں نے سروجنی دیوی[6] سے سنا کہ بی امّاں کی حالت خراب ہے۔ ہم دونوں فوراً اُن کے گھر پہنچے۔ وہاں اُن کے سب عزیز موجود تھے اور ڈاکٹر انصاری[7] بھی آ گئے تھے۔ کسی کے رونے کی آواز نہیں آ رہی تھی۔ مگر مولانا محمّد علی کے گالوں پر آنسو بہہ رہے تھے۔ مولانا شوکت علی بڑی مشکل سے اپنے آپ کو سنبھالے ہوئے تھے۔[8] مگر اُن کا چہرہ اترا ہوا تھا۔[9] سب کی زبان پر اللہ کا نام تھا۔ ایک صاحب دعا پڑھ رہے تھے۔[10] پاس ہی "کامریڈ" اخبار کا چھاپہ خانہ تھا۔ وہاں کا کام دم بھر نہیں رُکا اور مولانا محمّد علی جو کچھ اخبار کے لئے کرتے تھے وہ انھوں نے اُس دن بھی نہیں چھوڑا۔ ملک کا کوئی ضروری کام ٹلنے نہیں پایا۔[11] مجھے راجس کالج جانا تھا۔ مولانا شوکت علی نے کہا ایسا کبھی نہیں ہو سکتا کہ آپ نہ جائیں۔ خود[12] انھوں نے اُس دن مظفّر نگر کے لوگوں سے ملنے کا وعدہ کیا تھا۔ اچھّے سپاہی کی طرح انھوں نے یہ وعدہ پورا کیا۔ بی امّاں کے مرنے کے تھوڑی ہی دیر بعد وہ مظفّر نگر چلے گئے۔"

1. The Ali Brothers, /alii biraadaraan/, were two of the most prominent leaders of the Muslims of India in this century. Shaukat Ali (1873-1938) was the elder of the two, Mohammed Ali (1878-1931) the younger. Working within the Indian National Congress, they rose to prominence and popularity because of their unqualified patriotism. They were the chief movers behind the Khilafat Movement which swept the country during 1920-22. At the time "Comrade," a weekly edited and published by Muhammad Ali played a big role in bringing the issues to public attention. Their mother, whom they and the country called /bii ammaaN/, also took part in the Nationalist struggle despite her advanced age. She passed away in November 1924.

/bii/ is a feminine term of address; /ammaaN/, "mother," is mostly used as a term of address, while /maaN/, "mother," is mostly used as a term of reference. The polite term of reference for "mother" is: /waalidaa/

2. Gandhiji knew Hindi fairly well and had also learned to write in Urdu script. He, however, used to describe his language as Hindustani, a mixture of Hindi and Urdu. It is not clear whether the passage quoted here is a translation from his English or an original piece in Hindustani.

3. /maiN kis dil-see kahuuN ki bii ammaaN duniyaa-see uTh-gaiiN/: "I don't have the heart to say that Bi Amman has left this world."

/kis dil-see.../, lit. "with which heart .." It adds a further nuance of heartfelt sorrow to the simple exclamation, /maiN kaisee kahuuN/, "How can I say...."

The simplest verb for "to die" is /marnaa/. It, however, is considered too clinical to use with reference to a person one knows or respects, instead several idiomatic constructions are commonly used in such contexts. Likewise, the clinical word for "death" is /maut/, a feminine noun—the infinitive /marnaa/ is also used that way—but with reference to human beings one more commonly uses two other words: /wafaat/, a feminine noun, and /intiqaal/, a masculine noun.

| | |
|---|---|
| kal ahmad saahab-kaa intiqaal hoo-gayaa | Mr. Ahmad died yesterday |
| un-kii wafaat-kee baad | After her death. . . . |

Cf. /meerii maut-kee baad.../, "After my death...;" /ciRyaa mar-gaii/, "The bird died." In the latter two cases, no need is felt to the indirect, idiomatic expressions. (See 259.)

4. /woo pakkii musalmaan thiiN/: "She was a devout Muslim."

/pakkaa/, "ripe; cooked," is also used idiomatically to mean: "firm; solid."

5. /kafan/: M : "shroud." The English "coffin" is /taabuut/ in Urdu—a masculine noun. Other related words are: /dafnaana/ or /dafn-karnaa/ : N : "to bury;" /janaazaa/: M : "funeral procession; bier."

6. Sarojini Naidu (1878-1949 ) was prominent in the Nationalist movement. A fine poet in English, she was often referred to as the "Nightingale of India."

7. Dr. Mukhtar Ahmad Ansari (1880-1936) was a noted physician of Delhi. Deeply involved in the Nationalist movement, he rose to prominence at the time of the Khilafat Movement. He also led a medical mission to Turkey during the Balkan War.

8. /....apnee aap-koo saNbhaalee huee thee/: "...was holding himself together."

/aap/ is a pronominal form. Besides "you" it has another meaning which is difficult to isolate, the closest would be: "-self." In that function it may be interchangeable with /xud/.

| | |
|---|---|
| tum aap-koo kyaa samajhtee hoo | Who do you think you are? |
| maiN aap un-see milnee gayaa thaa | I had myself gone to see him. |

In the sentence in the text, /apnee aap/ may be replaced with /apnee/, /aap/, or /xud/ without any loss of meaning. (See 8:12.)

There is also an adverbial phrase: /apnee aap/, "by oneself." (See 7:12.)

9. /un-kaa cahraa utraa-huaa thaa/: "He looked disconsolate."

10. With reference to prayers and worship, the student would do well to learn the following four words together.

1. /du'aa/ : F : A common word for "prayer." It does not refer to the formal Muslim prayers. It is also used as a greeting. (See 1:17.) It is used with: /karnaa/; /paRhnaa/ and /deenaa/.

| | |
|---|---|
| meeree-liee du'aa kiijiyee | Please pray for me. |
| woo d'uaa paRh-rahii hai | She is reciting a prayer. |
| maaN-nee baccooN-koo du'aa dii | The mother blessed the children. |

2. /namaaz/ : F : "the formal prayers performed by Muslims." It is used with /paRhnaa/.

| | |
|---|---|
| kyaa tum-nee namaaz paRh-lii? | Have you said your prayers? |
| woo namaaz paRhnee masjid gayaa | He went to the mosque for the prayers. |

3. /ibaadat/ : F : "worship." It may be used with reference to any religion.

| | |
|---|---|
| ham sab eek xudaa-kii ibaadat kartee haiN | All of us worship one God. |
| yee xudaa-kii ibaadat kii jagah hai | It's a place to worship God. |

4. /puujaa/ : F : "worship; veneration." It is used in the context of idol worship, particularly with reference to the Hindu and Buddhist practices.

| | |
|---|---|
| mandir-meeN puujaa hoo-rahii hai | Puja is going on in the temple. |
| woo bhagwaan buddh-kii puujaa kartee haiN | He worships Lord Buddha. |

11. /kooii zaruurii kaam Talnee nahiiN paayaa/: "No important work was allowed to be postponed." (See 173.)

12. /xud unhooN-nee.../: "He himself..." (See 8:12.)

## Exercises

### A. Situational variants.

بی اماں نے اپنے ملک اور مذہب کی خدمت تمام عورتوں سے زیادہ کی۔ اُن کے انتقال پر گاندھی جی نے لکھا تھا کہ وہ بوڑھی ہونے پر بھی کام کرنے میں جوانوں کے برابر تھیں۔ وہ جانتی تھیں کہ ہندوستان کو آزادی اُس وقت ہی مل سکتی ہے جب ہندو مسلمان ایک ہو جائیں اور کھدّر ہر گھر میں عام ہو جائے۔ اُن کی بیماری کے زمانے میں جب گاندھی جی اُن کے یہاں جاتے تو وہ اُن سے پوچھتیں کہ سوراج اور ہندو مسلمانوں کے ایکے کی کیا خبر ہے۔ وہ خدا سے دعا کیا کرتی تھیں کہ وہ ہندوؤں اور مسلمانوں کو اتنی سمجھ دے دے کہ وہ ایکے کو ضروری مان لیں، اور خود انھیں تب تک زندہ رہنے دے جب تک سوراج نہ دیکھ لیں۔ گاندھی جی نے سروجنی دیوی سے سنا تھا کہ بی اماں کی حالت ٹھیک نہیں۔ اُن کی بیماری میں بھی کوئی کام رُکنے نہیں پایا اور مولانا محمّد علی جو بھی اخبار کے لئے کیا کرتے تھے وہ انھوں نے اُس روز بھی کیا۔ ملک کا کوئی کام دم بھر کے لئے بھی نہیں ٹلا۔ بی اماں کے حکم کے مطابق اُن کو کھدّر کا ہی کفن دیا گیا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1. | انتقال | M | intiqaal | death |
| 2. | برابر | | baraabar | equal, equal to X /-kee/ |
| 3. | خبر | F | xabar | news |

### B. Translate into English.

اُس نوکر نے اپنے مالک کی خدمت سب ملازموں سے بڑھ کر کی۔ وہ شخص کسی کی نصیحت نہیں مانتا۔ میں کس دل سے کہوں کہ میں وہاں نہیں چل سکتا۔ وہ بوڑھا تھا مگر کام کرنے میں جوانوں سے بڑھ کر تھا۔ جب اُس کے والد کا انتقال ہوا تو وہ گھر پر موجود نہیں تھا۔ جب تک میں

نہ آؤں آپ یہیں بیٹھیے۔ ہم سب خدا کو ایک مانتے ہیں لیکن ہمارے عبادت کے طریقے مختلف ہیں۔ وہ سمجھتا ہے کہ عورتوں کا بھلا اسی میں ہے کہ گھر میں بیٹھی رہیں۔ میں بھی جانتا تھا کہ وہ تب ہی آ سکے گا جب اُس کے پاس پیسے ہوں گے۔ اشوک سوچتا تھا کہ لوگ تب ہی نیک ہو سکتے ہیں جب بُدھ مذہب ملک بھر میں پھیل جائے۔ لڑکا ہمیشہ کھیلتا ہی رہتا تھا اسی لئے لوگ اسے پڑھنے کی نصیحت کیا کرتے تھے۔ اِس بات میں ہم سب کے لئے برائی ہے۔ بچّہ بیمار تھا اسی لئے وہ کھانا نہیں کھاتا تھا اور ہمیشہ روتا ہی رہتا تھا۔ ڈاکٹر نے اُن کو دو دن تک گھر سے نکلنے نہیں دیا۔ جب کبھی شام کو وہ میرے کمرے میں آتا تو میرا وقت خراب کرتا۔ وہ جب کبھی راستے میں ملتی تو پوچھتی کہ آپ کے والد کا کیا حال ہے۔ وہ خدا سے دعا کرتا رہتا تھا کہ اسے اچھّی نوکری مل جائے۔ میرے والد کہا کرتے تھے، "خدا تم کو اتنی سمجھ دے کہ تم میری بات سمجھ لو۔" تم نے کس سے سنا کہ اُن کی حالت خراب ہے۔ اگر وہ تم کو آنے دیں تو کل ضرور آؤ۔ اِس کمرے سے کسی بچّے کے رونے کی آواز آرہی تھی۔ میں آپ کی ضرورت سمجھتا ہوں لیکن کوئی مدد نہیں کر سکتا۔ وہ خود ہی بولتا رہا اور کسی اور کو بولنے نہیں دیا۔ مسجد میں کچھ لوگ نماز پڑھ رہے تھے اور کچھ لوگ دعا پڑھ رہے تھے۔ جب تک میں نماز پڑھتا ہوں تم لوگ یہیں بیٹھو۔ منڈی کے بیچ سے موٹروں کو نہیں گذرنے دیا جاتا۔ جب تک آپ ڈاکٹر سے نہیں ملیں گے آپ کو آرام نہیں ملے گا۔ جب تک ترکاریاں کثرت سے آتی ہیں سبزی فروش اُن کے بھاؤ نہیں بڑھا سکتے۔ ہم اُن لوگوں سے ملنا نہیں چھوڑ سکتے۔ میرے دوست نے کہا کہ ایسا کبھی نہیں ہو سکتا کہ آپ میرے گھر نہ آئیں۔ جب تک کوئی اوسط کرایہ کا مکان نہیں ملتا تب تک آپ ہمارے ساتھ ہی رہیے۔ چونکہ اُن کو اِس کام میں زیادہ منافع نظر نہیں آتا اِس لئے یہ کام ہر مہینے ٹل جاتا ہے۔ میں آپ کو کیا بتاؤں کہ آپ کے چلے جانے کے بعد ہمارا کیا حال ہوا۔ گذشتہ سال کی نسبت اِس سال ہمارے مکان کی حالت کچھ خراب ہی ہے۔ وہ اپنے وعدے کا پکّا ہے۔ انھوں نے مدد کرنے کا وعدہ تو کیا ہے لیکن پتہ نہیں پورا بھی کریں گے یا نہیں۔ کیا ایسا ہو سکتا ہے کہ آپ ایک دن اور نہ جائیں۔ وعدہ کرنا جتنا آسان ہے پورا کرنا اتنا ہی مشکل ہے۔

## C. Fill in the blanks.

..... علی بھائیوں کی..... تھیں۔ اُن کے ..... پر گاندھی جی نے اپنے ..... میں ..... تھا۔
میں کس دل سے ..... کہ بی اماں دنیا سے ..... گئیں۔ وہ..... مسلمان تھیں۔ یہ بھی..... تھیں کہ
ہندوستان تب ..... آزاد ..... ہے جب ہندو ..... میں ایکا ہو جائے اور کھدّر گھر گھر ..... جائے۔
مولانا محمد علی ..... ہیں اُن کا..... تھا کہ مرنے .....اُنھیں کھدّر کا .....دیا جائے۔ جس رات بی امّاں
دنیا سے ..... اُس کا..... سا حال لکھتا..... ۔ وہاں اُن کے سب ..... موجود.....اور.....انصاری......
آگئے تھے۔ مولانا شوکت علی..... مشکل.....اپنے..... کو سنبھالے ہوئے تھے۔

## D. Translate into Urdu.

I. Who else was there besides Shakil? II. She had run faster than the other girls. III. I know my welfare lies in going to another country IV He wanted that education should spread to every corner of the country. V. Don't promise what you can't do. VI. Today his condition seems worse VII. The doctor said that only bread and tea be given to the sick child VIII. We read in the newspaper that Gandhiji had passed away. IX Please read the newspaper while I am praying. X. She told me a little about the work she does. XI. I did not hear him cry but I saw tears on his cheeks. XII. Since Independence he only wears khaddar. XIII. My brother looked after the store after our father's death. XIV. I don't need any permission except yours. XV. He had promised to finish the work by this evening. XVI. Please don't go until I come back. XVII. I don't understand your need to go tomorrow. XVIII. From a distance she appears just like your sister. XIX. Where were your parents living when you were born? XX We reached home with great difficulty because the road was very crowded.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-بی امّاں کون تھیں ؟ ۲-بی امّاں کی بیماری کی خبر سُن کر گاندھی جی نے کیا کہا؟ ۳-بی امّاں
کیا نصیحت کیا کرتی تھیں ؟ ۴-بی امّاں کس طرح کے کپڑے پہنتی تھیں، اور کفن کے بارے میں

اُن کا کیا حکم تھا؟ ۵-گاندھی جی سے بی اماں کیا پوچھتیں؟ ۶-وہ خدا سے کیا دعا کرتی تھیں؟ کیا اُن کی دعا پوری ہوئی؟ ۷-گاندھی جی بی اماں کے گھر پہنچے تو وہاں کیا حال دیکھا؟ ۸-کیا مولانا محمد علی نے بی اماں کی بیماری کی وجہ سے "کامریڈ" اخبار کا کام روک دیا؟ ۹-مولانا شوکت علی نے کیا وعدہ کیا تھا؟ ۱۰-آپ کے ملک میں کون عورت بی اماں کی طرح ملک کی خدمت کے لئے مشہور ہے؟

## Review Sentences

۱-گرمی کے موسم میں لوگ کثرت سے پہاڑوں پر جاتے ہیں۔ ۲-ہندوستان کے کچھ علاقوں میں ترکاریاں کثرت سے پیدا کی جاتی ہیں۔ ۳-ٹرک چلانے والے منڈی میں پھل لاتے رہتے ہیں۔ ۴-آج کل بکثرت لوگ دریا کی سیر کرنے جایا کرتے ہیں۔ ۵-میرے گھر اور بڑی منڈی کے درمیان کوئی ترکاری کی دکان نہیں پڑتی۔ ۶-سکندر اور دارا کے درمیان کئی بار لڑائی ہوئی۔ ۷-میرا بھائی کھانا کھانے کے درمیان کئی بار پانی پیتا ہے۔ ۸-یہ مزدور دن بھر کام کرتے رہتے ہیں پھر بھی انھیں پوری روزی نہیں ملتی۔ ۹-چونکہ ترکاریاں تازی ہوتی تھیں اِس لئے لوگ جلدی سے خرید لیتے تھے۔ ۱۰-اِس سائیکل کو چھوڑ کر باقی ساری سائیکلیں سستی ہیں۔ ۱۱-چند پھلوں کے سِوا باقی سارے پھلوں کا بھاؤ اُونچا ہے۔ ۱۲-پھلوں کے علاوہ میں نے باقی سب چیزیں کھانی چھوڑ دی ہیں۔ ۱۳-میں نے اِس منڈی کو چھوڑ کر باقی ہر منڈی میں جانا چھوڑ دیا ہے۔ ۱۴-اِس دکان پر آج کوئی ترکاری تازی نظر نہیں آتی۔ ۱۵-ہم چاروں کے علاوہ اور کوئی دوست یہاں نظر نہیں آتا۔ ۱۶-کل کی نسبت آج گوشت سستا نظر آتا ہے۔ ۱۷-علاج کرانے کے بعد آپ کی بہن کمزور نہیں نظر آتی ہیں۔ ۱۸-بچّے میٹھی چیزیں ہمیشہ شوق سے کھاتے ہیں۔ ۱۹-وہ بڑے شوق سے یہاں آئے تھے لیکن جب واپس گئے تو کچھ خوش نہ تھے۔ ۲۰-آپ کے علاوہ اور کون ایسا کام کر سکتا ہے۔ ۲۱-جب سے آم ملنے لگے ہیں دوسرے پھل بھی سستے ہونے لگے ہیں۔ ۲۲-آج مجھے اپنی پسند کے کپڑے مل گئے۔ ۲۳-جب سے گوشت کی مانگ بڑھی ہے تب سے اُس کا بھاؤ بھی بڑھتا جا رہا ہے۔ ۲۴-بی اماں ملک کے بھلے کے لئے کام کیا کرتی تھیں۔ ۲۵-گاندھی جی ہندو مسلم ایکے کی کوشش کیا کرتے تھے۔ ۲۶-لوگ بی اماں کا کہنا خوشی سے مانا کرتے تھے۔ ۲۷-کیا اچھا ہو اگر بی اماں کی نصیحت کے مطابق کام کیا جائے۔ ۲۸-گاندھی جی کہا کرتے تھے کہ ہندوستان کی بھلائی کے لئے خوب کوشش کی جائے۔ ۲۹-جب کبھی میں منڈی گیا تو اچھے اچھے آم خرید کر لایا۔ ۳۰-جب کبھی میں اپنے بھائی کے گھر

گیا اُن کو غائب دیکھا۔ ۳۱-اِن تینوں کی حالت تو ہم دونوں سے زیادہ خراب ہے۔ ۳۲-کل چاروں بکروں کی قربانی کی جائے گی۔ ۳۳-ہم اگر یہ بات پہلے معلوم کر لیتے تو کام جلدی ہو جاتا۔ ۳۴-میرا بھائی جتنی جلد پڑھ لے اتنی جلد روزی کمانے لگے گا۔ ۳۵-میں جب تک کالج پہنچوں سب لڑکے واپس جا چکے تھے۔ ۳۶-میں جیسے ہی گھر کے پاس پہنچا اُس کے رونے کی آواز آئی۔ ۳۷-لڑکے کو بڑی مشکل سے پانی میں سے نکالا گیا۔ ۳۸-عام آدمی آسانی سے یہ بوجھ نہیں اُٹھا سکتا۔ ۳۹-مکان کی چھت اپنے آپ گر گئی۔ ۴۰-ریل اپنے آپ چلتے چلتے رک گئی پھر بڑی مشکل سے چلی۔ ۴۱-جو کام دن بھر میں پورا کیا جا سکتا ہے اُس کے لئے رات بھی کیوں صرف کی جائے۔ ۴۲-اِن آموں میں خوشبو بھی ہے اور لذت بھی کیونکہ یہ پیڑ پر پکے ہیں۔ ۴۳-تم نے جو کچھ ہم سے کہا تھا وہ ہم نے وعدہ کے مطابق پورا کر دیا ہے۔ ۴۴-سکندر نے خود ہی پہلے لڑائی شروع کی۔ ۴۵-خود میں نے اُن سے اخبار کا کام پورا کرنے کو کہا تھا۔ ۴۶-آج میرے بھائی خود اپنے دوست کا حال معلوم کرنے گئے ہیں۔ ۴۷-تم کو تیرنا تب ہی آئے گا جب تم اُس میں محنت کرو گے۔ ۴۸-تم کو پالک پکانا تب تک نہ آئے گا جب تک تم اپنی والدہ سے نہ پوچھو گے۔ ۴۹-اگر کھانا خراب تیار کیا گیا ہو تو حلق سے نیچے آسانی سے نہیں اترتا ہے۔ ۵۰-اخبار میں کام کرنے والوں نے یہ مانگ کی ہے کہ اُن کے آنے جانے کے لئے ایک موٹر خریدی جائے۔

## Unit XVII

# ایک خط

۵/ اگست ۱۹۶۵ء

عزیزی جاوید، دعائیں![1]

تمہارا خط ملا۔ یہ[2] معلوم کر کے کہ تم امتحان میں کامیاب ہو گئے ہو بہت خوشی ہوئی اور خدا کا شکر ادا کیا۔ تم نے چونکہ اِس بار امتحان کے لئے اچھی تیاری کی تھی اِس لئے تم کو کامیابی بھی حاصل ہوئی۔[3] تم طالب علم ہو اِس لئے تم کو تو معلوم ہے ہی کہ علم کا حاصل کرنا[4] صرف محنت کرنے پر منحصر ہے۔

تم نے شکاگو یونیورسٹی اور یہاں کے طریقۂ تعلیم کے بارے میں پوچھا ہے تو اُس کا پورا حال لکھتا ہوں۔ شکاگو یونیورسٹی امریکہ کی چند مشہور یونیورسٹیوں میں سے ایک ہے۔ یہ یونیورسٹی ۱۸۹۲ء میں قائم کی گئی۔ اِس یونیورسٹی کا کیمپس بہت پھیلا ہوا ہے اور کافی بڑا ہے۔ یونیورسٹی کے بالکل بیچ میں ایک خوبصورت گول سا لان ہے جس میں موسم کے لحاظ سے[5] پھول لگے ہوتے ہیں۔ اِس لان کے چاروں طرف موٹروں کے آنے جانے کے لئے بڑی صاف اور اچھی سڑک بنی ہوئی ہے۔ اِس کے چاروں طرف یونیورسٹی کے مختلف شعبوں[6] کی اونچی اونچی عمارتیں ہیں۔ ہر شعبہ کی الگ لائبریری ہے۔ اِس کے علاوہ ایک اور بڑی لائبریری ہے جس کا نام ہارپر لائبریری ہے۔ کُل کتابوں کی تعداد تقریباً تیس لاکھ ہے۔ یونیورسٹی کا اپنا بک اسٹور بھی ہے جہاں سے طالب علم کتابوں

کے علاوہ اپنی ضرورتوں کی چیزیں بھی خرید سکتے ہیں۔ اسی طرح کھیلنے کے لئے بڑے بڑے میدان ہیں جہاں ہر قسم کے کھیل کھیلے جاتے ہیں۔ طالب علموں کی ایک اپنی یونین بھی ہے جو طلباء کے کھیل اور تفریح کا انتظام کرتی ہے۔

امریکہ کی یونیورسٹیوں کا طریقۂ تعلیم ہمارے یہاں سے بالکل مختلف ہے۔ شکاگو یونیورسٹی میں سال میں چار کوارٹر ہوتے ہیں۔ ہر کوارٹر تقریباً گیارہ ہفتے کا ہوتا ہے۔ ہر کوارٹر میں ایک طالب علم کو تین مضامین لینے ہوتے ہیں اور کوارٹر کے آخری ہفتہ میں اِن تینوں مضامین میں امتحان لیا جاتا ہے[7] یہاں پر پاس اور فیل کرنے کے نمبروں کی جگہ اے۔بی۔سی اور ایف لکھا جاتا ہے۔ اے۔بی۔سی۔کا مطلب بالترتیب اوّل۔ دوم۔ سوم۔ ہے اور ایف کا مطلب فیل ہے۔ ہر طالب علم کی یہی کوشش ہوتی ہے کہ ہمیشہ اپنے مضامین میں اے یا بی حاصل کرے۔ اِس کے علاوہ اگر کوئی شخص پی۔ایچ۔ڈی۔کرنا چاہتا ہے تو اُس کے لئے انگریزی کے علاوہ دو غیر ملکی زبانوں کا جاننا ضروری ہے۔ مختصر یہ کہ[8] یہاں تعلیم میں طالب علم کو بہت محنت کرنی پڑتی ہے اور ہر وقت کسی نہ کسی مضمون کی تیاری میں لگا رہنا پڑتا ہے[9] کوئی بھی گھنٹہ کسی وقت خالی نہیں رہتا[10]

ہمارے چچا جان[11] کیسے ہیں؟ امید ہے کہ اُن کی طبیعت اب بالکل ٹھیک ہوگی۔ چچی سے آداب کہنا اور میری طرف سے اُن کا مزاج پوچھنا[12] ماموں جان آجکل کہاں ہیں؟ اِس بار تم جب خط لکھنا تو سب کا حال ضرور لکھنا۔ سنا ہے[13] کہ احمد صاحب کا بھتیجا یہاں آنے والا ہے۔ اگر اِس بارے میں تم کو کچھ معلوم ہو تو ضرور لکھنا۔ فقط[14]

تمہارا بھائی

سلمان

مکرر[15]: یہ خط لکھے ہوئے تیس برس سے زیادہ ہو گئے۔[16] اِس درمیان میں دنیا بدل گئی۔[17] شکاگو یونیورسٹی میں بھی بہت تبدیلیاں ہوئیں۔ مثلاً اب ہر شعبہ کی الگ لائبریری نہیں۔ اب ایک بہت بڑی مرکزی لائبریری ہے جس کا نام ریگنسٹائن لائبریری ہے۔ طلباء اِس کو "ریگ" کہتے ہیں۔ اِس کے علاوہ خاص سائنس کے مضامین کے تعلق سے ایک الگ لائبریری ہے۔ اب یہاں ایک الگ شعبہ میں جنوبی ایشیا کی زبانیں اور اُن کے ادب پڑھائے جاتے ہیں۔[18] اِن میں سنسکرت، ہندی، تامل، بنگالی اور اُردو شامل ہیں۔[19] تاریخ، فلم اور دوسرے موضوعات کے متعلق[20] بھی کورس پڑھائے جاتے ہیں۔

## Unit XVII: Notes

1. Salutations in letters usually consist of two parts. The first part mentions the name of the addressee, with some modifier preceding or following it. If the addressee is a relative, the name is replaced by some word indicating the relationship. Different modifiers are used with different persons depending, among other things, on the degree of intimacy, the social difference, and the subjective relationship between the addresser and the addressee. (These modifiers may also be used by themselves in a nominal (vocative) function.

/aziizii/, "my dear," is used with reference to those who are younger in age or relationship.

/muhibbii/, "my friend," or /biradaram/, "my brother," are more common among equals. Also, many people like to put /saahab/ (M) or /saahibaa/ (F) after the names of equals, unless the relationship is quite intimate or informal.

/muhataram/ or /muhataramii/, "[my] respected...," is one common modifier used with reference to those senior in age or status.

The second part of the salutation contains the greetings: /du'aa/ or /du'aaeeN/, "blessings," for the youngers, and /aadaab/, "respects," and /tasliim/, "devotions," for the equals and elders. One common greeting used by Muslims is /as-salaam-o-alaikum/, "peace be on you;" it may be used with everyone. (The teacher should write out these words on the board.)

2. Note the use of /yee/ as a proximate marker for the subsequent coordinate clause beginning with /ki/.

3. /haasil-hoonaa/ : K : "to get or receive." /haasil-karnaa/ : N : "to obtain."

The latter, a direct construction, implies a volition and effort on the part of its subject; the former, an indirect construction, implies an absence of both on the part of the 'real' subject of the verb.

| | |
|---|---|
| yee kitaab kahaaN-see haasil-huii? | Where did you find this book? |
| yee kitaab kahaaN-see haasil-kii? | Where did you get this book from? |

4. /ilm-kaa haasil-karnaa/: "the obtainment of knowledge."

By using /-kaa/ after /ilm/ the infinitive, /haasil-karnaa/, has been made into more of a definite object—all infinitives are masculine nouns anyway.

5. /mausam-kee lihaaz-see/: "in accord with the season."

/lihaaz/, a masculine noun, means: "respect; regard." The adverbial phrase has a range of meanings.

| | |
|---|---|
| maiN najmaa-kee lihaaz-see cup-rahaa | I remained silent out of respect for Najma. |
| qaanuun-kee lihaaz-see yee Thiik nahiiN | It's not right from the legal aspect. |
| yee kaam har lihaaz-see Thiik hai | This work is good in every aspect. |
| buzurgooN-kaa lihaaz karoo | Show respect to your elders [and desist]. |

Note the last example; it shows how /lihaaz/ differs from /izzat/, "honour; respect."

| | |
|---|---|
| buzurgooN-kii izzat karoo | Honour your elders. |

6. /ṣu'baa/ means "department," as in a university or a factory. But for the departments of an administrative or governing nature Urdu uses another word: /mohkamaa/, also a masculine noun. It is related to /hukm/, "order, command."

7. In Urdu, "to give an examination" is /imtihaan leenaa/, while /imtihaan deenaa/ and /imtihaan-meeN baiThnaa/ express: "to take an examination."

| | |
|---|---|
| woo aaj kaun-saa imtihaan dee-rahaa hai | What exam is he taking today? |
| tum imtihaan-meeN kyooN nahiiN baiThee? | Why didn't you take the exam? |
| maiN-nee ahmad-kaa imtihaan liyaa | I gave Ahmad an exam. |

Cf. /maiN-nee ahmad-kii doostii-kaa imtihaan liyaa/, "I tested Ahmad's friendship." In that sense—i.e. "to test something"—some people also use /[X]-kaa imtihaan karnaa/.

8. /muxtasar yee ki.../: "In short,..."

/muxtasar/ means, "brief; short."

9. /tayyaarii-meeN lagaa-rahnaa paRtaa hai/: "[The student] has to remain busily engaged in preparations."

/lagnaa/ : "to get busy with X /-meeN/." Mostly it is used with /lagnaa/ in its completive form, /lag-jaanaa/, though sometimes also with a slight difference in meaning. (See 225.)

| | |
|---|---|
| woo kaam karnee-meeN lagii thii | She was busy working. |
| woo kaam karnee-meeN lag-gaii thii | She had started busily working. |
| woo ghar aa-kar paRhnee-meeN lag-jaataa hai | When he comes home he gets busy with his studies. |

/tayyaar-karnaa/, "to make X ready." /tayyaarii karnaa/, "to do the preparations for X /-kii/."

| | |
|---|---|
| ahmad-nee khaanaa tayyaar-kiyaa | Ahmad prepared the food. |
| ahmad-nee khaanee-kii tayyaarii kii | Ahmad prepared for the meal. Or, Ahmad did the preparations for the meal. |

10. /xaalii/, "empty," is also used idiomatically to mean: "free, not busy."

| | |
|---|---|
| kooii ghanTaa xaalii nahiiN | No hour is free [to do something else.] |
| maiN abhii xaalii huuN | I'm not busy right now. |
| aap-kee yahaaN kooii xaalii kamraa hai? | Do you have a room free? |

11. /cacaa-jaan/: "uncle." /jaan/, lit. "life," is added to relational words to add a nuance of endearment and respect.

The following are some of the most common words for relatives.

Paternal grandparents are /daadaa/ (M) and /daadii/ (F); maternal grandparents are /naanaa/ (M) and /naanii/ (F).

/cacaa/ is used to refer to father's brothers and male cousins; their wives are called /cacii/. Often another word is used to refer to father's older brother, /baabaa/ or /baRee abbaa/; his wife would be called, /baRii ammaaN/.

/maamuuN/ is used to refer to mother's brothers and male cousins; their wives are called /mumaanii/

/phuphii/ refers to father's sisters and female cousins; their husbands are called /phuphaa/.

/xaalaa/ refers to mother's sisters and female cousins; their husbands are called /xaaluu/.

All the above terms are used for reference and address alike, though in the latter use they will most likely have /-jaan/ added to them.

Brother's children are /bhatiijaa/ (M) and /bhatiijii/ (F); Sister's children are /bhaaNjaa/ (M) and /bhaaNjii/ (F). These are terms for reference only.

There is no Urdu word for "cousin" as such. Cousins are viewed as brothers and sisters, and referred to in the same manner as actual siblings. To make the exact relationship clear, one may use a descriptive compound made with the suffix, /-zaad/, lit. "born of," but in descriptions only. Examples: /cacaa-zaad bahen/, "father's brother's daughter." /phuphii-zaad bhaaii/, "father's sister's son."

12. /meerii taraf-see un-kaa mizaaj puuchnaa/: "...and ask about her health on my behalf."

/mizaaj/: M : "disposition, nature." Though it often seems to mean "health," /mizaaj/ is used more innocuously than /tabii'at/, "health; nature," a feminine noun. For example, it is used in common greetings, such as /kahiyee, mizaaj kaisaa hai?/, which is the Urdu equivalent to the English, "How're you?" (Two things should be noted here: (i) the Urdu greetings will usually be used after a salutation—/aadaab-arz/, etc.; and (ii) some people would use /mizaaj/ in the plural in that context—/kahiyee, mizaaj kaisee haiN/.

/tabii'at/ is an incorrect but now generally accepted pronunciation of /tab'iiyat/. People write it both ways, but pronounce it one way.

13. /sunaa hai/, "[I've] heard." By dropping /maiN-nee/, the phrase has become more general in meaning, comparable to the English, "It's been heard...."

14. /faqat/, "enough; only," is used in Urdu at the end of the main text of a letter, usually written on the same line. The closing modifier which refers to the writer of the letter, and the latter's name or signature comes afterward. It is not obligatory to use /faqat/; the letter may be closed without it. As for the closing 'epithet', /tumhaaraa/ or /aap-kaa/ are common among friends and relatives. With unrelated people it would be sufficient to write /muxlis/, "sincere," before the signature.

15. /mukarrar/, "repeated," is used to indicate a postscript. Another equally common word for that purpose is /pas-nawişt/, which literally means "post-script."

16. /yee xat likhee huee tiis baras-see zyaadaa hoo-gaee/: "It has been more than thirty years since this letter was written."

The sentence is structured around the core, /baras hoo-gaee/, "years have occurred," in other words, a time-word and the verbal paradigm, as opposed to the auxiliary forms, of /hoonaa/. This core may be further expanded in two ways. (1) The human subject involved would be introduced with the postposition /-koo/ after it; and (2) an adverbial phrase may be added, consisting of either the imperfect or the perfect participle of the verb describing the action filling the time and the perfect participle of /hoonaa/, both in the adverbial oblique form.

| | |
|---|---|
| mujh-koo paRhtee huee eek ghanTaa hoo-gayaa | It has been an hour since I have been reading. |

| | |
|---|---|
| tum-koo wahaaN gaee huee eek saal hoo-jaaeegaa | It will be one year since you had gone there. |

17. /is darmiyaan-meeN duniyaa badal-gaii/: "Meanwhile the world has changed."

/badalnaa/: n : "to change (Tr. and Intr.); to exchange." Usually it is used in its 'completive' forms: /badal-jaanaa/, "to change (Intr.); to be exchanged" /badal-leenaa/ and /badal-deenaa/, "to change (Tr.); to exchange."

| | |
|---|---|
| ab too sab loog bilkul badal-gaee | Now everyone has completely changed. |
| meeree kapRee un-see badal-gaee | My clothes got exchanged with his. |
| zaraa yee juutee badal-diijiyee | Please exchange this shoes [for another pair]. |

Note that the end consequence of /badalnaa/ is perceived in Urdu as resulting in separating something from the subject—i.e. a 'movement' away from the subject—hence, the completive form with /deenaa/ will be used in most instances.

| | |
|---|---|
| us-nee apnaa naam badal diyaa | She changed her name. |
| tum-nee too ghar-kaa naqs̱aa badal-diyaa | Why, you've completely changed the house. |
| kapRee badal-luuN tab caluuNgaa | I'll come with you after I've changed clothes. |

Compare the above with the following in which /leenaa/ is used for 'completive' purposes..

| | |
|---|---|
| tum apnaa makaan badal-doo | You should change your house. |
| tum un-see makaan badal-loo | You should exchange your house with his. |

18. /junuubii ees̱iyaa-kii zubaaneeN aur un-kee adab paRhaaee-jaatee haiN/, "The languages and literatures of South Asia are taught."

/paRhaaee-jaatee haiN/, "...are taught," is a passive construction. (See 184.) Note how the verb agrees with its immediately preceding subject, /adab/. (See 195.)

The names of the four directions are: /mas̱riq/, "east," /maGrib/, "west," /s̱umaal/, "north," and /junuub/, "south." Another set ,also commonly used, is: /puurab/, "east," /pacchim/, "west," /uttar/, "north," and /dakkhin/, "south." They are all masculine nouns, and relevant adjectives are made from them by adding the suffix /-ii/. The word for "direction" is /samt/ or /simt/, a feminine noun.

| | |
|---|---|
| baazaar-kee junuub-meeN | to the south of the market |
| ab mas̱riq jaag-uThaa hai | Now the East is awake. |
| ghar-kii s̱umaalii diiwaar | the northern wall of the house |
| ghar-kii uttarii diiwaar | -ditto- |

19. /s̱aamil/ and /s̱ariik/ should be learned together. The former implies inclusion resulting in a new identity which is meaningful in the immediate context, while the latter implies that no such new identity was created. Both are used with /hoonaa/ and /karnaa/, and in many contexts one would be more correct than the other. Thus: /s̱aamil-hoonaa/, "to join X /-meeN/;" /s̱aamil-karnaa/, "to add to X /-meeN/;" /s̱ariik-hoonaa/, "to participate in X /-meeN/;" /s̱ariik-karnaa/, "to make X /-koo/ a participant in X1 /-meeN/."

| | |
|---|---|
| maiN muslim liig-meeN s̱aamil-hoo-gayaa | I joined the Muslim League. |

| | |
|---|---|
| ham us paarTii-meeN s̱ariik hooNgee | We'll go to that party. |
| paarTii-meeN jaanee-waalooN-meeN ham bhii s̱aamil-haiN | We too are among those who're going to the party. |
| is kaam-meeN sab-koo s̱ariik nahiiN kiyaa jaa-saktaa | Not all can be made a participant in this work. |
| apnii xuuraak-meeN phal zyaadaa s̱aamil-karoo | Add more fruit to your diet. |

20. /mutaalliq/, "related; related to X /-kee/." It should be learned together with /baaree-meeN/, "about X /-kee/." In many contexts the two would be quite interchangeable. But a distinction would be made in others. /mutaalliq/ would imply a more intimate sense of relationship or relevancy, whereas /baaree-meeN/ would be less so.

## Exercises

### A. Situational variants.

یہ جان کر بہت خوشی ہوئی کہ تم امتحان میں کامیاب رہے۔ تمہاری کامیابی پر میں نے خدا کا شکر ادا کیا۔ چونکہ تم طالب علم ہو اِس لئے تمہیں یہ خبر ہے ہی کہ علم صرف محنت سے ہی حاصل کیا جاسکتا ہے۔ تم نے شکاگو یونیورسٹی کے طریقۂ تعلیم کے متعلق پوچھا تھا، تو میں اُس کے بارے میں پوری طرح لکھ رہا ہوں۔ یہ یونیورسٹی ۱۸۹۲ء میں قائم ہوئی تھی۔ امریکہ کی یونیورسٹیوں میں تعلیم کا طریقہ ہماری یونیورسٹیوں سے بالکل ہی مختلف ہے۔ ہر کوارٹر قریب قریب گیارہ ہفتوں کا ہوتا ہے۔ ہر کوارٹر میں ایک طالب علم کو کم سے کم تین مضامین لینا ضروری ہے۔ طلباء کی ہمیشہ یہی کوشش ہوتی ہے کہ امتحان میں اچھی طرح کامیاب ہوں۔ امتحان میں کبھی سوال پوچھے جاتے ہیں اور کبھی کسی موضوع پر مضمون لکھ کر لانا ہوتا ہے۔ پی۔ایچ۔ڈی۔ کرنے والوں کو اپنے موضوع کے لحاظ سے کئی زبانیں سیکھنی پڑتی ہیں۔ مختصر یہ کہ یہاں پڑھائی میں طالب علم کو محنت سے کام کرنا پڑتا ہے اور ہر وقت کوئی نہ کوئی مضمون تیار کرنا ہوتا ہے۔ دم بھر بھی آدمی خالی نہیں بیٹھ سکتا۔ پچھلے دنوں چچی جان کی طبیعت کچھ خراب تھی، امیّد ہے کہ اب اُن کا مزاج بالکل ٹھیک ہوگا۔ معلوم ہوا ہے کہ احمد صاحب کا بھتیجا یہاں آرہا ہے، اگر اُس کے متعلق تمہیں کچھ معلوم ہو تو اگلے خط میں ضرور لکھنا۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | کم سے کم | kam-see-kam | at least |
| 2. | پچھلا | pichlaa | the previous |
| 3. | ٹھیک | Thiik | all right; correct, exact |
| 4. | اگلا | aglaa | the next |

## B. Translate into English.

میں نے خود دیکھا کہ میز پر تمہارا خط رکھا ہوا تھا۔ مجھے یہ معلوم کر کے بہت رنج ہوا کہ چند روز پہلے آپ کے والد کی طبیعت پھر خراب ہو گئی۔ یہ جان کر والدہ کو خوشی ہوئی کہ تم جلد آنے والی ہو۔ جیسا کہ آپ کہتے ہیں اِس لحاظ سے تو یہ کالج خراب نہیں۔ احمد سے ملے ہوئے ایک سال سے زیادہ ہو گیا۔ جو بھی آپ کی مدد کرے اُس کا شکریہ ادا کرنا ضروری ہے۔ وہ سائنس پڑھاتے ہیں لیکن اُن کو تاریخ سے بھی دلچسپی ہے۔ امتحان میں پاس ہونا محنت پر منحصر ہے۔ میں نے خدا کا شکر ادا کیا کہ مجھے اچھّا مکان مل گیا۔ وہ پہلے سے ہی سفر کے لئے تیاری کر چکی تھی اِس لئے چلنے کے لئے فوراً تیار ہو گئی۔ میں نے سڑک پر آنے والے شخص سے پوچھا تو اُس نے بتایا کہ تمہارا مکان یہاں سے کافی دور ہے۔ جب والد نے میرے بارے میں پوچھا تو چچا صاحب نے سارا حال بتا دیا۔ مجھے اُن کے کام کے متعلّق کچھ بھی معلوم نہیں۔ لکھنؤ ہندوستان کے چند مشہور شہروں میں سے ایک ہے۔ یہ کالج قائم ہوئے تقریباً سو سال ہوئے ہیں۔ یہ اِس شہر کا مرکزی حصّہ ہے اور خاص طور سے صاف ہے۔ یہ کافی بڑا اسکول ہے کیونکہ اِس میں ہزار سے زیادہ لڑکے اور لڑکیاں پڑھتے ہیں۔ موسم کے لحاظ سے یہ شہر بُرا نہیں ہے، نہ گرمی زیادہ ہے نہ سردی۔ موسم کے لحاظ سے منڈیوں میں پھل اور ترکاریاں آتی رہتی ہیں۔ اِن لڑکوں کو اسلام کے تعلق سے کسی موضوع پر مضمون لکھنا ہے۔ لڑکوں کو اِس میدان میں موٹر یا سائکل چلانے کی اجازت نہیں ہے، صرف سڑک پر ہی چلا سکتے ہیں۔ وہ ابھی صرف ضرورت کی چیزیں ساتھ لے گئے ہیں، باقی سامان ابھی یہیں ہے۔ پچھلے امتحان میں تم کو کیا ملا؟ آپ کے والد صاحب کی طبیعت اب کیسی ہے؟ اِس وقت مجھے کام ہے، جب خالی ہوں گا تو آؤں گا۔ پچھلے خط میں آپ نے جو کام لکھا تھا وہ میں نہیں کر پایا کیونکہ فرصت نہیں ملی۔ یہ کام آپ کو کسی نہ کسی طرح کرنا ہی پڑے گا۔ کھانا کھانے کے بعد ہم سب نے پیسے الگ الگ ادا کیے۔ اِن چھوٹی چھوٹی بینکوں کے علاوہ شہر میں ایک بڑی بینک بھی ہے جہاں میں پیسے جمع کراتا ہوں۔ امریکہ میں موٹروں کی تقریباً کیا تعداد ہو گی؟ اگلی شام جب ہم اُن سے ملنے گئے تو وہ اسپتال جا چکی تھیں۔ یہ بچّہ بالکل اپنی ماں کی طرح ہی باتیں کرتا ہے۔ امیّد

ہے کہ اب آپ کی طبیعت بہتر ہو گی اور آپ کو زیادہ کام نہیں کرنا پڑتا ہو گا۔ ہر طالب علم کو کسی نہ کسی کھیل میں حصّہ لینا چاہیے۔ اِس بار بالکل مختلف طور سے امتحان لیا جانے والا ہے جس کی وجہ سے طالب علموں کو محنت کرنی پڑ رہی ہے۔ سنا ہے کہ علی صاحب کے یہاں کھانے کا بہت اچھا انتظام کیا گیا تھا۔ وہ تو امتحان کی تیّاری کرنے میں لگے ہیں۔ آپ کے کھانے پینے کا وہاں کیسا انتظام تھا؟

## C. Fill in the blanks.

تم نے چونکہ اِس بار امتحان...... ......اچھی...... کی تھی اِس لئے تم کو کامیابی بھی...... ہوئی۔ تم طالب علم...... اِس لئے تم کو تو...... ہے ہی کہ علم کا حاصل...... صرف...... کرنے پر ...... ہے۔ تم نے شکاگو یونیورسٹی اور یہاں...... طریقۂ تعلیم کے...... میں پوچھا ہے...... میں اِس کا پورا حال...... ہوں۔ ...... یونیورسٹی ۱۸۹۲ء میں قائم...... گئی۔ یونیورسٹی کے...... بیچ میں ایک خوبصورت گول...... لان ہے جس میں موسم کے...... سے پھول لگے ہوتے ہیں۔ اِس...... چاروں ...... یونیورسٹی کے شعبوں کی اونچی...... عمارتیں ہیں۔ یونیورسٹی کا...... بک اسٹور...... ہے...... سے طالب علم کتابوں کے...... اپنی ضرورت کی...... بھی خرید سکتے ہیں۔ امریکہ کی یونیورسٹیوں کا طریقۂ تعلیم ہمارے...... سے بالکل...... ہے۔ امیّد ہے...... اُن کی...... اب بالکل ٹھیک ہو گی۔ ماموں جان...... ......ہیں؟ اِس...... تم جب خط...... تو سب کا...... ضرور لکھنا۔

## D. Translate into Urdu.

I. I was very glad to learn that you are now all right. II. When you write please thank him on my behalf too. III. When my friends came I had to arrange for their stay. IV. On this topic, his essay is the best. V. What countries are included in East Asia? VI. There are twelve months in a year, and about four weeks in a month. VII. Is it necessary to come first in everything? VIII. Besides working during the day he also studies in the evening. IX. It is necessary to find out the exact address there.

X. Whenever I went to her, she was engaged in some work or another. XI. She and her sister teach in different departments. XII. My success in this work depends on your help. XIII. We are forced to go to the doctor every day. XIV. Last month he got married, and now his sister will marry next month. XV. If you are free in the evening come with me to the market. XVI. This city has completely changed in the last two or three years. XVII. She came second in every subject except History. XVIII. Come next week, and I will give you what you need. XIX. She was busy preparing for the trip that's why she couldn't come. XX. Please do try to come next week.

## E. Answer the following in Urdu.

۱- جاوید سلمان کا کیسا بھائی ہے؟ ۲- ماں کے بھائی کو اُردو میں کیا کہتے ہیں؟ ۳- شکاگو یونیورسٹی کیسی یونیورسٹی ہے اور کب قائم ہوئی؟ ۴- آپ کو کس مضمون سے زیادہ دلچسپی ہے؟ ۵- تم کس شعبے میں پڑھتے ہو اور کس لائبریری سے کتابیں لیتے ہو؟ ۶- امریکہ کی یونیورسٹیوں میں طریقۂ تعلیم کس بات میں مختلف ہے؟ ۷- شکاگو میں سال میں کتنے کوارٹر ہوتے ہیں؟ ۸- طالب علموں کو کون کون سی زبانیں جاننا ضروری ہے؟ ۹- کیا تمہارے کوئی چچا ہیں؟ وہ کہاں رہتے ہیں؟ ۱۰- کیا تمہارے کوئی بھتیجا یا بھتیجی ہیں؟ اگر ہیں تو کتنے ہیں؟

# Unit XVIII

## سر سیّد احمد خاں[۱]

۱۸۱۷ء میں دلّی کے ایک شریف[۲] خاندان میں سیّد احمد خاں کی پیدائش ہوئی۔ اُن کے والد میر تقی فقیرانہ[۳] مزاج کے آدمی تھے۔ سیّد احمد خاں کا بچپن[۴] اُن کی والدہ کی نگرانی میں اُن کے نانا کے گھر میں گذرا۔ ابتدائی تعلیم اپنی والدہ اور نانا سے حاصل کی، پھر خود ہی مطالعہ کرتے رہے۔ لیکن ابھی تعلیم پوری نہ ہو پائی تھی کہ والد کا انتقال ہو گیا اور اُن کو ملازمت تلاش کرنی پڑی۔ ۱۸۳۷ء میں کمپنی کی ملازمت میں داخل ہوئے اور رفتہ رفتہ[۵] ترقّی کر کے منصفی[۶] کے عہدے تک پہنچے۔ اِس ملازمت کے زمانے میں وہ کافی دن دلّی میں رہے اور دلّی کی پُرانی عمارتوں اور یادگار جگہوں کے متعلق ایک کتاب لکھی جو ۱۸۴۷ء میں شائع ہوئی۔ اس کا نام "آثار الصّنادید" ہے اور اُس کا ترجمہ[۷] انگریزی میں ہو چکا ہے۔

۱۸۵۷ء میں غدر کے زمانے میں سر سیّد بجنور نام کے چھوٹے سے ضلع میں تھے۔ اُنھوں نے اِس بغاوت میں کسی طرح کا حصّہ نہ لیا بلکہ بہت سے انگریزوں کی جان بچائی۔ غدر کے بعد اُنھوں نے اپنی مشہور کتاب "اسبابِ بغاوتِ ہند" لکھی، جس میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ بغاوت کے اصل[۸] اسباب انگریزوں کے مظالم تھے۔ اِس کتاب کا بھی انگریزی میں ترجمہ ہوا۔

غدر کے بعد شمالی ہند کے مسلمانوں کی حالت بہت خراب تھی۔ وہ سرکار کی نظر[9] میں مجرم تھے اور اعتبار کے قابل نہ سمجھے جاتے تھے۔ اُن میں تعلیم کی بھی کمی تھی، خاص طور پر جدید[10] تعلیم کی، جس سے اُن کے لئے ملازمت پانا بھی مشکل ہو گیا تھا۔ سیّد احمد خاں نے اپنی قوم کی حالت سُدھارنے کے لئے ہر طرح کوشش کی۔ کتابیں لکھیں، رسالے نکالے، مدرسے قائم کیے، انگریزی کی کتابوں کا ترجمہ خود کیا اور دوسروں سے کروایا۔ ۱۸۶۹ء میں اُنھوں نے ولایت[11] کا سفر کیا اور وہاں ایک سال تک رہے۔ واپسی پر اُنھوں نے اپنا مشہور رسالہ "تہذیب الاخلاق" جاری کیا[12]، جس میں مسلمانوں کی اخلاقی، سماجی، تعلیمی، معاشی اور نظریاتی کمزوریوں پر مضامین لکھے اور لکھوائے اور اُن برائیوں کو دُور کرنے کی تجویزیں پیش کیں۔

ولایت کے کالجوں کو دیکھ کر سیّد احمد خاں کے دل میں ایک ویسا ہی کالج ہندوستان میں قائم کرنے کا خیال[13] پیدا ہوا تھا۔ اِس خیال کو پورا کرنے کی بھی وہ کوشش کرتے رہے۔ آخر ۱۸۷۷ء میں علی گڑھ میں اُن کا یہ خواب پورا ہوا[14] اور "محمڈن اینگلو اورینٹل کالج" کی بنیاد پڑی۔ اِس کالج میں سرسیّد نے ہر مضمون کے عالموں کو جمع کیا اور انگریزی تعلیم کے ساتھ ساتھ مشرقی تہذیب اور اسلام کی تعلیم کا بھی خاص انتظام کیا۔ رفتہ رفتہ یہ کالج ہندوستان کے مسلمانوں کا خاص تعلیمی اور تہذیبی مرکز بن گیا۔ ۱۹۲۱ء میں اِس کو یونیورسٹی بنا دیا گیا اور یہ آج بھی "علی گڑھ مسلم یونیورسٹی" کے نام سے مشہور ہے۔

سیّد احمد خاں نے ۱۸۹۸ء میں وفات پائی اور علی گڑھ میں دفن ہوئے۔

## Unit XVIII: Notes

1. • /sar sayyad ahmad khaaN/. His name was Sayyid Ahmad; 'Khan' was a title he received from the Mughal king. Later he was also knighted by the British, hence he is commonly referred to as Sir Sayyid.

2. /s̲ariif/, "noble; civil; genteel," is a socially very powerful word in Urdu culture. It describes a person, particularly a Muslim, as belonging to the 'upper crust' in terms of both caste and class. By the same token, it is also used in a more general sense: "a gentle and kind person; a civilized person." Traditionally, the Muslim society in South Asia viewed itself within a dichotomy defined in terms of racial origins: /as̲raaf/, the people of 'higher' or 'nobler' racial origins, and /ajlaaf/, the people of lowlier origins. In effect, to the first belonged the holders of political and cultural authority and to the latter the rest—i.e. the vast majority of artisans, people engaged in traditional professions, farmers and laborers, and other such people. The elites had an hierarchy of their own: at the top were the Sayyids, /sayyad/, who claimed descent from the Prophet himself, next the Shaikh, /s̲aix/ or /s̲eex/, who traced their ancestry to Arabia, then the Mughals, /muGal/, or those whose ancestors came from Central Asia or Iran, and lastly the Pathans, /paThaan/, who belonged to the tribes of the North-West Province and Afghanistan. The so-called /ajlaaf/ too viewed themselves as divided into numerous castes, /zaat/, defined in terms of hereditary professions and crafts, with their own hierarchies. Much has changed in this regard in recent years, but much still retains its hold on the minds of the Muslims of India, Pakistan and Bangladesh.

3. /faqiiraanaa mizaaj-kee aadmii/: "a man of ascetic nature."

/faqiir/ means "a religious mendicant or a person who has taken the vows of poverty," and also "a common beggar." /faqiiraanaa/ would mean: "faqir-like." The suffix /-aanaa/ is added to the nouns which are adjective-like in that they get their gender from the specific referent in the context—e.g. /doost/ is a masculine noun but can also be used in the feminine when referring to a woman—and to those adjectives which are more commonly used as nouns—they would be ascribable to human qualities and attributes, e.g. /amiir/, "wealthy." The resultant new adjectives are used as qualifiers with abstract and inanimate nouns. They are also very frequently used in adverbial phrases. Thus /doostannaa/, "friendly," and /amiiraanaa/, "rich-like; in the manner of a rich person."

| | |
|---|---|
| ammiraanaa andaaz-kii imaarat | a building built like a rich man's |
| doostaanaa baat-ciit | friendly talks |

4. /bacpan/, "childhood," i.e. roughly up to the age of seven. Next comes /laRakpan/, "boyhood" or "girlhood," i.e. roughly up to the age of fourteen. Then come:

/jawaanii/, which may well be a subjective matter. The "middle years" are referred to as /adheeR umr/, and the final years or old age are called /buRhaapaa/.

5. /raftaa raftaa/, "gradually." It is not a case of a repeated adverb; /raftaa/ is not used singly in Urdu.

6. /munsifii/ is an abstract noun, "the act of doing justice," made from /munsif/, a lower grade judicial rank which no longer exists. Note that one could have used /munsif/ here without any loss of meaning; it would not have been incorrect, only not idiomatic.

7. /tarjumaa/: M : "translation." The related verbs are: /tarjumaa karnaa/, NM, "to translate X /-kaa/; /tarjumaa-karnaa/, N, "to translate;" /tarjumaa hoonaa/, Ka., "to be translated;" and /tarjumaa-hoonaa/, "to be translated."

| | |
|---|---|
| maiN-nee us kitaab-kaa tarjumaa kiyaa | I translated that book. |
| maiN-nee woo kitaab tarjumaa-kii | -ditto- |
| us kitaab-kaa tarjumaa huaa/ | That book was translated. |
| woo kitaab tarjumaa-huii/ | -ditto- |

8. /asl/, "actual; real; original." /asl/ is also a noun (feminine and masculine), "the origin; the source." Its antonym is /naql/, "copy or imitation," a feminine noun. The adjective /asl/ should be learned together with /aslii/, which also means "real" but as the opposite of /naqlii/, "fake" or "imitative." Thus /asl kitaab/, "the original book;" but /aslii kitaab/, "the real book"—/naqlii kitaab/, "the fake book." Also note /asl baat/, "the real matter or issue," or "the original issue [from which some other thing got started];" but /aslii baat/, "the real matter or issue."

Also note two adverbial phrases: /dar-asl/ and /asl-meeN/, "actually."

| | |
|---|---|
| leekin asl-meeN un-kii doostii aslii nahiiN | But in fact his friendship is not for real. |
| dar-asl woo kisii-see milnaa nahiiN caahtee | Actually, he doesn't want to meet anyone. |

9. /nazar/, a feminine noun, means "glance" or "sight." /X-kii nazar-meeN/, "in X's sight; in X's view."

It is also used in a verb: /nazar-aanaa/, "to be seen; to appear or seem." (See 8:15.)

| | |
|---|---|
| woo imaarat duur-see nazar-aatii hai | That building can been seen from a distance. |
| tum bahot xuş nazar-aatee hoo | You look very happy. |
| tum mujhee bahot xuş nazar-aatee hoo | You look very happy to me. |
| aaj woo mujhee nazar nahiiN aaee | I didn't see him today. |

The last two sentences are also instances of an indirect construction, reflecting the fact that no volition on the part of the of the 'real' subject, "I," is involved in the act.

10. /jadiid/ is the most common word for "modern." /nayaa/ simply means "new," as opposed to /puraanaa/, "old." The opposite of /jadiid/ would be /qadiim/, "ancient," or /riwaayatii/, "traditional."

11. Earlier /wilaayat/ was used to refer to Iran and Central Asia, but now in Urdu it refers only to England or Europe.

12. /jaarii/ means "flowing; continuous." Thus: /jaarii-karnaa/, "to start [a magazine]; to issue [and circulate an order]: to establish [a scholarship or award]"—all implying that it was not a 'one-time' act. Note, for example, the following:

| | |
|---|---|
| unhooN-nee eek risaalaa jaarii-kiyaa | He started publishing a magazine. |
| unhooN-nee eek kitaab saaya'-kii | He published a book. |

Other examples:

| | |
|---|---|
| lakhnauu-see kaii risaalee jaarii huee leekin sirf cand jaarii rahee | Many magazines were started in Lucknow, but only a few lasted. |
| tum bhii yee risaalaa apnee naam jaarii-karaaoo | You too should subscribe to this magazine. |
| us jagah-see paanii jaarii hoo-gayaa | Water began to flow from that spot. |
| un-kii baat-ciit deer-tak jaarii-rahii | Their conversation went on till late. |

13. /xayaal: M : "thought; idea." It should be learned together with /raaee/, "opinion," a feminine noun. Note the two adverbial phrases in the examples below.

| | |
|---|---|
| meeree xayaal-meeN aap aaj na jaaiyee | In my view you shouldn't go today. Or, I think you shouldn't go today. |
| meerii raaee-meeN aap aaj na jaaiyee | In my opinion you shouldn't go today. |

It should be noted that the verb /soocnaa/ is not exactly like the English verb "to think." It, in fact, is closer to the English "to cogitate; to ponder over." Hence, in many contexts, the correct equivalent of "to think" would be the above adverbial phrase with /xayaal/.

| | |
|---|---|
| aap-kee xayaal-meeN gaaRii kab aaeegii? | When do you think the train would come? |
| aap kyaa sooc-rahee haiN? | What are you thinking about? |

Another adverbial phrase is: /X-kee xayaal-see/, "out of regard for X; with X in mind."

| | |
|---|---|
| maiN ahmad-kee xayaal-see wahaaN gayaa | I went there out of my regard for Ahmad. |
| ham un-see milnee-kee xayaal-see gayee thee | We had gone there with the idea of meeting him. |

Two related verbs should also be noted: /xayaal karnaa/ : NM : "to take X /-kaa/ into consideration; to take notice of Y /-kaa/." And, /xayaal rakhnaa/ : NM : "to bear X /-kaa/ in mind; to look after X /-kaa/."

| | |
|---|---|
| kuch apnee bhaaii-kaa xayaal karoo | Take [at least] your own brother into consideration. |
| us-nee meerii baat kaa kuch xayaal na kiyaa | She paid no attention to what I said. She took no notice of what I said. |
| woo apnee doostooN-kaa bahot xayaal rakhtii thii | She used to take good care of her friends. |

14. /puuraa hoonaa/, "to be fulfilled; to be completed; to suffice." The correct English equivalent would be determined by the context. /puuraa/, the adjective, means: "entire; full; complete." Another verb is: /puuraa-karnaa/, "to fulfill; to complete." The related adverbial phrase is: /puurii tarah/, "fully; to the full extent." (Also see 4:13.)

| | |
|---|---|
| yee kaam kabhii puuraa nahiiN hoo-gaa | This work would never be finished. |
| şaayad ahmad yee kaam puuraa-kar-sakee | Ahmad might perhaps complete this work. |
| woo abhii puurii tarah Thiik nahiiN | She's not fully well yet. |

## Exercises

### A. Situational variants.

۱۸۱۷ء میں سید احمد خاں دلّی میں ایک شریف خاندان میں پیدا ہوئے۔ بچپن میں وہ اپنی والدہ کے ساتھ اپنے نانا کے گھر میں رہتے تھے۔ ابھی پڑھائی ختم نہ ہوئی تھی کہ اُن کے والد اِس دنیا سے اٹھ گئے اور اُنھیں نوکری کی تلاش میں نکلنا پڑا۔ ۱۸۵۷ء میں غدر کے دنوں میں سیّد احمد خاں ایک چھوٹے سے ضلع میں کام کر رہے تھے جس کا نام بجنور تھا۔ غدر کے بعد اُنھوں نے ایک کتاب لکھ کر یہ بتانے کی کوشش کی کہ کس طرح انگریزوں کے مظالم کی وجہ سے ہی یہ بغاوت ہوئی۔ غدر کے بعد شمالی ہند میں مسلمانوں کا بُرا حال تھا، سرکار اُنھیں مجرم خیال کرتی تھی اور اُن پر کسی طرح کا اعتبار نہ کرتی تھی۔ سیّد احمد خاں نے مسلمانوں کی حالت بہتر بنانے کے لئے ہر طرح کی کوشش کی۔ ولایت میں انھوں نے وہاں کے طریقۂ تعلیم کو سمجھنے کی کوشش کی۔ سیّد احمد خاں کے دل میں ایک اسی طرح کا کالج اپنے ملک میں قائم کرنے کا شوق پیدا ہوا۔ یہ کالج انھوں نے ۱۸۷۷ء میں قائم کیا اور اُس میں سب مضامین کے عالموں کو دُور دُور سے بلا کر ملازمت دی۔ انگریزی تعلیم کے علاوہ اِس کالج میں مشرقی اور اسلامی تہذیب کی تعلیم کا بھی خاص خیال رکھا جاتا تھا۔ سیّد احمد خاں کی وفات ۱۸۹۸ء میں ہوئی اور وہ علی گڑھ یونیورسٹی کی مسجد کے آنگن میں دفن ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1 | اعتبار کرنا | NM | eetibaar karnaa | to trust X /-par/ |
| 2. | بلانا | N | bulaanaa | to call, summon |
| 3 | خیال رکھنا | NM | xayaal rakhnaa | to keep X /-kaa/ in mind; to take care of X /-kaa/ |

### B. Translate into English.

گجرات کے ایک شہر میں گاندھی جی کی پیدائش ہوئی۔ ڈاکٹر صاحب کے خیال میں احمد ابھی گھر جانے کے قابل نہیں۔ ماں کے مر جانے کے سبب سے اِس لڑکی کا بچپن نانی کی نگرانی میں

گذرا۔ آج اُن کی حالت اچھی نہیں بلکہ اور بھی خراب ہے۔ علی نے ابتدائی تعلیم دلّی میں حاصل کی۔ وہ لڑکی اسکول کی تعلیم پوری کرنے کے بعد خود بھی مطالعہ کرتی رہی۔ ہم ابھی گھر سے نکل نہیں پائے تھے کہ پانی برسنے لگا۔ شہر میں ملازمت کر لینے کے بعد اُن کو بڑا مکان تلاش کرنا پڑا۔ پچھلے سال گرمیوں میں ہم ایک چھوٹی سی ندی کے کنارے رہتے تھے۔ اِس ملازم نے اِس کام میں کسی طرح کا حصّہ نہ لیا بلکہ رفتہ رفتہ دوسروں کو بھی کام سے روک دیا۔ جب ہم کھیل کے میدان میں پہنچے تو معلوم ہوا کہ ہمارا اسکول ہار چکا ہے۔ لڑکے نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی کہ اُس نے آم بازار سے خریدے ہیں اور باغ سے نہیں لیے۔ میں تم کو اِس کام کے قابل سمجھتا ہوں۔ یہ کتاب ترجمہ کیے جانے کے قابل نہیں۔ یہ اصل کتاب نہیں بلکہ ترجمہ ہے۔ آپ اُس کو مجرم نہیں ثابت کر سکتے۔ بعد میں یہ ثابت ہوا کہ اُن کی کتاب اصل میں کسی بنگالی کتاب کا ترجمہ تھی۔ باغ والے کی نظر میں وہ لڑکا اب بھی مجرم تھا۔ گاندھی جی ساری زندگی ہندوؤں اور مسلمانوں کو ایک کرنے کی کوشش کرتے رہے۔ رعایا کی نظر میں بادشاہ اعتبار کے قابل نہ سمجھا جاتا تھا۔ اُس شہر میں پانی کی کمی تھی خاص طور پر پینے کے پانی کی جس کی وجہ سے لوگوں کو بہت تکلیف تھی۔ وہ بہت تہذیب سے سب سے ملتے ہیں۔ بینک کی عمارت مکان سے دور ہونے کی وجہ سے آنے جانے میں بڑی مشکل ہوتی ہے۔ میں اُن سے پوری طرح پوچھ بھی نہ پایا تھا کہ وہ اُٹھ کر چلے گئے۔ انھوں نے بچے کی حالت سُدھارنے کے لئے ہر طرح کی کوشش کی۔ اِس لڑکی نے گذشتہ سال یونان کا سفر کیا اور وہاں دو مہینے تک گھومتی رہی۔ گاندھی جی نے جلسہ میں قوم کی سماجی حالت کو سُدھارنے کی ایک تجویز پیش کی۔ ہم کھانا ختم نہیں کر پائے تھے کہ وہ آگئے۔ اِس بغاوت میں عام اور خاص سب نے حصّہ لیا۔ انگریزوں کی نظر میں جو بغاوت تھی وہ ہندوستانیوں کی نظر میں آزادی کی لڑائی تھی۔ دوسرے ملکوں کی ترقّی دیکھ کر اس شخص کے دل میں اپنے ملک کو بھی ویسی ہی ترقّی دینے کا خیال پیدا ہوا۔ اُن کی کتاب اُن کی زندگی میں ہی شائع ہو گئی تھی۔ اِس کام کو پورا کرنے کے لئے تمام لڑکے کوشش کرتے رہے اور آخر اُنھیں کامیابی نصیب ہوئی۔ آخر میں اُس کا مکان بنانے کا یہ خواب پورا ہوا اور اُس نے اپنے مکان کی بنیاد رکھی۔ بی اماں سمجھتی تھیں

کہ ہندوستان تب ہی آزاد ہو سکتا ہے جب ہندوؤں اور مسلمانوں میں ایکا قائم ہو جائے اور کھدّر عام ہو جائے۔ ہمارے دوست نے ہمارے رہنے کے ساتھ کھانے کا بھی خاص انتظام کیا تھا۔ رفتہ رفتہ وہ کشتی نظر سے دُور ہوتی گئی اور کچھ دیر بعد بالکل غائب ہو گئی۔ جب بی اماں نے وفات پائی تو اُن کو کھدّر کا کفن دیا گیا۔ ولایت کے سفر سے واپسی پر اُنھوں نے وہاں کے کالجوں کے متعلق ایک مضمون لکھا۔ کیا مشرقی تہذیب اور مغربی تہذیب ایک دوسرے کے برعکس ہیں۔ جدید تعلیم کا مطلب محض انگریزی تعلیم نہیں۔ آپ کی کتاب کس نے شائع کی۔

## C. Fill in the blanks.

اُن کے والد میر تقی...... مزاج کے...... تھے۔ ابتدائی تعلیم اپنی...... اور نانا سے...... کی۔ ۱۸۳۷ء میں کمپنی کی ملازمت میں...... ہوئے اور رفتہ...... ترقی کر کے منصف کے...... تک ......۔ اُنھوں نے اِس...... میں کسی...... کا حصّہ نہ...... بلکہ بہت سے...... کی جان......۔ اِس کتاب کا بھی...... میں...... ہوا۔ اُن میں تعلیم...... بھی کی تھی، ...... طور...... جدید تعلیم کی، جس...... اُن کے لئے ملازمت پانا بھی...... ہو گیا تھا۔ کتابیں......، رسالے......، مدرسے...... کئے، انگریزی کی کتابوں کا ترجمہ...... کیا اور دوسروں سے......۔ واپسی...... انھوں...... اپنا مشہور ...... "تہذیب الاخلاق" جاری کیا، جس میں مسلمانوں کی......، سماجی، ......، اور نظریاتی کمزوریوں پر...... لکھے اور......۔ اِس خیال کو...... کرنے کی بھی...... کرتے رہے۔ رفتہ...... یہ کالج ہندوستان کے...... کا خاص تعلیمی اور...... مرکز بن گیا۔

## D. Translate into Urdu.

I. The game had already ended before we arrived. II. His father died immediately after he was born. III. During the period of his father's employment he had lived in Delhi. IV. He wrote a book about the social and educational shortcomings in his society. V. His book was first published in English, later it was translated into Urdu. VI. That boy never took part in any game. VII. She was forced to give up her job after her

marriage. VIII. The two brothers continued to work together for a long time. IX. Have you made all the arrangements for the journey? X. After sometime he started his own paper "Comrade" which soon became very famous. XI. In my view he is not capable of doing this work. XII. She has proven that she is worthy of our trust. XIII. Ashok tried every means to better the conditions of his subjects. XIV. After seeing such beautiful houses a desire was born in my heart to build one like them. XV. Alexander's dream to conquer the whole world was not realized. XVI. He lacks higher education, that's why he is having trouble finding a job. XVII. Gradually arrangements were also made to teach Asian languages. XVIII. What kind of articles are published in the journal that he brings out? XIX. The real reason for his going to Washington was to look for a job. XX. Do you think the train will come on time?

## E. Answer the following in Urdu.

۱- تمہاری پیدائش کہاں ہوئی؟ ۲- تمہارا بچپن کس کی نگرانی میں اور کس کے گھر میں گذرا؟ ۳- سر سیّد احمد خاں نے کہاں ملازمت پائی اور آخر کس عہدے پر پہنچے؟ ۴- کیا سیّد احمد خاں نے بغاوت میں حصّہ لیا؟ اگر نہیں تو پھر کیا کیا؟ ۵- غدر کے بعد سر سیّد احمد خاں نے اپنی کتاب میں کیا ثابت کرنے کی کوشش کی؟ ۶- غدر کے بعد شمالی ہند کے مسلمانوں کا کیا حال تھا؟ ۷- سیّد احمد خاں نے قوم کی اصلاح کے لئے کیا کام کیے؟ ۸- ولایت سے واپسی کے بعد سیّد احمد خاں نے ایک رسالہ کیوں جاری کیا؟ ۹- سیّد احمد خاں کا کالج اب کس نام سے مشہور ہے؟ ۱۰- ''آثار الصنادید'' کا موضوع کیا ہے؟

# Unit XIX

## سر سیّد کا ایک لطیفہ

پروفیسر بارنی کوف نے جو لینن گراڈ کی یونیورسٹی میں اُردو کے پروفیسر ہیں، اُردو نثر کا ایک انتخاب[1] چھاپا ہے جس میں اُردو کے مشہور ادیبوں کے مضامین یا اقتباسات ہیں۔ اُن کو سر سیّد کے کلام[2] میں اپنے مطلب کی[3] کوئی چیز نہ ملی اور ملا تو یہ لطیفہ[4] جو اُنھوں نے مولانا حالیؔ[5] کی زندۂ جاوید کتاب "حیاتِ جاوید" سے نقل کیا ہے[7]۔ مولانا لکھتے ہیں کہ "ایک دفعہ وہ ریل میں سوار تھے۔ کسی اسٹیشن پر دو انگریز اُن کی گاڑی میں آ بیٹھے[8]۔ ایک اُن میں سے پادری[9] تھا۔ اُس کو کسی طرح معلوم ہو گیا کہ سر سیّد احمد خاں یہی شخص ہے۔ سر سیّد سے کہا "مدّت سے آپ کی ملاقات[10] کا اشتیاق[11] تھا۔ میں آپ سے خدا کی باتیں[12] کرنا چاہتا تھا۔" سر سیّد نے کہا "میں نہیں سمجھا آپ کس کی باتیں کرنا چاہتے ہیں۔" اُس نے کہا "خدا کی۔" سر سیّد نے کمال سنجیدگی[13] سے کہا "میری تو کبھی اُن سے ملاقات نہیں ہوئی۔ اِس لئے میں اُن کو نہیں جانتا۔" پادری نے متعجب[14] ہو کر کہا "ہیں، آپ خدا کو نہیں جانتے؟" انھوں نے کہا "مجھی پر کیا موقوف ہے[16]، جس سے ملاقات نہ ہو اُس کو کوئی بھی نہیں جانتا۔" پھر کسی شخص کا نام لے کر[17] پوچھا "آپ اُس کو جانتے ہیں؟" پادری نے کہا "نہیں، میں اُس سے کبھی نہیں ملا۔" سر سیّد نے کہا "پھر جس سے میں کبھی نہ ملا ہوں، نہ میں نے کبھی اُس کو اپنے ہاں کھانے پر بلایا ہو[18]، نہ مجھ کو اُس کے ہاں کھانے پر جانے کا اتفاق ہوا ہو، اُس کو میں کیوں کر[19] جان سکتا ہوں۔" پادری یہ سُن کر خاموش ہو رہا اور دوسرے انگریز سے انگریزی میں کہا کہ "یہ تو سخت کافر ہے[20]۔"

وجہ سے چراغ کی روشنی کم ہوتی جا رہی تھی اور وہ بجھنے ہی والا تھا۔ بعض لیڈر صرف خود کی بھلائی کے لئے کوئی نہ کوئی تحریک چلانے لگ جاتے ہیں۔ بچّے اپنے بڑوں کی نقل کرتے ہیں جس کی وجہ سے کبھی کبھی بُری باتیں بھی سیکھ جاتے ہیں۔ دنیا بڑی تیزی کے ساتھ ترقّی کرتی جا رہی ہے، مگر ساتھ ہی ساتھ جنگ کا ڈر بھی لگا ہوا ہے۔ جاوید میاں نے اپنے والد کے انتقال پر بڑے صبر سے کام لیا۔ اعلیٰ تعلیم کے تعلق سے صدر نے ایک نئی پالیسی کا اعلان کیا ہے۔ استاد نے لڑکوں پر غصّہ کرنے کی بجائے ہمیشہ ہنسی سے کام لیا جس کی وجہ سے زیادہ مقبول ہو گیا۔ اشوک نے سماج کی خرابیوں کو دیکھ کر اُنھیں دُور کرنا چاہا اور اِس مقصد کے لئے خاص افسر بھی مقرّر کیے۔ افریقہ کے بعض ملک آزادی حاصل کرنے کے بعد بھی ترقّی نہیں کر پا رہے ہیں چنانچہ اکثر ملکوں کے عوام کی حالت اچھّی نہیں ہے۔ لڑکوں نے مولوی صاحب کے وعظ کو شوق سے سنا مگر چند ہی دنوں میں اُن کی نصیحتوں کو بھول گئے۔ شاعری کرنا آسان نہیں، لیکن ہر وہ شخص جو شعر کہتا ہے اپنے آپ کو اچھّا شاعر سمجھتا ہے۔ کبھی کبھی یہ بھی دیکھا جاتا ہے کہ قوم لیڈر کے خیالات کی پوری پوری حمایت نہیں کرتی۔ ہر ملک میں ترقّی پسند اور قدامت پسند دونوں طرح کے خیالات کے لوگوں کا ہونا ضروری ہے، ایسا نہ ہو تو ملک میں صرف ایک ہی قسم کا سیاسی پروگرام پھیلنے لگے گا۔ استاد نے لڑکے کو اُس کی غلطیوں اور کمزوریوں سے آگاہ کیا تو اُس نے اپنے آپ کو سُدھار لیا۔ دوسروں کی نقل کرنے میں لوگ اکثر اپنی اچھّی باتیں بھی چھوڑ دیتے ہیں۔ اُنھوں نے جلسہ میں جو نظم سنائی وہ بہت دلچسپ تھی۔ اُن کی زندگی کا انداز جدید ہے لیکن اُن کے خیالات قدامت پرست ہیں۔ ہم ترقّی پسند ضرور ہیں، لیکن ترقّی پرست نہیں ہیں۔ وہ اپنا مقصد حاصل کرنے کے لئے ہر ذریعہ استعمال کرسکتا ہے۔ آخر کس بنیاد پر آپ احمد اور نجمہ میں اِس قدر امتیاز کرتے ہیں۔ مغرب پرستی ہو یا مشرق پرستی دونوں اپنی اپنی جگہ غلط ہیں۔ تمہاری نقل میں میں نے بھی شعر کہنے کی کوشش کی ہے۔ میں نے جب دھیان سے اُن کا بیان پڑھا تو اُس کی اہمیت سمجھ میں آئی۔ اُردو ادب کی تاریخ میں "ترقّی پسند تحریک" کی بڑی اہمیت ہے۔ میں آپ کے ساتھ چلنے کو تیار ہوں لیکن شرط یہ ہے کہ آپ معیّن وقت پر

چلیں۔ آج کیسے آپ کو میری یاد آئی۔ مجھے یاد نہیں کہ صدر نے اپنے بیان میں کیا کہا تھا۔ ترقّی پسندی کا مطلب یہ نہیں کہ آدمی اپنی تہذیب سے بیگانہ ہو جائے۔ میں اِس شرط پر آپ کی مدد کر سکتا ہوں کہ آپ دوسروں کی مدد بھی حاصل کریں۔ اِس تحریک میں ہر مذہب کے نمائندے شامل ہیں۔ صدر نے اِس مذہبی تقریب میں اپنی شخصی حیثیت سے حصّہ لیا۔

## C. Fill in the blanks.

سیّد اکبر حسین...... اور اکبر...... تھا۔ الہ آباد کے...... تھے۔ ابتدائی تعلیم اپنے والد سے...... کی۔ اُردو، فارسی، عربی کے...... انگریزی سے بھی خوب...... تھے۔ اکبر کا زمانہ ہندوستان کی...... اور...... زندگی میں ایک عظیم تبدیلی کا...... ہے۔ نئے ......کی تہذیب کے ...... ملک کی پرانی تہذیب کا چراغ ...... تھا۔ یہی حال اُس وقت ہندوستانیوں ...... تھا۔ مسلمانوں میں خاص طور...... یہ تحریک زور...... تھی۔ مغرب ...... اور انگریزوں کی غلط صحیح ...... عزت کی بات ...... جاتی تھی۔ اکبر نے ...... کا یہ رنگ دیکھا اور اُن خرابیوں...... دُور کرنا ......۔ ہنسی کے پردے ...... نصیحت کی اور مذاق میں ...... کی بات سکھائی۔ اکبر شاعر تھے لیڈر ...... تھے، اِس لئے اُن کی...... میں ہم کو ہر...... کے...... ملتے ہیں۔ اُنھوں نے قوم کے ...... کوئی مکمل پروگرام نہیں بنا کر......۔

## D. Translate into Urdu.

I. The child was extremely weak, so the doctor gave him some medicine. II. Ahmad's work is extremely unusual. III. He got tired working and sat down to rest. IV. The king was wearing an extremely ordinary dress. V. A great change is taking place at present in the social life in India. VI. He started a movement for the progress of the Muslims. VII. When we returned home, they were about to sit for dinner. VIII. It is difficult to tell where he got his early education. IX. Shaukat imitates very well whomsoever he sees. X. He is studying in America and working at the same time, too. XI. The students listened to the teacher with attention. XII. Do you know any verses by Akbar? XIII. Talking all the time he

came with me to my house. XIV. I was about to go out when it began to rain. XV. He was eating and, at the same time, talking with me. XVI. I can meet you but only on one condition that you come at the fixed time. XVII. Even the people with progressive ideas can make mistakes. XVIII. Due to certain reasons I cannot fully support your program. XIX. The effect of his poetry can be seen in the ideas of his people. XX. Listen to him with attention, for he wants to benefit you.

## E. Answer the following in Urdu.

۱- اکبر کہاں کے رہنے والے تھے اور اُنھوں نے ابتدائی تعلیم کس سے حاصل کی؟ ۲-کیا اکبر صرف اُردو سے واقف تھے؟ ترقّی کرکے کس عہدے پر پہنچے؟ ۳-تم انگریزی کے علاوہ اور کس زبان سے واقف ہو؟ ۴-آج کل امریکہ کی سماجی اور سیاسی زندگی میں کیا عظیم تبدیلی ہوئی ہے؟ ۵-حاکموں کی تہذیب سے محکوم قوموں پر کیا اثر پڑتا ہے؟ ۶-ہندوستان میں اکبر کے زمانے میں انگریزی تعلیم سے کیا فائدہ تھا اور کیا نقصان؟ ۷-اکبر نے اپنے مقصد کو پورا کرنے کے لئے کیا کیا؟ ۸-اکبر کی شاعری کا اثر لوگوں پر کیونکر ہوا؟ ۹-اکبر کی شاعری کے متعلّق تمھارے کیا خیالات ہیں؟ کیا تمھیں اُن کا کوئی شعر یاد ہے؟ ۱۰-اکبر کا انتقال کب اور کہاں ہوا؟

## Unit XXV

# شاعرِ مشرق

۱۸۷۳ء میں سیالکوٹ، مغربی پاکستان کے ایک شریف خاندان میں اقبالؔ کی پیدائش ہوئی۔ اُن کے والد، شیخ نور محمد کا چھوٹا سا کاروبار تھا اور وہ شہر میں اپنی نیکی اور پرہیزگاری کے لئے مشہور تھے۔ اقبالؔ کی ابتدائی تعلیم سیالکوٹ کے مشن اسکول میں ہوئی۔ یہاں آپ نے انگریزی کے ساتھ ساتھ عربی اور فارسی خاص طور پر سیکھی۔ پھر لاہور کے گورنمنٹ کالج میں داخل ہوئے اور وہاں سے فلسفہ میں ایم.اے. کیا۔ ۱۹۰۵ء میں آپ انگلینڈ گئے اور کچھ عرصہ کیمبرج میں فلسفہ کی تعلیم حاصل کرتے رہے۔ پھر جرمنی کی میونخ یونیورسٹی سے فلسفہ میں ڈاکٹریٹ کی ڈگری لی اور واپس آکر لندن میں بیرسٹی کا امتحان بھی پاس کیا۔ یورپ جانے سے پہلے اقبالؔ گورنمنٹ کالج لاہور میں فلسفہ کے لکچرر تھے۔ مگر یورپ سے واپسی کے دو سال بعد اُنھوں نے سرکاری نوکری چھوڑ دی اور وکالت کرنے لگے۔

اقبالؔ نے اسکول کے زمانے ہی میں شعر کہنے شروع کر دیے تھے۔ کالج میں پہنچ کر تو اُن کی شاعری کی شہرت خوب پھیلی۔ لاہور میں انجمنِ حمایتِ اسلام کے جلسوں میں ہزاروں لوگ اُن کی نظم خاص شوق سے سنتے تھے۔ اسی زمانے میں اُن کی نظمیں ملک کے بہترین رسالوں میں شائع ہونے لگیں۔ اُن کی شروع کے دور کی اُردو نظمیں قومی اور وطنی جذبے سے بھری ہیں۔ لیکن رفتہ رفتہ اِس وطنی جذبے کے ساتھ ساتھ اُن کی شاعری میں ایک جذبہ اور اُبھرا۔

یہ تھا مسلمانوں اور خاص طور سے ہندی مسلمانوں کی سیاسی اور سماجی پستی کا احساس۔ مغرب کی ظاہری چمک دمک کی اصل حقیقت کا بھی اُنھیں پتہ[2] تھا۔

اُنھوں نے مسلمانوں کی پستی کا علاج یہ ڈھونڈا کہ بجائے اپنی خودی[3] کی نفی کرنے کے انسان کا فرض ہے کہ وہ اپنی خودی کا اقرار کرے[4] اور قدرت کے ہاتھوں میں کھلونا بننے کی جگہ اس مردِ مومن کا انداز اختیار کرے جس کے لئے عمل اور حرکت ہی زندگی کا راز ہیں۔ اِن خیالات کو تفصیل کے ساتھ اُنھوں نے دو طویل فارسی مثنویوں[5] میں بیان کیا۔ اب اقبالؔ صرف ہندوستان یا ہندی مسلمانوں[6] کے شاعر نہ رہے تھے،[7] اب اُن کو مشرق کی ایک اہم آواز مانا جاتا تھا۔ یورپ سے واپسی کے بعد اقبالؔ ایک عرصہ تک فارسی میں شاعری کرتے رہے مگر آخری دور میں پھر اُردو کی طرف توجہ بڑھی اور کئی مجموعے شائع ہوئے۔

اقبالؔ کے اُردو کلام کے چار مجموعے ہیں، جن میں "بانگِ[8] درا" اور "بالِ جبریل[9]" کو خاص شہرت حاصل ہے۔ فارسی کی کتابیں چھ ہیں۔ فارسی اور اُردو دونوں زبانوں کے کلام کا زیادہ تر حصہ انگریزی میں ترجمہ ہو کر چھپ چکا ہے۔ اُن کے علاوہ اقبالؔ کے فلسفے کو سمجھنے کے لئے اُن کے انگریزی لکچروں کا مجموعہ پڑھنا بھی بہت ضروری ہے۔

ہندو پاک[10] کے مسلمانوں کی سیاسی اور سماجی زندگی کو نیا رُخ دینے میں اقبالؔ کا بہت بڑا ہاتھ تھا۔[11] اُن کی شاعری نے مسلم سماج میں ایک نئی جان ڈال دی اور اُن کے ذہن نے اِس کو ترقی کے نئے راستے بتائے۔ اقبالؔ کو پاکستان کا بانی کہا جاتا ہے کیونکہ اُنھوں نے ۱۹۳۰ء میں مسلم لیگ کے سالانہ جلسے کی صدارت کرتے ہوئے پہلی مرتبہ ایک آزاد مسلم علاقے کا نظریہ پیش کیا تھا۔ اُس نظریہ کو عام مسلمانوں کی جدّوجہد نے ۱۹۴۷ء میں پاکستان کی شکل بخشی۔[12]

اقبالؔ کا انتقال ۲۱/اپریل ۱۹۳۸ء کو ہوا اور لاہور میں دفن ہوئے۔

# اقبالؔ کے چند آسان اشعار

سارے جہاں سے اچھا ہندوستاں ہمارا
ہم بلبلیں ہیں اُس کی یہ گلستاں ہمارا[13]

چین و عرب ہمارا، ہندوستاں ہمارا
مسلم ہیں ہم، وطن ہے سارا جہاں ہمارا[14]

اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغِ زندگی
تو اگر میرا نہیں بنتا نہ بن، اپنا تو بن[15]

پانی پانی کر گئی مجھ کو قلندر کی یہ بات
تو جھکا جب غیر کے آگے، نہ من تیرا نہ تن[16]

ہر اک مقام سے آگے مقام ہے تیرا
حیات ذوقِ سفر کے سوا کچھ اور نہیں[17]

خردمندوں سے کیا پوچھوں کہ میری ابتدا کیا ہے
کہ میں اِس فکر میں رہتا ہوں میری انتہا کیا ہے[18]

خودی کو کر بلند اتنا کہ ہر تقدیر سے پہلے
خدا بندے سے خود پوچھے بتا تیری رضا کیا ہے[19]

1. /anjuman-e-himaayat-e-islaam/: A Muslim philanthropic organization, established in 1884 in Lahore. Its annual sessions, usually held in the Shahi Mosque, used to draw huge audiences to lectures by prominent Muslim leaders from all over India. The main purpose of these events was to raise funds for Muslim educational institutions. Iqbal presented several of his major poems first at these gatherings.

2. /pataa hoonaa/ : KM : "to know about Y /-kaa/." Also, in direct constructions, X/-kaa pataa hoonaa/, "for X to be around or at hand." (Cf. /pataa calnaa/, see 2:27.)

| | |
|---|---|
| mujhee us-kii umr-kaa pataa hai | I know his age. |
| aaj haamid-kaa kahiiN pataa nahiiN | Today Hamid is nowhere to be seen. |
| tumheeN too pataa hoogaa ki... | You must know that. . . . |

/pataa/, by itself is a masculine noun, meaning "address; trace."

3 /xudii/ is perhaps better translated as "selfhood" than as "ego," the term Iqbal himself used for it in English. In the vast body of literature on Iqbal, it is mostly translated as "the Self."

4. /iqraar/, a masculine noun, means, "affirmation; a firm promise; acknowledgement." Related verb: /iqraar karnaa/, "to acknowledge or affirm X /-kaa/;" Since the action implies a verbal act, its indirect object will be marked with /-see/, as in the case of /kahnaa/.

| | |
|---|---|
| us-nee ahmad-see milnee-kaa iqraar kiyaa | He acknowledged he met Ahmad. Also, He made a promise to meet Ahmad. |
| tum apnii Galtii-kaa iqraar kyooN nahiiN kartee | Why don't you acknowledge your error? |
| us-nee iqraar kiyaa ki woo kal aayaa thaa | He confessed that he had come yesterday |
| us-nee iqraar kiyaa ki woo kal aaeegii | She promised that she'd come tomorrow. |

5. /masnawii/, often transcribed in English as "mathnavi," is the generic name for narrative poems in rhyming couplets and certain traditionally preferred metres.

6. /hindii/, here, is an adjective made from /hind/, another name for India.

7. /. . . hindii musalmaanooN-kee saaer na rahee thee/, "[He] was no longer a poet of just the Muslims of India."

8. /baang-e-diraa/, "The Sound of the Guiding Bell," published in 1924, was the first collection of Iqbal's Urdu verse. He had already published his major Persian poems separately. The poems in this collection are organized in a manner to display the various

phases in his development as a poet and thinker. It even includes some satirical verses in the manner of Akbar, whom Iqbal greatly respected.

9. /baal-e-jibriil/, "Gabriel's Wing," published in 1935, was Iqbal's second Urdu collection. It contains some of his most important poems.

10. /hind-o-paak, "India and Pakistan." /paak/ is an abbreviation for /paakistaan/.

11. /iqbaal-kaa bahot baRaa haath thaa/, ". . . Iqbal had a major role in. . . ."
Y /-meeN/ Z /-kaa haath hoonaa/ : "for Z to have a hand in Y."

12. /is nazariyee-koo . . . paakistaan-kii ṣakl baxṣii/, ". . . gave this concept the [concrete shape] of Pakistan."

/baxṣnaa/, is the more formal and polite equivalent of /deenaa/, the difference between the two being much the same as between "to bestow" and "to give." Without an explicit direct object, /baxṣnaa/ often means "to forgive X /-koo/."

| | |
|---|---|
| mujhee ye kitaab baxṣ-diijiyee | Please give me this book to have. |
| mujhee baxṣ-diijiyee | Please forgive [and don't punish] me. |

13. "Our Hindustan is better than the entire world; it's our garden and we are its nightingales." (Note that in poetry, for metrical reasons, words ending in a /nuun/, preceded by a long vowel, may be changed to end in simply a nasalised long vowel.)

This is the first couplet of /taraana-e-hindii/, Iqbal's "Indian Anthem," written before 1908. Compare it with the next couplet, which is from a later poem, /taraana-e-millii/," *Milli* Anthem," (/millat/, "a cohort of people defined by a religion or creed." In contemporary Urdu, the word /millat/, unless qualified, means "the Muslim people.") The poet's sentiments in this verse co-terminate with a territorially restricted area, while in the next verse he transcends territorial nationalism and embraces the entire world as his 'home'. These two couplets are from Iqbal's first Urdu collection; the remaining verses are from the second.

14. "China and Arabia are ours, and India too; we are Muslims—the entire world is ours."

15. "Delve deep into your own heart, for there you'll find the clues to Life. If you don't put any faith in me, put at least in yourself." In other words, "Be true to yourself."

16. "I was shamed to tears when the qalandar remarked: 'If you bow before another person, you lose both your body and soul.'" To be free, though poor, is far superior to being a slave, though rich.

Qalandar: a free-spirited person who has cut off ties to worldly desires; a dervish.

17. "Your goal is beyond every goal, [for] life is nothing but an endless journey." Life gains its true meaning from constant striving for higher and higher ideals.

/maqaam/, lit. where one stands or rests, could mean: status; rank; destination.

18. "Why should I ask the sages what my beginning was, for I'm engrossed in figuring out what my ultimate reach is." Perhaps a comment on Darwinian thinking.

/fikr-meeN hoonaa/, "to be deeply thinking, even concerned, about something." Most commonly this verb is used in a main clause, with /is/ as a proximate marker, followed by a coordinate clause introduced by /ki/.

| | |
|---|---|
| woo is fikr-meeN hai ki wahaaN kaisee jaaee | He is thinking as to how he would go there. |

The meaning changes quite a bit if /is/ is replaced with some noun or pronoun, followed by /-kii/.

| | |
|---|---|
| woo tumhaarii fikr-meeN hai | He is plotting to get you. |

/fikr/, a feminine noun, means "anxiety; worry; deep thought." Two other, more common, verbal uses are: /fikr hoonaa/ : KF: "to worry; to be concerned about X /-kii/;" and /fikr karnaa/ : NF: "to worry; to give some serious thought to X /-kii/."

| | |
|---|---|
| mujhee fikr hai ki woo nahiiN aa-paaeegii | I'm worried that she might not be able to come. |
| tum-koo kyaa fikr hai? | What are you worried about? |
| tum kyooN fikr kartee hoo? | Why are you so worried? |
| tum-koo kuch imtihaan-kii fikr hai? | Are you at all concerned about the exams? |
| ab kuch khaanee-kii bhii fikr karoo | Now give some thought to getting some food too. |

19. "Elevate your Selfhood so high that God, before decreeing anything to you, His slave, should ask: 'What do you wish?'"

In other words, "Turn yourself into someone whose will is in absolute accord with God's own will." Note that the relationship of a master and slave between God and Man remains intact, despite rejecting any idea of an inviolable Fate.

## Exercises

### A. Situational variants.

اقبالؔ کے والد کا نام شیخ نور محمد تھا اور وہ سیالکوٹ میں کاروبار کرتے تھے۔ اُنھوں نے اپنی نیکی اور پرہیزگاری کے لئے بڑی شہرت حاصل کی تھی۔ لاہور میں تعلیم حاصل کرنے کے بعد اقبالؔ پہلے ولائت اور پھر بعد میں جرمنی گئے۔ جرمنی کی میونخ یونیورسٹی میں فلسفہ میں پی۔ایچ۔ڈی۔ کی اور لندن واپس جاکر بیرسٹری کے امتحان میں بھی کامیابی حاصل کی۔ یورپ سے واپس آنے کے دوسال بعد اُنھوں نے سرکاری ملازمت چھوڑ کر وکالت شروع کردی۔ اقبالؔ جب اسکول میں تھے تو اسی وقت سے شاعری کرنے لگے تھے۔ کالج کی تعلیم کے زمانے میں اُن کی نظمیں ملک کے سب سے اچھے رسالوں میں چھپنے لگیں۔ اُنھوں نے مسلمانوں کی بُری حالت دُور کرنے کے لئے یہ کہا کہ انسان کے لئے یہ ضروری ہے کہ وہ اپنی خودی کو پہچانے اور غلامی کی بجائے آزادی کی زندگی اختیار کرے۔ زندگی کی حقیقت صحیح عمل ہے۔ یورپ سے واپس آنے کے بعد اقبالؔ کافی دنوں تک فارسی میں شعر کہتے رہے لیکن آخری زمانے میں اُنھوں نے پھر اُردو کی طرف توجہ کی۔ اقبالؔ کی اُردو شاعری کے چار مجموعے ہیں۔ ہندوستان کے مسلمانوں کی سیاسی اور سماجی زندگی کو نئے راستے پر ڈالنے میں اقبالؔ کی شاعری کا بڑا ہاتھ ہے۔ اقبالؔ ہی نے مسلم لیگ کے ایک جلسے میں ہندوستان میں ایک آزاد مسلم علاقہ بنانے کا نظریہ پہلی مرتبہ پیش کیا۔

### B. Translate into English.

میں نے احمد کے بارے میں پوچھا تو لوگوں نے بتایا کہ کچھ عرصہ وہ اِس شہر میں رہا پھر چلا گیا۔ تم کو ایسے خراب لوگوں سے کچھ تعلق نہ رکھنا چاہیے۔ بات چیت سے تو لگتا ہے کہ اِس کا تعلق کسی شریف خاندان سے ہے۔ شوکت کو کاروبار کے سلسلے میں شہر سے باہر جانا ہوگا۔

ایک وعظ کرنے والے جو اپنی نیکی اور پرہیزگاری کے لئے مشہور ہیں آج کل شہر میں آئے ہوئے ہیں۔ اُن کا وعظ سننے کے لئے تم کو آنا ہی ہوگا۔ مجھے گوشت کے ساتھ ساتھ ترکاری اور تازے پھل بھی خاص طور پر خریدنے ہیں۔ بہترین کام وہ ہے جو آپ اپنے ہاتھوں سے کریں۔ اگر مجھے پتہ ہوتا کہ اِس کام میں اتنی محنت کرنی پڑتی ہے تو شاید اِس کی ابتدا نہ کرتا۔ کبھی کبھی قدرت کی طاقت کے سامنے انسان مجبور ہو جاتا ہے۔ وہ مولوی صاحب جن کے وعظ کی شہرت خوب پھیلی ہوئی تھی ہمارے شہر میں آکر رہنے لگے۔ مجھے پتہ نہیں کہ جو بات میں نے نجمہ سے کہی وہ اُس نے سنی یا نہیں۔ اشوک ایک رسالہ بازار سے خرید لایا جس میں آپ کی نظم شائع ہوئی ہے۔ رفتہ رفتہ دریا کا پانی بڑھتا گیا اور اُس میں تیرنا مشکل ہو گیا۔ پورے ہفتے مینھ برستا رہا یہاں تک کہ پانی گھروں کے اندر آگیا۔ میں آپ کا پتہ بھول گیا اِس لئے کافی دیر آپ کا مکان ڈھونڈنا پڑا۔ عمل اور حرکت سے ہی زندگی ہے، بے عمل زندگی موت سے بدتر ہے۔ اُن کی توجہ اِس کام میں بہت ہے۔ اُن کے سوا اِس راز کو کوئی نہیں جانتا کہ کیوں احمد آج کل یہاں نہیں آتا۔ استاد نے جب تفصیل کے ساتھ اشعار سمجھائے تو تمام لڑکے آسانی سے سمجھ گئے۔ سفر سے واپسی کے بعد ایک عرصہ تک وہ بیمار رہے مگر علاج سے آخر فائدہ ہوا اور وہ تندرست ہو گئے۔ وہ اب محض ایک معمولی لیڈر نہیں رہے تھے بلکہ ایک آزاد ملک کے بانی مانے جاتے تھے۔ اگر میں وہاں آج جاؤں تو اُن کے علاوہ اور دوسرے لوگوں سے بھی مل سکتا ہوں۔ وہ یہاں آئیں تو اُن سے کہیے کہ اپنا کلام بھی ساتھ لیتے آئیں۔ کتنی دیر سے لوگ اُن کے انتظار میں بیٹھے ہیں لیکن وہ صاحب ہیں کہ اب تک نہیں آئے۔ مسلم لیگ کی چلائی ہوئی تحریک آگے چل کر پاکستان کے مطالبہ کی شکل اختیار کر گئی۔ اگر کوئی قوم یا ملک ترقی کے نئے راستے نہ تلاش کرے تو کبھی کامیابی حاصل نہیں کر سکتی۔ اِن راستوں کے ڈھونڈنے میں لیڈروں کے علاوہ شاعروں کا بھی بڑا ہاتھ ہوتا ہے۔ اُنھوں نے بات کرنے میں کچھ اِس طرح کا انداز اختیار کیا کہ مجھے اُٹھ کر چلا آنا پڑا۔ میں نے جب اُن سے سارا حال بیان کیا تو وہ بھی نہایت متعجب ہوئے۔ تم سے وعدہ کرکے تو ہم مصیبت میں پھنس گئے۔ اُن کے والد وکالت کرتے

ہیں اور شہر میں اُن کی بہت عزت ہے۔ شہرت سُن کر میں اُن کا لیکچر سننے گیا لیکن مجھے تو کوئی خاص بات نظر نہیں آئی۔ نجمہ کی نئی کتاب اِس موضوع پر بہترین سمجھی جاتی ہے۔ انسان اپنی تقدیر خود بناتا ہے۔ علم حاصل کرنا ہر عورت اور مرد پر فرض ہے۔ اقبال کی شاعری کا خاص موضوع فلسفۂ خودی ہے۔ میرے خیال میں یہ اُن کے نمائندہ اشعار نہیں۔ اِس نظم کا مضمون اُنھوں نے کئی دوسری نظموں میں بھی بیان کیا ہے۔ جب شہر کے اِس مقبول ترین آدمی کی وفات ہوئی تو کثیر تعداد میں لوگ اُس کے گھر تعزیت کے لئے گئے۔ اُن کے سیاسی اور سماجی مضامین کا ایک انتخاب انگریزی ترجمہ میں بھی شائع ہوا ہے۔ اب تک اُن کی غزلوں کے دو مجموعے شائع ہو چکے ہیں، تیسرا اگلے مہینے بازار میں آئے گا۔ میں ایک شرط پر فلم دیکھنے چلوں گا، وہ یہ کہ ہم اپنے اپنے پیسے ادا کریں۔

## C. Fill in the blanks.

اقبال کی ...... تعلیم سیالکوٹ کے مشن اسکول میں ...........۔ یہاں آپ نے انگریزی کے ...... ساتھ عربی اور فارسی ...... طور پر ......۔ ۱۹۰۵ء ...... آپ انگلینڈ ...... اور کچھ ...... کیمبرج میں فلسفہ کی تعلیم حاصل ...... رہے۔ یورپ جانے ...... پہلے اقبال گورنمنٹ کالج لاہور ...... فلسفہ کے لیکچرر تھے۔ کالج میں ...... تو اُن کی شاعری کی شہرت خوب ......۔ اُن کی ...... کے دور کی اُردو نظمیں ...... اور وطنی جذبے سے ...... ہیں۔ اِن خیالات کو تفصیل ...... اُنھوں نے دو طویل فارسی کی مثنویوں میں ...... کیا۔ یورپ سے واپسی ...... اقبال ایک عرصہ ...... فارسی میں شاعری کرتے رہے مگر ...... دور میں پھر اُردو کی ...... توجہ بڑھی اور کئی مجموعے ...... ہوئے۔ فارسی اور اُردو دونوں ...... کے کلام کا زیادہ تر ...... انگریزی میں ...... ہو کر چھپ چکا ہے۔ اُن کی شاعری نے مسلم ...... میں ایک نئی ...... ڈال دی اور اُن کے ذہن نے اُس کو ترقی کے نئے ...... بتلائے۔

## D. Translate into Urdu.

I. He took his degree from the University of London, then returned home II. No religion teaches racial discrimination, but some followers of every religion practice it. III. Ahmed had started writing poetry even when he was only twelve years old. IV. People listened to his lectures with attention. V. She started practicing law and soon became quite famous VI. Is it our duty to obey every order of the government? VII. Population-wise Indonesia is the largest Muslim country VIII. Simultaneous with his work at the bank, he was also studying English literature. IX. Several people got up and left when Ahmed started reciting his poem. X. When I presented my proposal to him he liked it. XI. There is no honour in blindly imitating others. XII I didn't know he was such a fine poet. XIII. His verses are famous for their simple style as well as for their contents. XIV. Because of not knowing the exact address we had to look for his house a long time. XV. I think she had a hand in this matter too. XVI. I am amazed how much the city has changed in five years. XVII. Why is he against every thing that you support. XVIII. This organization works to remove many social evils XIX. What did you decide in this matter? XX. I don't have his first book, however I do have the last two.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-اقبالؔ کی پیدائش کہاں ہوئی اور اُن کے والد کیا کرتے تھے؟ ۲-تمھاری ابتدائی تعلیم کہاں ہوئی اور کالج میں تم کیا پڑھتے ہو؟ ۳-اقبالؔ نے کن مضامین میں اعلیٰ تعلیم حاصل کی؟ ۴-اقبالؔ یورپ جانے سے پہلے کیا کرتے تھے اور واپسی کے بعد کیا کرنے لگے؟ ۵-اقبالؔ کے شروع کے دور کی نظمیں کیسی تھیں؟ ۶-بعد میں اُن کی شاعری نے کیا رنگ اختیار کیا؟ ۷-اقبالؔ نے مسلمانوں کی پستی کا سبب کیا بتایا؟ ۸-اقبالؔ کے علاوہ اور کس شاعر کو شاعرِ مشرق کے نام سے یاد کر سکتے ہیں؟ ۹-اقبالؔ کے فلسفے کو سمجھنے کے لئے کیا کیا پڑھنا ضروری ہے؟ ۱۰-اقبالؔ کو "پاکستان کا بانی" کیوں کہا جاتا ہے؟

## Review Sentences

۱- نیگرو لیڈر مارٹن لوتھر کنگ امریکہ کی ایک جنوبی ریاست کے رہنے والے تھے۔ ۲- جو جس ملک کا رہنے والا ہوتا ہے وہاں کی رسموں سے اچھی طرح واقف ہوتا ہے۔ ۳- میں اِس طرح کی باتیں سنتے سنتے تھک گیا ہوں۔ ۴- تم بندر والی کہانی کہتے کہتے کیوں رُک گئے؟ ۵- میں تمھارے پاس راستے بھر دوڑتا ہوا آیا ہوں۔ ۶- سماجی خرابیاں ایک دن میں نہیں دُور ہو جاتیں، اِس میں وقت لگتا ہے۔ ۷- تم جس گھر کا اتنا کرایہ دے رہی ہو وہ تو نہایت ہی خراب ہے۔ ۸- میں نہیں مانتا کہ تقدیر بھی کوئی چیز ہے۔ ۹- میں کھیلنے کے لئے باہر جانے والا تھا مگر مینھ برسنا شروع ہو گیا اِس لئے رُک جانا پڑا۔ ۱۰- جب کسی کی موت آنے والی ہوتی ہے تو کوئی نہیں روک سکتا۔ ۱۱- آج کل جاوید صاحب اپنے ہی دوستوں کے ہاتھوں بہت پریشان ہیں۔ ۱۲- جو مصیبت اپنے ہاتھوں لائی جائے اُس کا علاج نہایت مشکل ہوتا ہے۔ ۱۳- اقبالؔ نے محسوس کیا کہ ہندوستان کے مسلمان اپنے مذہب سے دُور ہوتے جا رہے ہیں اور مغرب کی نقل کرنے میں اپنی تہذیب بھی بھولتے جا رہے ہیں۔ ۱۴- سرسیّد اور اُن کے ساتھی جن باتوں کو صحیح سمجھتے تھے اُن میں سے اکثر اکبرؔ کی نظر میں غلط تھیں۔ ۱۵- اکبرؔ اپنے شعروں سے لوگوں کو ہنساتے رہے اور ساتھ ہی ساتھ کام کی بات بھی سکھاتے رہے۔ ۱۶- آپ نے مجھے جو کتاب بھیجی تھی وہ ابھی تک نہیں پہونچی۔ ۱۷- میں نے سنا ہے کہ تم کو کالج میں پڑھانے کی نوکری مل گئی ہے۔ ۱۸- دولت کی مدد سے زندگی کا آرام تو شاید مل جائے مگر علم صرف استاد اور بزرگوں کی صحبت ہی میں ملتا ہے۔ ۱۹- خدا کا شکر ہے کہ جاوید نے آپ کی نصیحت کا کافی اثر لیا اور بات مان لی۔ ۲۰- ماں باپ کو چاہیے کہ بچّوں کو علم سکھانے کے ساتھ ساتھ اخلاق کی تعلیم بھی دیتے رہیں۔ ۲۱- وہ اپنی کتاب بھی پڑھ رہا ہے اور ساتھ ہی ساتھ مجھ سے باتیں بھی کرتا جا رہا ہے۔ ۲۲- استاد کا فرض ہے کہ طالب علم کو اُس کی غلطیوں سے آگاہ کرتا رہے تاکہ وہ ایسی غلطیاں دوبارہ نہ کرے۔ ۲۳- سرسیّد سے لے کر اکبرؔ تک سب ہی اپنی قوم کو برائیوں سے بچنے کی

نصیحت کرتے رہے۔ ۲۴-قوم کے نمائندوں کو قوم کی بھلائی کے لئے کچھ کرنا بھی چاہیے۔ ۲۵-دُور سے دیکھنے میں یہ اونچے اونچے درخت کتنے چھوٹے سے معلوم ہوتے تھے۔ ۲۶-ہم سب نے مل کر دریا کے کنارے ایک بڑا سا باغ خریدا ہے۔ ۲۷-اعلیٰ تعلیم اب بہت مہنگی ہو گئی ہے۔ ۲۸-اِس مجموعہ میں نسلی امتیاز کرنے والوں کے خلاف کئی نظمیں ہیں۔ ۲۹-آج کھیل کے میدان میں سب سے پہلے میں ہی پہنچا۔ ۳۰-میں کالج سے واپس آکر شام کو کھیلنے کی تیاری کرنے لگا۔ ۳۱-تم نے غلطی کی کہ اپنے دوست کو اپنا راز بتادیا۔ ۳۲-اُس کے گھر میں ایک بڑا کمرہ صرف پرانے سامان سے بھرا ہے۔ ۳۳- حالؔی اور اکبؔر کے اشعار اچھی اچھی نصیحتوں سے بھرے ہیں۔ ۳۴-گاندھی جی کا دِل اپنے وطن کی محبت سے بھرا ہوا تھا۔ ۳۵-ہندوستان کے لیڈروں کے دِل میں اپنے وطن کی پستی کا احساس بڑی تیزی سے اُبھرا۔ ۳۶-امریکہ میں نسلی امتیاز کے خلاف جو تحریک اُبھری ہے وہ بڑھتی جارہی ہے۔ ۳۷-جب انسان کوئی غلط کام کرے تو اُس کا فرض ہے کہ اُس کا اقرار بھی کرے۔ ۳۸-جو مجرم اپنے جرم کا اقرار کرلیتا ہے وہ قید سے جلدی رہائی پاتا ہے۔ ۳۹-اسکولوں اور کالجوں کا فرض ہے کہ بچوں کی تعلیم کے علاوہ اُن کے کھیلنے کا بھی انتظام کریں۔ ۴۰-آج میں نے اپنے والد کو تفصیل کے ساتھ خط لکھ دیا ہے۔ ۴۱-امریکہ کی سیاسی اور سماجی خبریں یہاں کے اخباروں میں تفصیل سے چھپتی ہیں۔ ۴۲-استاد طالب علموں کو ہر بات تفصیل کے ساتھ سمجھا دیتا ہے۔ ۴۳-امریکہ میں نسلی امتیاز کے خلاف تحریک چلانے میں ڈاکٹر مارٹن لوتھر کنگ کا بڑا ہاتھ تھا۔ ۴۴-اِس مکان میں آگ لگنے میں دو آدمیوں کا ہاتھ ہے۔ ۴۵-اقبالؔ نے آزاد مسلم علاقے کا جو نظریہ بنایا تھا اُس کی شکل آج کے پاکستان سے کچھ مختلف تھی۔ ۴۶-اکبر اور اقبالؔ کی شاعری نے ہندوستان کے مسلمانوں کو عمل کا ایک نیا جذبہ بخشا۔ ۴۷-حقیقت میں وہ آپ کی تحریک کے خلاف ہیں۔ ۴۸-بادشاہ اپنے دوستوں اور ملازموں کو قیمتی سے قیمتی چیزیں بھی بخش دیتا تھا۔ ۴۹-آپ کے سمجھانے کا یہ نتیجہ ہوا کہ احمد بُری حرکتوں سے باز آگیا۔ ۵۰-بُرے کام کرنے کا نتیجہ بھی ہمیشہ بُرا ہی نکلتا ہے۔

# Unit XXVI

# بنیادی جمہوریتیں

پاکستان کی اسّی فی صدی سے زیادہ آبادی گانووں[1] میں رہتی ہے اور کھیتی کرتی ہے۔ اُس کے زیادہ تر لوگ اب بھی اَن پڑھ[2] ہیں۔ اِس کے علاوہ ایک گاؤں سے دوسرے گاؤں یا قریب کے کسی شہر تک پہنچنے کے لئے اکثر نہ تو اچھی سڑکیں ہیں اور نہ ریل یا بس کا کوئی انتظام ہے۔ اِس کا نتیجہ یہ ہے کہ ایک گاؤں کے رہنے والے یہ نہیں جانتے کہ دوسرے گاؤں میں کیا ہو رہا ہے۔ لیکن اِس حالت پر بھی[3] کچھ سال پہلے تک صوبائی اسمبلی کا ایک رکن ایک لاکھ سے زیادہ ووٹروں کی نمائندگی کرتا تھا۔ اور بے چارہ معمولی کسان یہ نہ جانتا تھا کہ جو شخص صوبائی اسمبلی میں اُس کی نمائندگی کرتا ہے وہ ہے کون۔ وہ تو صرف اتنا جانتا تھا کہ ووٹ اُس کو دینا چاہیے جس کو زمیندار صاحب چاہتے ہوں۔ ایسی حالت میں جمہوریت کیا تھی؟ ایک ڈھونگ تھا۔

۷ر اکتوبر ۱۹۵۸ء کو جو فوجی انقلاب آیا، وہ ایسی ہی فرضی جمہوریت کے خلاف تھا۔ انقلاب کے بعد صدرِ پاکستان محمّد ایوّب خاں نے "بنیادی جمہوریت" کے نام سے ایک اسکیم[4] پیش کی۔ اُس میں اُنھوں نے بتلایا کہ ملک کو ایسی جمہوریت کی ضرورت ہے جو آسان ہو تاکہ لوگ اُسے سمجھ سکیں، جو ملک کے حالات کے مطابق ہو تاکہ ملک کے عام لوگ اُس میں حصّہ لے سکیں، اور جس کو چلانے کے لئے زیادہ سرمایہ کی ضِرورت نہ ہو۔

اِس اسکیم کے مطابق مشرقی اور مغربی پاکستان کے دونوں علاقوں کو چالیس ہزار حلقوں

میں بانٹا گیا ہے۔ ہر حلقہ کی آبادی لگ بھگ ایک ہزار ہوگی اور ہر حلقہ کو اپنی آبادی میں سے ایک نمائندہ چننے کا حق ہوگا۔ دیہاتی علاقوں میں ایسے دس حلقوں کی ایک یونین کونسل ہوگی۔ اسی طرح شہروں میں ٹاؤن کمیٹیاں ہوں گی۔ اِن کمیٹیوں اور کونسلوں کے صدر اُن کے اوپر والی انتظامی کونسل یعنی تھانہ کونسل میں اپنے اپنے علاقے کی نمائندگی کریں گے۔ اسی طرح سے تھانہ کونسل کے اوپر تحصیل کونسل، ضلع کونسل اور ڈویژن کونسل ہوں گی۔ اور اُن سب کے اوپر صوبائی کونسل ہوگی۔

بنیادی جمہوریتوں کا پہلا الیکشن دسمبر ۱۹۶۰ء میں کرایا گیا۔ اِس الیکشن میں ۶۷ فی صدی مردوں اور ۴۲ فی صدی عورتوں نے ووٹ ڈالے۔ اُس میں جو لوگ چنے گئے اُن میں ۱۴ فی صدی یونیورسٹی گریجویٹ، ۷۸ فی صدی پڑھے لکھے، اور ۸ فی صدی اَن پڑھ لوگ تھے۔ اُن میں کسان بھی تھے اور تاجر بھی۔ وکیل بھی تھے اور ڈاکٹر بھی۔ اب یہ لوگ پرانے نمائندوں کے مقابلے میں اپنے ملک کے عوام کی بہتر نمائندگی کرتے ہیں۔

[This short essay, written in 1963 by a graduate student from Pakistan, reflected the feelings of a great many Pakistanis at the time. Since then the political scene in Pakistan has radically changed, and Basic Democracies no longer exist.]

1. /gaaNwooN/ is the oblique plural of /gaaooN/, whose original pronunciation was: /gaaNw/. Note the special spelling of the word.

2. /anpaRh/, lit. "unable to read," means "illiterate." Other related words are: /paRhaa-likhaa/, "literate; educated;" /taaliim-yaaftaa/, "educated;" /Gair-taaliim-yaaftaa/, "uneducated."

The prefix, /an-/, occurs in a few other common words too: /anjaan/, "innocent; unaware;" /anmool/, "priceless;" /andeekhaa/, "unseen."

3. /is haalat-par bhi/ : "despite such a state of things...."

/-par/ is commonly used with infinitives, whose subjects will be marked with the postposition /-kee/, to form adverbial phrases of the type below:

| | |
|---|---|
| wahaaN jaanee-par | Upon going there.... |
| Ahmad-kee wahaaN jaanee-par | Upon Ahmad's going there.... |
| Ahmad-kee wahaaN jaanee-par bhii | Despite Ahmad's going there.... |

4. Note the Urdu spelling of the English word, "scheme." The initial consonant-cluster, /sk/, is not a part of Urdu phonology, and therefore requires the addition of an initial short vowel, /i/. This is true for all English clusters with an initial 's', e.g. /iskuul/, "school." In Punjabi Urdu, however, it is more common to insert a short vowel, /a/, after the initial 's'. Thus a Punjabi Urdu writer would more likely pronounce "scheme" as /sakiim/, and "school" as /sakuul/, and also transliterate them accordingly.

With other non-Urdu consonant-clusters, Urdu speakers usually insert a short vowel between the two consonants in the following manner: /u/, if the following syllable contains /u/ or /uu/; /i/, if the following syllable contains /i/ or /ii/; and /a/ in other cases. For example: /paleeT/, "plate;" /kiriim/, "cream," and /furuuT/, "fruit."

# Exercises

## A. Situational variants.

پاکستان میں اسّی فی صدی سے کچھ زیادہ ہی لوگ گانوں میں رہتے ہیں اور کھیتی کرتے ہیں۔ ایک گاؤں سے دوسرے گاؤں یا نزدیک کے کسی شہر تک جانے کے لئے زیادہ تر نہ ہی اچھی سڑکیں ہیں اور نہ ریل یا بس۔ چنانچہ ایک گاؤں کے لوگ دوسرے گاؤں کی حالت سے کم ہی واقف ہوتے ہیں۔ مگر اِن حالات کے باوجود کچھ عرصہ پہلے تک صوبائی اسمبلی میں ایک لاکھ سے زیادہ ووٹ دینے والوں کی نمائندگی صرف ایک رُکن سے کی جاتی تھی۔ ۷ راکتوبر ۱۹۵۸ء کا انقلاب اسی طرح کی فرضی جمہوریت کو ختم کرنے کے لئے ہوا تھا۔ اپنی اسکیم میں اُنھوں نے یہ کہا کہ ملک میں اِس قسم کی جمہوریت کا ہونا ضروری ہے جو مشکل نہ ہو تاکہ لوگوں کی سمجھ میں آسکے، اور ملکی حالات کا لحاظ رکھے تاکہ ملک کے عوام اُس میں شریک ہو سکیں اور جس کے چلانے کے لئے زیادہ پیسوں کی ضرورت نہ پڑے۔ اِس اسکیم کو جاری کرنے کے لئے مشرقی اور مغربی پاکستان دونوں حصّوں کو چالیس ہزار حلقوں میں تقسیم کیا گیا۔ اِن کمیٹیوں اور کونسلوں کے صدر اُن کے اوپر والی انتظامی کونسل میں جو کہ تھانہ کونسل کہی جائے گی اپنے اپنے علاقوں کے نمائندے ہوں گے اور اُن سب کے اوپر ہو گی صوبہ کی کونسل۔ بنیادی جمہوریتوں کا پہلا انتخاب دسمبر ۱۹۶۰ء میں ہوا۔ اُس میں جن لوگوں کا انتخاب ہوا اُن میں گریجویٹ بھی تھے اور اَن پڑھ بھی، کسان بھی تھے اور تجارت کرنے والے بھی، اور اِس طرح یہ نئے لوگ اپنے ملک کے عوام کے بہتر نمائندے کہے جاسکتے تھے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. شریک ہونا | | sariik- hoona | to participate in X /-meeN/ |
| 2. انتخاب | M | intixaab | election; selection |
| 3. تجارت | F | tijaarat | trading |

B. **Translate into English.**

دنیا کے تقریباً سب ملکوں میں کسی نہ کسی طرح کی جمہوریت ہے۔ جمہوریت میں ہر شخص کے کچھ حقوق ہوتے ہیں اور کچھ فرائض۔ شوکت کا گھر اُس سے بہتر ہے کیونکہ دریا کے پاس ہی ہے۔ میں نے دیکھا کہ علی باوجود کافی عمر کے ہر روز کھیلنے جاتا ہے۔ اس ملک کا سیاسی نظام ابھی تک عام لوگوں کی سمجھ سے باہر ہے۔ اِس انتخاب میں چنے جانے والوں میں محض انتیس فی صدی عورتیں ہیں۔ اِس شہر میں الکشن کے وقت ووٹوں کی تجارت ہوتی تھی۔ ہمارے بچّے پاس کے اسکول ہی میں پڑھتے ہیں۔ اپنا مقصد حاصل کرنے کے لئے اُنھوں نے سیاسی تحریکوں میں بھی حصّہ لیا۔ سیاسی انقلاب کے ساتھ ساتھ اگر معاشی اور سماجی انقلاب نہ آتا تو یہ ملک اتنی ترقّی نہ کرتا۔ اب ملک میں سیاسی حالات بدل چکے ہیں اور عوام کی نمائندگی بہتر طریقے سے ہو رہی ہے۔ یہ صاحب جو آپ کے ساتھ بیٹھے ہیں میرے دوست کے خلاف الکشن میں کام کرتے رہے۔ اِس تنظیم میں شامل ہونے کے لئے کوئی نظریاتی شرط نہیں۔ یہ مولوی صاحب آسان زبان میں وعظ کرتے ہیں تاکہ سب لوگ اسے سمجھ سکیں۔ اِس جلسے کا سارا انتظام جس میں لگ بھگ دو ہزار آدمی حصّہ لے رہے تھے بڑی اچھی طرح کیا گیا تھا۔ اُس یونیورسٹی کی انتظامی کونسل کا ایک اہم فیصلہ یہ ہے کہ یونیورسٹی کے اخبار کی کونسل میں طالب علموں کی نمائندگی کو بڑھایا جائے۔ آپ نے جس تحصیل میں زمین خریدی ہے وہاں کھیتی بہت اچھی ہوتی ہے۔ تعلیم پھیلانے کی اسکیم کا نتیجہ یہ ہے کہ ہمارے ضلع میں اب بیس اسکول اور دس کالج ہو گئے ہیں۔ ہمارے صوبے کے مرکز میں گرمیوں میں ایک بہت بڑا میلہ لگتا ہے۔ ایسی معمولی بات پر خفا ہونے سے کیا فائدہ۔ اُس انتخاب میں جو ووٹ ڈالے گئے اُن میں سے دس فیصدی فرضی تھے۔ وہ تو صرف آپ سے بات چیت کرنے کے لئے یہاں آنا چاہتے ہیں۔ تم جو بھی کرنا چاہتے ہو، استاد کے بتائے ہوئے طریقے کے مطابق ہو تو اچھا ہے، ورنہ وہ خفا ہو جائیں گے۔ آپ پرسوں ضرور آئیں تاکہ اُن کی شادی میں شریک ہو سکیں۔ اِس مرتبہ الکشن میں بہت سی عورتوں نے ووٹ ڈالے۔ اُس گاؤں میں پڑھے لکھے لوگ بہت کم ہیں، اِس لئے

ایک اسکول کھولا جانا ضروری ہے۔ اُس کے ساتھ ساتھ اَن پڑھ لوگوں کو رات میں پڑھنا لکھنا سکھانے کا انتظام کیا گیا۔ میرے کہنے پر بھی اُنھوں نے آبادی سے باہر مکان بنوایا۔ نہ تو وہاں کھانے کا انتظام تھا نہ پینے کا، بس ایک بھیڑ لگی تھی۔ اُن کے بتائے ہوئے طریقے کے مطابق کام کیجیے۔ یہ کام آپکی توجہ چاہتا ہے۔ اِس تجارت میں کتنے لوگ آپ کے ساتھ شریک ہیں۔ تمھارے امتحان کا نتیجہ کب تک معلوم ہوگا۔ اپنے وطن سے ہر شخص کو محبت ہوتی ہے۔ آپ کو شاید اصل حقیقت کا پتہ نہیں ورنہ آپ بھی میری تجویز کی حمایت کرتے۔

## C. Fill in the blanks.

اس کے زیادہ تر لوگ...... بھی...... ہیں۔ اُس...... نتیجہ یہ ہے کہ ایک گاؤں کے...... یہ نہیں جانتے کہ دوسرے گاؤں میں کیا ......ہے۔ اور بے چارہ......کسان یہ نہ جانتا تھا کہ جو ...... صوبائی اسمبلی میں اُس کی ......کرتا ہے وہ ہے کون۔ انقلاب کے بعد...... پاکستان محمد ایوب خان نے "...... جمہوریت" کے نام سے ایک اسکیم......کی۔ ہر حلقہ کی آبادی لگ بھگ ایک......ہوگی اور ہر......کو اپنی آبادی میں سے ایک نمائندہ چننے کا......ہوگا۔ ......طرح شہروں میں ٹاؤن کیٹیاں ...... ۔ اسی طرح سے تھانہ......کے اوپر تحصیل کونسل، ضلع کونسل اور ڈویزن کونسل......۔ اُس الکشن...... ۷۶ فی...... مردوں اور ۴۲ فی صدی عورتوں نے...... ڈالے۔ اُن میں کسان بھی تھے اور تاجر......۔ اب یہ لوگ پُرانے نمائندوں کے...... میں اپنے ملک کے عوام کی بہتر......کرتے ہیں۔

## D. Translate into Urdu.

I. You prefer democracy for yourself, but a military state for us. II. Even now seventy-six percent of the people are homeless. III. Besides it there are other stores near the hospital where we can buy these medicines. IV. You should present your proposal again in easier language. V. Bring to me anyone who comes. VI. Since he is my friend, I cannot say anything against him. VII. He is not a member of either administrative

council or the Tehsil council. VIII. This district is being administered much better now. IX. Ours is the largest province in the country and also the poorest. X. The students of this university held an election yesterday. XI. I couldn't vote last year, for I had to go out of town. XII. How much does it cost to run this organization? XIII. Repeated military coups are not good for any country. XIV. In a real democracy everyone has a right to choose his representative. XV. Ordinary people don't often know who their representative is. XVI. Very few people in cities know what is happening in villages. XVII. Please explain to me in detail the aims of your organization. XVIII. The government has announced that in every assembly thirty percent of the representatives will be women. XIX. Only thirty-seven percent of the votes were cast in favour of his proposal. XX. Common people should be able to understand the political system of their country.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-پاکستان میں کتنی فی صدی آبادی شہروں میں رہتی ہے ؟ ۲-پاکستان میں ایک گاؤں سے دوسرے گاؤں یا شہر تک پہنچنے کے لئے کیا ذریعہ ہے ؟ ۳-تمھارے ملک میں ایک جگہ سے دوسری جگہ پہنچنے کے لئے کیا انتظام ہے ؟ ۴-انقلاب سے پہلے پاکستان میں سیاسی زندگی کس طرح کی تھی ؟ ۵-اپنے ملک کی جمہوریت کے بارے میں تمھارا کیا خیال ہے ؟ ۶-صدرِ پاکستان نے کون سی اسکیم پیش کی ؟ ۷-نئی اسکیم کے مطابق پاکستان کو کتنے حلقوں میں بانٹا گیا ؟ ہر حلقہ میں کتنے لوگ تھے ؟ ۸-بنیادی جمہوریت کی تفصیل بیان کرو۔ ۹-نئی اسکیم کے مطابق الکشن کب ہوئے اور اُس میں کتنے فی صدی مردوں اور عورتوں نے حصّہ لیا ؟ ۱۰-جو لوگ ۱۹۶۰ء کے الکشن میں چنے گئے وہ عوام کے بہتر نمائندے کیوں کہے جا سکتے ہیں ؟

# Unit XXVII

# آسٹریلیا میں ناجائز[1] دولت کے مالکوں کی پریشانی

## ملک کی کرنسی تبدیل ہو رہی ہے

سڈنی۔ ۲۹ر جون۔ آسٹریلیا کی حکومت نے اپنی پرانی کرنسی کو تبدیل کرنے کا فیصلہ کر لیا ہے اور نئی کرنسی ۱۹۶۶ء تک بازار میں رائج کر دی جائے گی۔

پتہ چلا ہے کہ[2] حکومت کے اِس فیصلے کے بعد یہاں لوگوں نے دھڑا دھڑ پرانی کرنسی کو بینکوں میں جمع کروانا[3] شروع کر دیا ہے۔ آسٹریلیا کے بینکوں پر لوگوں کی بھیڑ رہتی ہے۔ وہ لوگ جنھوں نے ناجائز طریقوں سے دولت جمع کی تھی وہ چوری چھپے اپنی دولت کو اِدھر اُدھر کرنے میں[4] مصروف ہیں لیکن حکومت کے کارخانہ[5] سے بھی چوکس ہیں۔ بینک کے منتظمین کا کہنا ہے[6] کہ لوگ برسوں پرانے[7] بوسیدہ اور گلے سڑے نوٹ دینے کے لئے بڑی تعداد[8] میں ہمارے پاس لا رہے ہیں۔

ٹیکس چوروں[9] کے خلاف ٹیکس آفیسر کارروائی کر رہے ہیں[10]۔ بعض لوگ اپنی چھپی ہوئی دولت کو ضائع کرنے میں لگے ہوئے ہیں[11] تاکہ حکومت کی گرفت سے بچے رہیں۔ بینک کے منتظمین کا دعویٰ ہے کہ ہمارے ملک میں کچھ لوگوں کے پاس ایسی دولت چھپی پڑی ہے جسے دوسری جنگِ عظیم کے بعد کبھی باہر نہیں نکالا گیا۔

Unit XXVII: Notes

1. /naa-jaa'iz/ : "illegitimate." From /jaa'iz/, "legitimate; ethically or religiously permissible." The two should be distinguished from: /qaanuunii/, "legal;" /Gair-qaanuunii/, "illegal."

2. /pataa calaa hai ki.../ : "It has been learned that...."

/pataa calnaa/ : KM : "to come to know about Y /-kaa/." It may also be used without a /-koo/ phrase and with reference to either some person or thing, in which case /pataa/ would have the same meaning as the English "trace" in, say, "No trace of it was found." Related verb: /pataa calaanaa/, "to make inquiries concerning the whereabouts or the state of X /-kaa/." (Also see 2:25.)

| | |
|---|---|
| mujhee unkee aanee-kaa pataa nahiiN calaa | I didn't hear about his arrival. |
| tumheeN aslii baat-kaa pataa tab caleegaa | Only then will you learn the real facts. |
| un-kee saamaan-kaa kuch pataa calaa? | Was anything found out concerning his [lost] baggage? |

3. /jamaa-karwaanaa/, "to deposit [as in a bank];" lit. "to have something collected by someone." Some people also use /jamaa-karaanaa/ in the same sense.

4. /idhar-udhar karnee-meeN masruuf haiN/, "[They] are busy hiding it."

/idhar-udhar karnaa/ : N : "to scatter; to throw away or waste."

5. /kaarxaanaa/, in contemporary Urdu, generally means "factory." The sentence here has it in an older usage, an interesting choice on the part of the person who originally translated this news item from English into Urdu. The English phrase, "the state's machinery," is more often translated: /hukuumat-kii ma$\underline{s}$iin/ or /sarkaarii ma$\underline{s}$iinarii/.

6. X /-kaa/ kahnaa hai ki.../, "X states that...."

7. /barsooN puraanee/ : "years old."

The words for units of time and space may be used in the oblique plural to express a generalized and substantially large measure of the same. Examples: /mahiinooN puraanii baat/, "a months old matter;" /gazooN lambaa/, "lengthy by yards."

8. /taadaad/ : F : "number; the count." Related words: /adad/, "numeral, number;" /gintii/, "the count." While /taadaad/ will be used with count nouns, /miqdaar/, "quantity"—also a feminine noun—will be used with mass nouns.

| | |
|---|---|
| un-kii kitaabooN-kii taadaad | the number of her books |
| caar adad keelee | [a total] of four bananas |
| eek adad keelaa | [exactly] one banana |

| | |
|---|---|
| paanii-kii miqdaar | the quantity of water |

9. /Taiks-coor/, "people who don't pay taxes." Lit., "one who steals taxes." Cf., /kaam-coor/, "lazy." Related words: /coorii/, F, "theft;" /coor/, thief."

10. /.....kaarrawaaii kar-rahee haiN/, "[Tax officers] are taking action against. . . ."

/kaarrawaaii/, a feminine noun, means, "proceedings; legal procedure; legal or proper action." Examples: /jalsee-kii kaarrawaaii/, "the proceedings of the meeting;" /siyaasii kaarrawaaii/, "political action."

11. /loog. . .daulat-koo zaayaa-karnee-meeN lagee huee haiN/ : "People are busy destroying the. . . wealth."

X/-meeN lagnaa/, "to get busy with X; to become occupied with X."

| | |
|---|---|
| woo apnee kaam-meeN lagii thii | She was busy in her work. |
| apnee kaam-meeN lag-jaaoo | Get busy with your work. |
| kyaa tum isii kaam-meeN lagee rahoogee | Will you remain occupied with just this work? |

## Exercises

### A. Situational variants.

آسٹریلیا میں جن لوگوں نے ناجائز طریقے سے پیسے کمائے تھے اُن کی پریشانی بڑھتی جا رہی ہے کیونکہ ملک میں کرنسی بدلنے والی ہے۔ نئی کرنسی ۱۹۶۶ء تک بازار میں چلنے لگے گی۔ یہ معلوم ہوا ہے کہ اِس سرکاری فیصلہ کے بعد یہاں کے لوگوں نے چوری سے جمع کی ہوئی پرانی کرنسی کو بینکوں میں جمع کرانا شروع کر دیا ہے۔ وہ لوگ جو غیر قانونی دولت کے مالک ہیں اپنی دولت کو حکومت کی نظر سے بچا کر اِدھر اُدھر لگانا چاہتے ہیں۔ حکومت اُن کی حرکتوں سے واقف ہے۔ بینک والے کہتے ہیں کہ لوگ کئی سال کے پھٹے پرانے، گلے سڑے نوٹ بڑی تعداد میں جمع کرانے کے لئے لا رہے ہیں۔ حکومت نے اعلان کیا ہے کہ ٹیکس نہ دینے والوں کے خلاف سخت کارروائی کی جائے گی۔ حکومت اِس سلسلے میں کچھ نئے قانون بھی بنا رہی ہے۔ بینک افسروں کا کہنا ہے کہ ہمارے ملک میں بعض لوگوں کے پاس تو ایسا پیسہ بھی ہے جو دوسری جنگِ عظیم کے بعد سے کبھی کسی کام میں استعمال نہیں کیا گیا۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| 1. | غیر قانونی | | Gair-qaanuunii | illegal |
| 2 | پھٹنا | | phaTnaa | to get torn |
| 3 | قانون | M | qaanuun | law |

### B. Translate into English.

ناجائز دولت کے مالکوں کو کبھی غریبوں سے ہمدردی نہیں ہوتی۔ چھوٹے بچے کی بیماری کی وجہ سے ماں کی پریشانی بڑھتی جا رہی ہے۔ آج کل موسم روز تبدیل ہوتا رہتا ہے۔ احمد اپنی پرانی سائیکل بیچ کر نئی سائیکل خرید لایا۔ بہت پرانا اور بوسیدہ ہونے کی وجہ سے ہم اپنا مکان

تبدیل کرنے کی سوچ رہے ہیں۔ اِس لڑکی نے فیصلہ کرلیا ہے کہ اُس لڑکے سے شادی نہیں کرے گی۔ ہندوستان اور پاکستان میں آنے اور پائی کی جگہ نئی کرنسی کافی دنوں سے رائج ہے۔ پتہ چلا ہے کہ آج ریل وقت پر نہیں آرہی ہے اور دو گھنٹے دیر سے آئے گی۔ میں باتیں کرنے میں لگ گیا اس لئے دیر ہو گئی۔ دنوں بعد جب احمد یہاں آیا تو ہمیں پتہ چلا کہ مقدمہ کا فیصلہ اُس کے خلاف ہو چکا ہے۔ کل میں میلہ میں گیا تھا مگر بھیڑ کی وجہ سے کچھ دیکھ نہ پایا۔ نئے قانون کے مطابق ایک روپیہ میں سو پیسے ہونگے جبکہ پہلے ایک روپیہ میں چونسٹھ پیسے ہوتے تھے۔ یہ عمارت صدیوں پرانی ہے۔ شوکت نے کتابوں کی اچھی خاصی لائبریری جمع کرلی ہے۔ میں پروفیسر صاحب سے ملنے اُن کے کمرے پر گیا تو معلوم ہوا کہ وہ لکچر تیار کرنے میں مصروف ہیں۔ آزادی کے بعد اِس صوبہ میں سینکڑوں کارخانے کھل گئے ہیں جہاں ہزاروں لوگ کام کرتے ہیں۔ جلسہ کے منتظمین کا کہنا ہے کہ لگ بھگ چار ہزار آدمی جلسہ میں موجود تھے۔ وہ صاحب برسوں بینک میں کام کرتے رہے اور آخر میں بینک کے صدر بھی بنائے گئے۔ اُس لڑکے کی عادت ہے کہ وہ ہمیشہ کسی نے کسی کے خلاف کچھ کہتا رہتا ہے۔ سُنا ہے کہ جو چور پکڑے گئے تھے اب اُن کے خلاف قانونی کارروائی کی جارہی ہے۔ شہر میں اِدھر اُدھر گھومنے کے بعد طلباء کا گروہ یونیورسٹی واپس آیا۔ دوسری جنگِ عظیم کے بعد ایشیا اور افریقہ کے سب ملکوں نے آزادی حاصل کرلی ہے۔ امتحان قریب ہونے کی وجہ سے اکثر طلباء پڑھائی میں مصروف ہیں، مگر بعض اب بھی اپنے قیمتی وقت کو ضائع کرنے میں لگے ہوئے ہیں۔ اُن کے خیال میں کچھ لوگ بازاروں میں پیسے مانگتے پھرتے ہیں تاکہ کام کرنے سے بچے رہیں۔ حکومت کو چاہیے کہ لوگوں کے پاس جو دولت چھپی پڑی ہے اُس کو نکال کر عام لوگوں کے فائدے کے لئے استعمال میں لائے۔ انکا یہ کام مذہبی اور اخلاقی دونوں اعتبار سے بالکل ناجائز ہے۔ یہ کتاب برسوں اُن کی لائبریری میں چھپی پڑی رہی اور اُنہیں یہ پتہ بھی نہ چلا کہ کتنی قیمتی ہے۔ چونکہ آج صدرِ پاکستان کی آمد ہے اِس لئے ضلع کے تمام آفیسر انتظام کرنے میں لگے ہوئے ہیں۔ ٹیکس کا جو نیا قانون بنایا گیا ہے اُس سے سب لوگ خفا ہیں۔ حکومت اگر ٹیکس نہ جمع کرے تو

عوام کے فائدے کے کام کیونکر کرے۔ آپ کس بینک میں پیسہ جمع کرواتے ہیں۔ میں گھر پہونچتے ہی کھانا پکانے میں لگ گیا اسلئے آپکو "فون" کرنا بھول گیا۔

## C. Fill in the blanks.

آسٹریلیا میں ...... دولت کے مالکوں کی ......۔ ملک کی کرنسی .... ...... ہے۔ آسٹریلیا کی حکومت نے اپنی پرانی کرنسی کو ...... کا فیصلہ کرلیا ہے۔ ...... ہے کہ حکومت کے اِس ...... کے بعد یہاں لوگوں نے دھڑا دھڑ ...... کرنسی کو بینکوں میں جمع ...... شروع کردیا ہے۔ آسٹریلیا کے بینکوں ...... لوگوں کی بھت ...... رہتی ہے۔ وہ لوگ جنھوں نے ناجائز ...... سے دولت جمع ...... تھی، وہ چوری چھپے اپنی دولت کو ...... اُدھر کرنے میں ...... ہیں۔ بینک کے ...... کا کہنا ہے کہ لوگ ...... پرانے گلے سڑے نوٹ دینے ...... بھاری ...... میں ہمارے ...... لا رہے ہیں۔ ٹیکس چوروں کے ...... ٹیکس افسر ...... کر رہے ہیں۔ بعض لوگ اپنی چھپی ہوئی ...... کو ضائع ...... میں لگے ہوئے ہیں تاکہ ...... کی گرفت سے بچے رہیں۔ بینک کے منتظمین کا ...... ہے کہ ملک میں ...... لوگوں کے ...... ایسی دولت چھپی پڑی ہے جسے ...... جنگِ عظیم کے بعد کبھی باہر نہیں ...... گیا۔

## D. Translate into Urdu.

1. Wealth increases man's ease, and also his worries. II. The government of this country is changing after the elections. III. She invested in trade all the money she received. IV. I am thinking of changing my college. V. We think this procedure is illegal. VI. The government will not take any action against the students who took part in this movement. VII. Who did you finally decide to marry? VIII. The central assembly has passed a new law concerning taxes. IX. These days there are large crowds in the stores because Christmas is not too far. X. He refused to gain wealth by illegal means. XI. People say he was always busy doing social work. XII. He claims this land belongs to him since he has lived on it for years. XIII. I live in the fifth house on this road. XIV. We need

a new law to end all kinds of discrimination. XV. It has been learnt that the President of Pakistan will not come to America in August. XVI. This law was made for the benefit of some rich people. XVII. You are wasting your time, and also mine. XVIII. It is his habit to go for a walk in the morning. XIX. The news of the President's illness first spread only within a small political circle. XX. We somehow found out that the case would be decided against us.

## E. Answer the following in Urdu.

۱- آسٹریلیا میں کون لوگ پریشان ہیں ؟ ۲-آسٹریلیا کی حکومت نے کرنسی کے متعلق کیا فیصلہ کیا؟ ۳- حکومت کے فیصلے کے بعد لوگ کیا کر رہے ہیں ؟ ۴-آسٹریلیا کے بینکوں میں کیا حال ہے ؟ ۵-جو لوگ ناجائز طریقوں سے دولت کماتے تھے وہ کیا کر رہے ہیں ؟ ۶- بعض لوگ چھپی ہوئی دولت کو کیوں ضائع کر رہے ہیں ؟ ۷-ناجائز دولت کس کو کہتے ہیں ؟ کیا قانونی دولت بھی ناجائز ہو سکتی ہے ؟ ۸-آپ کے ملک میں جو کرنسی رائج ہے اُس کا کیا نام ہے ؟ اس کی تفصیل بتائیے۔ ۹-آپ کے ملک میں قانون کیسے بنائے جاتے ہیں ؟ ۱۰-کیا نسلی اور مذہبی امتیاز قانون کے ذریعہ دور کیے جاسکتے ہیں ؟

## Review Sentences

۱-صدیوں سے یہ رسم اسی طرح سے ادا کی جاتی ہے اِس لئے کوئی تبدیلی آسان نہیں۔ ۲-شکاگو یونیورسٹی میں تقریباً بیس فی صدی دوسرے ملکوں کے طلباء ہیں۔ ۳-میں شام کو زیادہ تر گھر پر ہی رہتا ہوں، باہر کم جاتا ہوں۔ ۴-ہمارے ملک میں ایک جگہ سے دوسری جگہ سامان لانے اور لے جانے کے لئے زیادہ تر ریل کا استعمال ہوتا ہے۔ ۵-جاوید اپنے گھر سے دوکان تک جانے کے لئے زیادہ تر بس اور کبھی کبھی سائیکل کا استعمال کرتا ہے۔ ۶-شمیم صاحب جاوید سے بات نہیں کرتے ہیں، اِس پر بھی جاوید اُن کے گھر جاتے رہتے ہیں۔ ۷-اُن کی طبیعت بہت خراب ہے لیکن اِس پر بھی وہ چلنے پھرنے سے باز نہیں آتے۔ ۸-آج سے چند مہینے پہلے تک یہاں پر بڑا خوبصورت سا باغ تھا۔ ۹-میں نے اپنے نوکر کو ہدایت کر دی ہے کہ وہ یہاں شام تک ضرور آجائے۔ ۱۰-اُس نے ریل کے پہنچنے کا بہت دیر تک انتظار کیا پھر بھی ریل نہیں آئی۔ ۱۱-سرسیّد مرتے وقت تک اپنی قوم کو سدھارنے کی کوشش میں لگے رہے۔ ۱۲-میں تو بس اتنا کہتا ہوں کہ انسان کو کام کرنے کا ڈھونگ نہ کرنا چاہیے، بلکہ پورے طور سے کام کرنا چاہیے۔ ۱۳-ہر صدی میں دنیا کو ایک نئے انقلاب کا سامنا کرنا پڑا ہے۔ ۱۴-میں نے محسوس کیا ہے کہ جاوید کی زندگی میں بڑا انقلاب آگیا ہے۔ ۱۵-اُن اخباروں میں اکثر فرضی خطوط بھی چھاپے جاتے ہیں۔ ۱۶-جمہوری حکومت میں عوام کو بھی ملک کی سیاست میں حصّہ لینے کا حق ہوتا ہے۔ ۱۷-میرے بھائی کی تندرستی ٹھیک نہیں ہے، اِس لئے وہ کسی قسم کے کھیل میں حصّہ نہیں لے سکتا۔ ۱۸-امریکہ کے سیاسی حلقوں میں نسلی امتیاز کے سوال پر ایکا نہیں ہے۔ ۱۹-ہر ملک کے لوگ اپنے کو مختلف سیاسی اور سماجی حلقوں میں بانٹ لیتے ہیں۔ ۲۰-عید کے دن اُمیر لوگ غریبوں میں روپیہ پیسہ بانٹتے ہیں۔ ۲۱-غیر قانونی دولت بڑھنے سے ملک کو کوئی فائدہ نہیں بلکہ نقصان ہی ہوتا ہے۔ ۲۲-میرے کالج میں طالب علموں کی تعداد لگ بھگ دو ہزار ہوگی۔ ۲۳-میں اپنے مکان میں گرمیوں کے موسم میں چھت پر سوتا ہوں۔ ۲۴-آج کل تقریباً ہر جگہ کھانا میز پر رکھ کر کھاتے ہیں۔ ۲۵-میری لکھنے کی میز پر جو کتاب

سب کتابوں کے اوپر رکھی ہے وہ لے آؤ۔ ۲۶-جج نے اپنا فیصلہ نئے قانون کے مطابق کیا ہے۔ ۲۷-ہمارے بھائی کے پاس کار بھی ہے اور سائیکل بھی۔ ۲۸-پورس کے مقابلے میں سکندر کی فوج زیادہ بہتر تھی گو وہ تعداد میں کم تھی۔ ۲۹-آج تمھارا دوست کالج میں کھیلوں کے مقابلے میں اوّل آیا۔ ۳۰-شکاگو یونیورسٹی میں باہر سے آنے والے طالب علموں کی تعداد امریکی طلباء کے مقابلے میں بہت کم ہے۔ ۳۱-سکندر کے مقابلے میں بہت سے بادشاہ آئے لیکن وہ کسی سے بھی نہیں ہارا۔ ۳۲-ہر ملک میں ایسے لوگ ہوتے ہیں جو ناجائز چیزوں کے استعمال کو جائز سمجھتے ہیں۔ ۳۳-جن کے پاس ناجائز مال جمع ہوتا ہے اکثر وہی لوگ سیاسی تنظیموں کو زیادہ پیسہ بھی دیتے ہیں۔ ۳۴-سب ملکوں میں پرانے رسم و رواج آہستہ آہستہ تبدیل ہوتے جا رہے ہیں۔ ۳۵-میں سوچ رہا ہوں کہ اپنا پرانا مکان جلد ہی تبدیل کر دوں۔ ۳۶-میرے دوست نے اپنی خراب کار کو جلد تبدیل کرنے کا فیصلہ کر لیا۔ ۳۷-حکومت کو اہم باتوں کے متعلق فیصلہ کرنے میں دیر نہیں کرنی چاہیے۔ ۳۸-جج جب کسی مقدمہ کا فیصلہ کرتا ہے تو اُس کی نظر مجرم اور جرم دونوں پر ہوتی ہے۔ ۳۹-جاوید کو کل ہی پتہ چلا کہ وہ امتحان میں کامیاب ہو گیا ہے۔ ۴۰-میں جس کتاب کو تلاش کر رہا تھا اُس کا پتہ چل گیا ہے۔ ۴۱-ٹیکس افسروں کو لوگوں کی ناجائز دولت کا فوراً پتہ چل جاتا ہے۔ ۴۲-منڈی میں تازی ترکاریاں دھڑا دھڑ بک جاتی ہیں۔ ۴۳-عید کے تیوہار کی وجہ سے شہر کے راستوں پر چلنے پھرنے والوں کی بھیڑ ہے۔ ۴۴-قانون کی گرفت سے بچنے کے لئے دکانداروں نے ناجائز طریقوں سے لائے ہوئے مال کو دھڑا دھڑ سستی قیمت پر بیچنا شروع کر دیا ہے۔ ۴۵-جو تاجر چوکس ہوتے ہیں وہ اپنے مال کو اِدھر اُدھر نہیں ہونے دیتے۔ ۴۶-میرا دوست اپنے کام میں بہت چوکس رہتا ہے۔ ۴۷-قانونی طور پر آپ کو ایسا کرنے کا حق نہیں۔ ۴۸-میرے بھائی کی میز پر یہ سارے خط کئی دنوں سے ایسے ہی پڑے ہوئے ہیں۔ ۴۹-جو تصویریں میں نے اپنے دوست کو بھیجی تھیں وہ کہیں راستہ میں ضائع ہو گئیں۔ ۵۰-میں نے تو سب چیزیں ٹھیک سے رکھ دی تھیں، یہ تو تم نے ان کو اِدھر اُدھر کر دیا۔

Unit XXVIII

# خطرے جن کا سامنا[1] ہے

جن سنگھ[2] نے گذشتہ الکشن ہی میں کافی زور پکڑ لیا تھا۔ لیکن اب چین کے حملے کے بعد اس کے زور میں اضافہ ہو گیا ہے۔ جس کا ثبوت ہے کرشنا مینن کا ہٹایا جانا[3]۔ کرشنا مینن محض اس لئے ہٹائے گئے کہ جن سنگھ اُن کے خلاف غصّہ پیدا کرنے میں کامیاب ہو گئی اور اس غصّے میں بھرے ہوئے عنصر[4] کو راضی کرنے پر حکومت مجبور ہو گئی۔ اگر عام حالات ہوتے تو شاید حکومت اُس غصّے سے نمٹ لیتی[5]۔ لیکن جنگ کی حالت میں اندر[6] کسی قسم کی لڑائی لڑنا ممکن نہ تھا۔ لیکن اگر جن سنگھ حکومت کو ایک پہلو پر اتنا دبا سکتی ہے تو ذرا اور زور پکڑ کر اور پہلوؤں پر بھی دبا سکتی ہے، یعنی امکانات کے دروازے کھل گئے ہیں۔

گذشتہ الکشن میں کرپلانی جی[7] کے نقطہ پر آکر تمام سیاسی پارٹیوں کا مل جانا بھی بہت خطرناک مستقبل کی نشان دہی تھی۔ اُس کے معنی یہ تھے کہ سیاست میں ایسے مواقع نکل سکتے ہیں جب سوشلسٹ پارٹیاں اپنی سوشلزم کو بھلا کر سرمایہ پرست پارٹیوں سے مل جائیں اور قوم پرور[8] پارٹیاں اپنی قوم پروری کو بھلا کر فرقہ پروروں سے مل جائیں۔ دوسرے لفظوں میں اِس بات کا امکان ہے کہ پرجا سوشلسٹ اور سوشلسٹ پارٹیاں یہ دونوں جن سنگھ کی فوج کے دستے بن جائیں۔

اِن دونوں پارٹیوں کی سوشلزم ہے کیا؟ کیا اِن کی سیاسی زندگی کا کوئی بھی گوشہ ایسا ہے

جس میں سوشلسٹ عناصر پائے جاتے ہیں؟ اِس سوال کے جواب میں ہم سے اُلٹ کر[9] پوچھا جا سکتا ہے کہ اِن دونوں پارٹیوں کا نظریہ کیا ہے اور عمل کیا ہے؟

حقیقت یہ ہے کہ یہ دونوں سوشلسٹ پارٹیاں نظریہ کے لحاظ سے ابھی بہت کچی ہیں۔[10] اس وجہ سے اُن کے عمل کے حدود نہیں بن سکتے۔ وہ ہر قسم کے پروگرام پر عمل کر سکتی ہیں۔ ایسی ڈھیلی ڈھالی[11] پارٹیوں کے بارے میں ہمیشہ یہ خطرہ رہتا ہے کہ کہیں وہ اِدھر یا اُدھر نہ ڈھلک جائیں۔[12] پھر ایک بات یہ بھی ہے کہ اِن دونوں سوشلسٹ پارٹیوں میں سے کسی نے کسی موقعہ پر بھی کھل کر فرقہ واریت کا مقابلہ نہیں کیا ہے، بلکہ وہ ایک طرح سے فرقہ واریت کو طرح دیتی رہی ہیں۔[13]

اِس جگہ ایک بات اور کہنے کو باقی رہ گئی ہے کہ اگر کبھی جن سنگھ اِن دونوں سوشلسٹ پارٹیوں کو لے کر الکشن جیتے گی یا حکومت بنائے گی تو یہ دونوں پارٹیاں جن سنگھ میں اِس طرح گھل جائیں گی جس طرح پانی میں نمک۔ اِن دونوں پارٹیوں میں سے کسی کے پاس نہ ایسا نظریہ ہے جو اُس کے ممبروں کے ضمیر کو ایسا کرنے سے روکے اور نہ ایسی روایات ہیں جو راہ میں حائل ہوں۔ اِس لئے مشترکہ الکشن ہو یا مشترکہ حکومت وہ بہت جلد جن سنگھ کی فتح اور خالص جن سنگھ کی فتح بن جائے گی۔

امروہے کے الکشن نے اِس خطرے کو بے حد روشن کر دیا[14] ہے کہ ایسا ہو سکتا ہے کہ دونوں سوشلسٹ پارٹیاں کٹھ پتلیاں بن کر جن سنگھ کے اشاروں پر رقص کرنے لگیں۔ اگر ایسا ہوا تو جن سنگھ کے اقتدار میں آنے کے امکانات بہت روشن ہو جائیں گے۔

1. /xatree jin-kaa [hameeN] saamnaa hai/ : "The Dangers that We Face."

/saamnaa/, a masculine noun, may be translated as "encounter; confrontation." It is most frequently found in two constructions:

1. /saamnaa hoonaa/ : KM : "to be confronted with X /-kaa/." Example: /mujhee eek muṣkil-kaa saamnaa hai/, "I'm confronted with a problem."

2. /saamnaa karnaa/ : NM : "to actively confront X /-kaa/." Example: /ham-nee har muṣkil-kaa saamnaa kiyaa/, "We [resolutely] confronted every problem."

2. This is an editorial from the respected secular-nationalist newspaper, *Qaumi Awa:* (Lucknow), dated June 16, 1963. It deals with the rise of the Hindu nationalist party, Jana Sangh—the forebear of the present Bharatiya Janata Party—and the tendency among many left parties to join with the Jana Sangh for narrow gains. Its writer, Hayatullah Ansari, was a prominent Muslim member of the Indian National Congress and also a respected fiction writer.

3. After the Sino-Indian border war in 1962, there was a general feeling that the ther Defence Minister, V. K. Krishna Menon, had failed in his job. He eventually had to resign, much against the wishes of Prime Minister Jawaharlal Nehru.

4. /is Gussee-meeN bharee-huee unsur/ : "...this angry element..."

/unsur/ : M : "element; constituent part."

/Gussaa/: M : "anger." It is used in several verbs; the two more common are: /Gussaa karnaa/ : NM : "to berate or scold X /-par/;" and /Gussaa aanaa/ : KM : "to get angry at X /-par/." These should be learned together with two other verbs: /xafaa-hoonaa/, "to berate Z /-par/; to be angry about Y /-par/;" and /xafaa-hoonaa/, "to be angry at X /-see/."

| | |
|---|---|
| aap mujh-par kyooN Gussaa kar-rahee haiN? | Why are berating me? Why are you getting angry at me? |
| mujhee un-kii is baat-par Gussaa aayaa | I got angry at this remark of his. |
| tumhaaree bhaaii tum-par kyooN xafaa hoo-rahee thee? | Why was your brother scolding you? |
| maiN najmaa-see xafaa nahiiN | I'm not angry at Najma. |
| maiN najmaa-kee jaanee-par xafaa nahiiN | I'm not angry about Najma's departure. |

It should be remembered that /Gussaa/ connotes greater intensity of anger than /xafaa/. (Also see 7:29.)

5. /Takkar leenaa/ : NF : "to butt against X /-see/; to meet X's /-see/ challenge." /Takkar/, a feminine nouns, means: "collision." Related verbs: /Takkar hoonaa/ : Ki.F "To collide with X /-see/; /Takraanaa/ : N : "to collide with X /-see/."

| | |
|---|---|
| raastee-meeN meerii un-see Takkar hoo-gaii | On the way I collided with him. |
| aaj doo mooTarooN-kii Takkar hoogaii | Two cars collided today. |
| aaj doo mooTareeN Takraa-gaiiN | -ditto- |
| hamaarii mooTar eek peeR-see Takraaii | Our car hit a tree. |

6. /andar/, i.e., /mulk-kee andar/, "internally, within the country."

7. J. B. Kripalani, a leading figure in the Praja Socialist Party of India, but earlier a member of the Congress Party. In a bye-election in 1963, Kripalani ran for the parliament from Amroha (Uttar Pradesh). His opponent was Hafiz Muhammad Ibrahim, then a minister in Nehru's cabinet but needing to win the election for confirmation. All opposition parties, including the Jana Sangh, gave their support to Kripalani, whose easy victory was a major setback for the ruling Congress Party.

8. /qaum-parwar paarTiyaaN/ : "nationalist parties."

/parwar/, active participle of the Persian verb /parwardan/, "to nurture, bring up," is used in combination with nouns to express something similar to the English suffix, "-ist." Example: /firqaa-parwar/, "communalist," from /firqaa/, "sect." Despite the immediately preceding example, most compound words with /-parwar/ will have a connotation of approval. (Also see 11:24.)

9. /is sawaal-kee jawaab-meeN ham-see ulaT-kar puuchaa jaa-saktaa hai/ : "In answer to our query we might ourselves be asked...."

/ulaT-kar/, "turning something over; in retort." From /ulaTnaa/, "to turn over something." Related adjective: /ulTaa/, "upside down; reverse." The antonym of /ulTaa/ is /siidhaa/.

10. /kaccaa/, "unripe; raw, uncooked," hence, "inexperienced; novice."

11. /aisii Dhiilii-Dhaalii paarTiyooN-kee baaree-meeN/ : "Concerning such loosely held-together parties...."

/Dhiilaa-Dhaalaa/, "loosely put together; loosely functioning; not smart or efficient." From /Dhiilaa/, "loose, not properly fitting, not tight."

12. /kahiiN woo idhar yaa udhar na Dhulak-jaaeeN/ : "Lest they roll off to one side or another."

/kahiiN/ is functionally the same as the phrase, /aisaa na hoo ki/. Both can be placed at the beginning of a sentence or just before the verb phrase, and express the kind

of concern or fear that one can in English with "lest..." Mostly they will be used with the verb in the subjunctive. Examples: /kahiiN woo calii na jaaee/, "Lest she goes away." /jaldii kiijiyee, kahiiN baariṣ na hoonee-lagee/, "Hurry, lest it starts raining."

13. /balki woo eek tarah-see firqaa-waariyat ko tarah deetii rahii haiN/ : "On the contrary, they have been encouraging communalism in a way."

/tarah deenaa/ : NF : "to encourage or incite X /-koo/ [to commit further wrongs by deliberately turning one's attention away from X]." But, /tarah dee-jaanaa/, "to ignore or look away [with compassion] from [the wrong done by] X /-koo/."

14. /is xatree-koo ... rauṣan kar-diyaa hai/ : "...has made this danger vivid..."

/rauṣan/, "bright; lit." Related verbs: /rauṣan-karnaa/, "to brighten, make vivid; to light (a lamp, etc.)." /rauṣan-hoonaa/, "to become bright; to get lit."

## Exercises

### A. Situational variants.

گذشتہ انتخاب میں جن سنگھ کا زور بڑھا تھا، لیکن یہ زور چین کے ہندوستان پر حملہ کے بعد اور بھی بڑھ گیا ہے۔ اگر جن سنگھ سرکار کو ایک اہم بات میں اس طرح مجبور کر سکتی ہے تو اگر اُس کا زور بڑھتا رہا تو اور باتوں میں بھی مجبور کرنے لگے گی۔ یہ کافی خطرناک بات ہو گی۔ چونکہ عوام غصّہ سے بھرے ہوئے تھے اِس لئے نہ چاہتے ہوئے بھی کرشنا مینن کو ہٹانا پڑا۔ گذشتہ الکشن میں کرپلانی جی کے انتخاب کے سلسلے میں ساری سیاسی پارٹیوں کا ایک ہو جانا بھی مستقبل میں خطرے کی نشانی ہے۔ اِس حالت میں یہ بھی ممکن ہے کہ پرجا سوشلسٹ اور سوشلسٹ یہ دونوں پارٹیاں کسی موقع پر جن سنگھ کے ساتھ مل جائیں۔ ہم نہیں کہہ سکتے کہ یہ دونوں پارٹیاں کہاں تک سوشلسٹ ہیں۔ دراصل اِن دونوں سوشلسٹ پارٹیوں کے سیاسی نظریوں کی صحیح شکل مقرّر نہیں ہو سکی ہے نہ اِن دونوں کے نظریوں میں کوئی خاص اختلاف ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ یہ دونوں سوشلسٹ پارٹیاں کسی وقت بھی فرقہ واریت کے خلاف کھل کر نہیں آئی ہیں۔ ایک اور بھی کہنے کی بات ہے، وہ یہ کہ اگر کسی وقت جن سنگھ اِن دونوں سوشلسٹ پارٹیوں کو اپنے ساتھ لے کر الکشن میں کامیاب ہو گئی تو یہ دونوں پارٹیاں جن سنگھ میں اِس طرح غائب ہو جائیں گی جیسے پانی میں نمک۔ اِس لئے اگر ملاجلا الکشن ہوا اور ملی جُلی حکومت بنی تو وہ جلد ہی جن سنگھ کی اور صرف جن سنگھ کی کامیابی بن کر رہ جائے گی۔ امروہہ کے الکشن کے بعد سے اِس بات کا امکان بڑھ گیا ہے کہ سیاسی فائدہ کی خاطر ممکن ہے یہ دونوں سوشلسٹ پارٹیاں جن سنگھ کے ہاتھوں میں کھلونا بن جائیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| 1. | اختلاف M | ixtilaaf | difference of opinion, conflict of opinion |
| 2. | خاطر | xaatir | for the sake of X /-kii/ |

## B. Translate into English.

آپ جس سفر پر جارہے ہیں اُس میں بہت سے خطرے ہیں۔ وہ غصہ سے بھرے تھے اِس لئے میں سامنے سے ہٹ گیا۔ مذہبی امتیاز کے سوال پر اُن دونوں پارٹیوں میں اختلاف ہے۔ مجھے آپ کی تجویز سے اختلاف نہیں، لیکن کیا یہ مناسب وقت بھی ہے۔ اِس تحریک سے فرقہ پروری کے بڑھنے کا امکان ہے۔ گذشتہ سال کافی گرمی تھی لیکن اِس سال اتنی نہیں ہے۔ عوام کو چاہیے کہ فرقہ پرور لیڈروں سے چوکس رہیں۔ ثبوت نہ ملنے کی وجہ سے حکومت کو سب لوگوں کو چھوڑ دینا پڑا۔ اِس سال گھروں کے کرایوں میں اضافہ ہوگیا ہے۔ اپنی گذشتہ پالیسی کو بھلا کر کانگریس نے اِس الکشن میں فرقہ پرور پارٹیوں سے مدد لی۔ ہندوستان میں محض سیاسی نقطۂ نظر سے ایک الگ پارٹی بنانا مسلمانوں کے لئے خطرناک ہے۔ ہر انسان کو سوچنا چاہیے کہ وہ جو بھی کام کرنے والا ہے اُس کا اُس کے مستقبل پر کیا اثر پڑے گا۔ اگر یہ اختلاف بڑھتا رہا تو دونوں ملکوں میں لڑائی بھی ہوسکتی ہے۔ اِس کے معنی یہ ہیں کہ آدمی بغیر سوچے سمجھے کبھی کوئی کام نہ کرے۔ سیاست میں ایسے مواقع نکل سکتے ہیں جب کوئی انسان اپنی نیکی اور پرہیزگاری کو بھلا کر غلط کام کرنے پر مجبور ہوسکتا ہے۔ سرمایہ پرست اگر قوم پروری کے جذبے کو ترقی دینے میں کامیاب ہوگئے تو شاید غریبوں کو راضی کرنے میں بھی کامیاب ہوجائیں۔ اِن حالات میں ضروری ہے کہ ہم سب کھل کر فرقہ واریت کا مقابلہ کریں۔ اُن کے واپس آنے کا کوئی امکان نہیں ہے۔ پاکستان کے قائم ہونے کے بعد ہندوستان کے مسلمانوں کا سیاسی نظریہ کافی بدل چکا ہے۔ یہ محض وقت کی بات ہے ورنہ احمد تو میرے اچھے دوست تھے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ اب ہندوستان کے مسلمانوں کا کوئی مشہور اور مقبول لیڈر نہیں رہا۔ میرے خیال میں ہندوستانی مسلمانوں کے لئے شاید یہ ایک اچھی بات ہے۔ وہ محض اپنے مقصد کے لئے اِس طرح کی غلط صحیح باتیں پھیلایا کرتا ہے۔ آپ کو کسی موقع پر یہاں آنا پڑے تو ہمارے گھر ضرور آیئے۔ اب بھی ممکن ہے کہ وہ کچھ دیر کے لئے آجائیں۔ مجھے اِس لفظ کے معنی معلوم نہیں۔ جب میں نے سنا کہ شوکت میرے خلاف الکشن لڑیں گے تو میں نے اُن کا مقابلہ نہیں کیا۔ وہاں اور بھی بہت سی جگہ باقی رہ گئی ہے، آپ بھی اپنا مکان بنواسکتے ہیں۔ کانگریس کے صدر نے کہا، "کانگریس

اُس وقت اپنے پروگرام پر عمل کر سکتی ہے جب کہ الکشن جیتے اور حکومت بنائے۔" ملک اور قوم کی روایات کی حفاظت کرنا ضروری ہے ورنہ ملک و قوم کی تہذیب مٹ جائے گی۔ ایسا نہ ہو کہ وہ آپ سے پہلے گھر پہونچ جائیں، اِس لئے جلدی کیجئے۔ جلدی کیجئے، کہیں وہ آپ سے پہلے گھر نہ پہونچ جائیں۔ میرے وہاں جانے کے امکانات نہیں ہیں، کیونکہ میں بہت مصروف ہوں۔ یہ ممکن نہیں کہ وہ ہماری مدد کرنے سے انکار کردیں۔ کانگریس کو چھوڑ کر باقی پارٹیوں یعنی جن سنگھ اور سوشلسٹ پارٹی کو عوام کی مدد حاصل نہیں۔ بڑی دیر ہو گئی، کہیں وہ راستے میں رُک تو نہیں گئے۔ بڑی دیر ہو گئی، لگتا ہے وہ راستے میں کہیں رُک گئے۔

## C. Fill in the blanks.

لیکن اب چین کے ...... کے بعد اُس کے...... میں اضافہ ہو گیا ہے۔ لیکن...... جن سنگھ حکومت کو ایک پہلو پر اتنا...... سکتی ہے تو ذرا اور زور پکڑ کر...... پہلوؤں پر بھی دبا سکتی ہے۔ اُس کے...... یہ تھے کہ سیاست میں ایسے مواقع مل سکتے ہیں جب سوشلسٹ پارٹیاں اپنی سوشلزم کو ...... سرمایہ پرست پارٹیوں...... ......اور قوم پرور پارٹیاں اپنی قوم پروری کو...... فرقہ پروروں سے مل جائیں۔ دوسرے لفظوں میں اِس بات کا...... ہے کہ پرجا سوشلسٹ اور سوشلسٹ پارٹیاں یہ...... جن سنگھ کی...... کے دستے بن جائیں۔ کیا اُن کی...... زندگی کا کوئی بھی پہلو ...... ہے جس میں سوشلسٹ عناصر پائے جاتے ہوں؟ پھر ایک...... یہ بھی ہے کہ اُن دونوں سوشلسٹ پارٹیوں...... ...... کسی نے کسی موقع...... بھی کھل کر فرقہ واریت کا...... نہیں کیا ہے۔ دونوں پارٹیوں میں سے...... کے پاس نہ ایسا نظریہ ہے جو اُس کے ممبروں کے ضمیر کو ایسا کرنے سے ...... اور نہ ایسی ...... ہیں جو راہ میں حائل ہوں۔ اِس لئے مشترکہ الکشن ہو یا...... حکومت وہ بہت جلد جن سنگھ کی فتح اور...... جن سنگھ کی فتح...... ، اور اگر...... ہوا تو جن سنگھ کے اقتدار میں آنے کے امکانات...... ......۔

## D. Translate into Urdu.

1. There is no possibility now of his coming today. II. What's the use of

going that far just to eat bad food. III. He says this field belong to him, but he has no proof. IV. It is still possible that our school would win this game. V. His verses were full of patriotic and nationalist sentiments. VI. It seems she has completely forgotten us. VII. Such opportunities may not come again your way. VIII. The two parties greatly differ in their ideologies. IX. Considering the past elections it seems that Congress will win again. X. It is possible that communalism may further increase in the country. XI. I do not oppose your views but only your actions. XII. They have little ancestral land left now. XIII. We openly opposed him in the last election. XIV. He is well acquainted with all the social traditions of his country. XV. The danger of a third world war has increased due to these new developments. XVI. We shall pass a new tax law if our party comes to power. XVII. What was earlier a religious organization has now become a political party. XVII. We will certainly hire you if an opportunity comes up. XVIII. On what particular issue do you have a difference of opinion with him? XIX. In my view there is no conflict of opinion between the two organizations on the question of communalism. XX. The country's future looks brighter since the government adopted a new social policy.

**E: Answer the following in Urdu.**

۱- کرشنا مین کو ہٹانے میں جن سنگھ کا کیا ہاتھ تھا؟ ۲- اگر جن سنگھ حکومت کو ایک پہلو پر دبا سکتی ہے تو اُس میں خطرے کی کیا بات ہے؟ ۳- کرپلانی جی کے الکشن میں مستقبل کا کون سا خطرناک پہلو ظاہر ہو گیا؟ ۴- نظریہ کے لحاظ سے یہ دونوں سوشلسٹ پارٹیاں کیسی ہیں؟ ۵- عمل کے لحاظ سے یہ دونوں سوشلسٹ پارٹیاں کیسی ہیں؟ ۶- فرقہ واریت کے متعلق اِن دو سوشلسٹ پارٹیوں کا نظریہ اور عمل کیا رہا ہے؟ ۷- اگر یہ دونوں پارٹیاں جن سنگھ کے ساتھ مل کر الکشن جیتیں تو کس بات کا امکان ہے؟ ۸- آپ کے ملک میں کون کون سی سیاسی پارٹیاں ہیں؟ ۹- کیا آپ کے ملک کی دونوں پارٹیاں نظریہ کے لحاظ سے ایک دوسرے سے مختلف ہیں؟ ۱۰- آپ کے خیال میں جمہوریت کو سرمایہ پرستوں سے زیادہ خطرہ ہے یا فرقہ پروروں سے؟

## Review Sentences

۱ - غریب لوگوں کو اپنی زندگی میں بہت سی مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے۔ ۲- آج راستے میں میرا اور جاوید صاحب کا سامنا ہو گیا۔ ۳- امریکہ میں نسلی امتیاز کے دُور کرنے کی تحریک دوبارہ زور پکڑ رہی ہے۔ ۴- شکاگو یونیورسٹی کی عمارتوں میں ہر سال اضافہ ہوتا جا رہا ہے۔ ۵- یونیورسٹی نے خرچ کم کرنے کے لئے اپنے اکثر شعبوں میں سے بہت سے لوگوں کو ہٹا دیا ہے۔ ۶- کسی پہاڑ کو اپنی جگہ سے ہٹانا انسان کی طاقت سے باہر ہے۔ ۷- یہ بات کہاں تک صحیح ہے کہ ایک مجرم کے جرم کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ وہ جرم کا اقرار کر لے۔ ۸- تم محض اس لئے بازار نہیں گئے کہ تمھارے پاس سائیکل نہیں تھی! ۹- عام حالات میں اتنے دن ایک شہر میں رُکنا شاید ممکن نہ ہوتا۔ ۱۰- میرا دوست مجھ سے خفا ہو گیا ہے اِس لئے میں اُس کو راضی کرنے جا رہا ہوں۔ ۱۱- اکثر ایسا ہوتا ہے کہ انسان اپنی خوشی کے خلاف کام کرنے پر مجبور ہو جاتا ہے۔ ۱۲- میں اس معاملہ میں آپ کی مدد کرنے سے مجبور ہوں۔ ۱۳- ہر جمہوری ملک میں حکومت اپنے عوام کے مطالبوں کو ماننے پر مجبور ہوتی ہے۔ ۱۴- اِس سوال پر اُن سے اختلاف کرنا آسان نہیں۔ ۱۵- میرا دوست اب تم سے ہر کھیل میں ٹکّر لے سکتا ہے۔ ۱۶- کسی کام کے شروع کرنے سے پہلے اُس کے ہر پہلو پر غور کر لینا چاہیے۔ ۱۷- جاوید اپنے والد صاحب کے پہلو میں بیٹھا ہوا ہے۔ ۱۸- جب بزرگوں کی صحبت میں بیٹھے ہوئے ہو تو بار بار پہلو نہیں بدلنا چاہیے۔ ۱۹- اُس پہاڑ پر چڑھنے سے پہلے میں نے تم کو اُس کے خطروں کی نشاندہی کر دی تھی۔ ۲۰- سرسیّد اپنی قوم کو اُس کی خرابیوں کی نشاندہی کرتے رہے۔ ۲۱- سیاسی لیڈروں کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ اپنی قوم سے وعدہ کر کے اُس کو بھلا دیتے ہیں۔ ۲۲- ماں باپ کی بتائی ہوئی ساری نصیحتیں بچّوں کو زیادہ دن یاد نہیں رہتیں۔ ۲۳- آپ مجھے کسی ایسی کتاب کا نام بتائیے جس میں ہندوستان کی اہم سیاسی تحریکوں کی تاریخ لکھی ہو۔ ۲۴- اِس کمرے میں گھر کا وہ سامان جو استعمال میں نہیں ہے رکھ کر بند کر دیا جاتا ہے۔ ۲۵- قوم پروری کا جذبہ اگر حد سے بڑھ جائے

تو خود قوم کے لئے خطرہ بن سکتا ہے۔ ۲۶-ہماری تہذیب میں بزرگوں کو اُلٹ کر جواب دینا نہایت بُرا سمجھا جاتا ہے۔ ۲۷-کالج آتے ہوئے راستہ میں دیکھا کہ ایک کار اُلٹی ہوئی پڑی تھی۔ ۲۸-ناصر نے دسترخوان پر گوشت کے سالن کا برتن اُلٹ دیا۔ ۲۹-مجھے آپ سے ہمدردی ہے، لیکن نظریاتی اختلاف بھی ہے۔ ۳۰-چھوٹوں کو چاہیے کہ بزرگوں کے ساتھ ہمیشہ تہذیب سے پیش آئیں۔ ۳۱-اب اِس کا امکان کم رہ گیا ہے کہ وہ آج آئیں۔ ۳۲-یہ عمارت کسی لحاظ سے اِس قابل نہیں ہے کہ کرایہ پر لی جائے۔ ۳۳-لوگ گرمیوں میں ڈھیلے ڈھالے کپڑے پہننا پسند کرتے ہیں۔ ۳۴-میرے دوست کہتے ہیں کہ جاوید صاحب نہایت ڈھیلے ڈھالے افسر ہیں۔ ۳۵-سنتے ہیں کہ اُس کالج کا انتظام آج کل بڑا ڈھیلا ڈھالا ہو رہا ہے۔ ۳۶-انتخاب میں جن لوگوں نے ووٹ ڈالا اُن میں صرف تیرہ فی صدی عورتیں تھیں۔ ۳۷-حکومت اپنے فائدے کے لئے کبھی کبھی کسی خاص فرقہ کو طرح دینے لگتی ہے۔ ۳۸-پورس کی فوج نے سکندر کا مقابلہ بہادری سے کیا۔ ۳۹-اُن دونوں کرسیوں کا مقابلہ کر کے دیکھ لو پھر جو پسند آئے وہ خرید لو۔ ۴۰-اکثر ایسا بھی ہوتا ہے کہ دو کمزور پارٹیاں ایک دوسرے میں گھُل مِل کر ایک نئی اور مضبوط پارٹی بن جاتی ہیں۔ ۴۱-فوج کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنے افسروں کے حکم پر کام کرے۔ ۴۲-میری کامیابی کی راہ میں بہت سی مشکلات حائل ہیں۔ ۴۳-اُس عمارت اور بڑی سڑک کے درمیان جو بڑے بڑے پتھر حائل ہیں اُن کو ہٹا کر ایک پتلی سی سڑک بنائی جا سکتی ہے۔ ۴۴-ہندوستان میں سوشلسٹ پارٹی کے جیتنے کا کوئی امکان نہیں ہے۔ ۴۵-حکومت نے جو فیصلہ کیا تھا اُس پر قائم نہ رہ سکی۔ ۴۶-دفتر کی کارروائی دیکھنے کے بعد وہ خوش خوش واپس گئے۔ ۴۷-ہمارا صوبہ ملک میں سب سے بڑا ہے البتہ انتظام میں سب سے اچھا نہیں۔ ۴۸-اب ہمارے ملک میں سیاسی پارٹیوں کو الیکشن لڑنے کی آزادی دے دی گئی ہے۔ ۴۹-میں کیسے بھلا سکتا ہوں کہ آپ نے اپنی جان خطرے میں ڈال کر ہمارا تحفظ کیا۔ ۵۰-صرف سیاسی فائدے کی خاطر کچھ لوگ بڑے بڑے نظریاتی اختلافات بھلا دیتے ہیں۔

## Unix XXIX

# یکّہ[1] والا (حصّہ اوّل)

یکّے والے نے کہا "میں تو شہر جاؤں گا۔" میں نے کہا "میں بھی وہیں چلوں گا۔" اور رفعِ شر کے خیال سے[2] چند آنے پیسے یکّے والے کو نذر کیے[3] اور کہا "بھائی چل، جلدی چل۔" یکّہ چل پڑا[4] اور چلتا رہا۔ تھوڑی دیر بعد شہر آ گیا۔ ایک موقعہ[5] پر ہمارے ساتھی نے یکّے کو رُکوایا اور گلی میں ہو لیے[6]۔ یکّے والے نے دریافت کیا "اور میاں آپ کدھر جائیں گے ؟" میں نے کہا " کالج۔" کہنے لگا کہ اسٹیشن پر ہی کیوں نہ کہہ دیا۔ میں نے کہا "تمھارا کیا بگڑا[7]۔ تم کو یہاں تک کے پیسے دے دیے۔ رہا کالج جانا[8]، اُس کے پیسے یہ لے لو۔" یکّے والے نے کہا "میں تو کالج نہیں جاؤں گا۔ آج بھر کی[9] روٹی کمالی۔ سردی پانی میں[10] جانور کو تکلیف ہوگی۔ گھر میں چھوٹے چھوٹے بچّے ہیں اُن کی خبر لوں گا[11]۔" میں نے کہا "تو پھر میں بھی تمھارے ساتھ چلوں گا۔" اُس نے کہا "آپ جا کر کیا کریں گے ؟" میں نے کہا "تم جا کر کیا کرو گے ؟" کہنے لگا "میں تو بچوّں کی خبر لوں گا۔ گھوڑے کو دانہ گھاس دوں گا اور پھر آرام کروں گا۔" میں نے کہا "میرا بھی یہی ارادہ ہے۔" بڈّھے نے سمجھا کہ قصّہ طوالت پکڑے گا اور دلچسپ بھی ہے۔ اُس نے اطمینان سے[12] اپنے میلے بوسیدہ لباس کے معلوم نہیں کس گوشہ سے ایک بیڑی[13] نکالی اور سلگا کر پینے لگا۔ پھر کہا "میاں ! آپ کو مجھ سے مطلب کیا[14] ؟" میں نے کہا "میں اپنا مطلب کیوں بتاؤں ؟" اُس نے کہا "تو پھر آپ میرے گھر کیوں جائیں ؟" میں نے کہا "اور کیوں نہ جاؤں ؟" اُس نے ایک دفعہ

پھر مجھے نیچے سے اوپر تک دیکھا اور مجھ کو کچھ ایسا معلوم ہوا کہ آج کئی دن کے بعد اُس نے اپنی آنکھوں کو پوری وسعت کے ساتھ کشادہ کیا تھا جس کو بیڑی کے دھوئیں نے پھر چھپا دیا۔ کہنے لگا "تو پھر بیٹھ جاؤ" تھوڑی دیر بعد ہم سب ایک تازہ نمناک اور غلیظ گلی میں پہنچے۔ آگے ایک چھوٹا سا احاطہ تھا جس میں کثرت سے ہر قسم کے درخت کھڑے تھے۔ کہیں کہیں[15] سے دھواں اُٹھ رہا تھا۔ جس کی وجہ سے موسم کی تاریکی اور ناخوشگواری اور بڑھ گئی تھی۔ درختوں کے اُوپر بندر اور کوّے، درختوں کے نیچے مُرغیاں اور بچّے شور مچا رہے تھے۔ درختوں کی پتّیوں سے چھَن چھَن کر بارش کے قطرے گر رہے تھے۔ جن کی آواز اُس شور و ہنگامے سے مل کر ایک عجیب طرح کا سماں پیدا کر رہی تھی جس کا صرف تصوّر کیا جاسکتا ہے، شاید بمشکل۔

گھوڑے کی خدمت سے فراغت پاکر[16] یکّے بان بچیوں سمیت جھونپڑے میں آیا۔ مجھ کو دیکھ کر بچیّاں یک لخت چونک پڑیں۔ یکّے والے نے کہا "ڈرو نہیں۔ ہمارے مہمان ہیں" اُن میں جو بڑی تھی سہم کر کہنے لگی۔ "ابا! کیا تم پھر یکّہ لے کر جاؤ گے۔" میں نے فوراً جواب دیا۔ "نہیں۔ اب یہ رات بھر تمھارے ہی ساتھ رہیں گے۔" یکّے بان نے یکّے پر سے بچھونا[17] اُتار کر گھاس پر ڈال دیا۔ بچیّاں اُس پر بیٹھ گئیں۔ میں نے پوچھا "اور کیوں میاں تمھارا نام کیا ہے؟" اُس نے کہا۔ "عیدو۔" میں نے کہا۔ "عیدو! اُن بچیوں کی ماں کہاں ہے؟" عیدو اِس سوال کو ٹال گیا۔[18] اِس طور پر گویا وہاں بچیوں کے سامنے اُس کا تذکرہ کرنا نہیں چاہتا تھا۔ کہنے لگا "میاں! ذرا دیر ہوگئی۔[19] سالن دن کا رکھا ہے۔ بس روٹیاں ڈالنی ہیں۔[20]" میں نے کہا "نہیں۔ اِس کی بالکل ضرورت نہیں ہے۔" میں نے ایک نوٹ دیا اور کہا۔ "یہ لو، بازار جاکر کھانا لاؤ۔ عمدہ عمدہ کھانے، کچھ پھل اور مٹھائیاں۔" عیدو نے کہا۔ "میاں یہ نہیں ہوسکتا۔ اِس وقت تو آپ کو

ہمارے روکھے پھیکے[۲۱] پر ہی بسر کرنا ہوگا۔" میں نے کہا۔ "اچھا! میں تمھارا کھانا کھاؤں گا۔ لیکن تم کو میرا کھانا کھانا پڑے گا۔ تم فوراً جاکر سب چیزیں لاؤ۔ اِس درمیان میں میں تمھاری بچیّوں کے ساتھ بات کروں گا۔" عیدو کچھ سوچتا ہوا بازار چلا گیا۔ میں نے لڑکیوں سے بات کرنا شروع کیا۔

## Unit XXIX: Notes

1. This is a slightly abridged version of an essay by Rashid Ahmad Siddiqui (1897-1977). It begins with the author-narrator coming out of the railway station at Aligarh and trying to find some hackney carriage to reach his home on the campus of the Aligarh Muslim University. At Aligarh, the main city is on one side of the railway station, the campus on the other. Not finding any yakka-driver willing to go to the campus at that late hour, the author tried a subterfuge—with interesting results.

Rashid Sahib was a master stylist in Urdu prose, famous for his amusing but thoughtful essays and pen-portraits. An alumnus of Aligarh, he also taught there for many years and wrote extensively about the place and its people.

/yakkaa/ was a two-wheeled hackney carriage, pulled by one horse, with only a small, barely covered or padded board for the passengers to sit on. The other common hackney was /taaNgaa/, which was lower to the ground, differently shaped, and also more comfortable. Both are now rarely seen in South Asian cities.

2. /rafa'-e-s̤ar-kee xayaal-see/ : "With the idea of avoiding any trouble...."

/rafa'-karnaa/, "to remove or repel." /rafa'-hoonaa/, "to disappear, go away." In most contexts, the two verbs can be replaced with /duur-karnaa/ and /duur-hoonaa/, respectively. /s̤ar/, M, "trouble; conflict."

3. /nazr-karnaa, "to offer something with humility to X /-kii, -koo/." /nazr/, a feminine noun, means "an offering; a token of submission." It, for example, used to be the term for the gift that nobles offered to a king at formal occasions.

4. /yakkaa cal-paRaa aur caltaa rahaa/ : "The ekka set off and kept moving." (See 226.)

5. /eek mauqee-par/ : "At a certain point [in our journey]...."

/mauqaa/, a masculine noun, means "place of occurrence; occasion; opportune time."

| | |
|---|---|
| yee baRii xus̤ii-kaa mauqaa hai | It's an occasion of great joy. |
| jab ham coorii-kee mauqee-par pahoNcee... | When we arrived where the burglary had occurred.... |
| aaj mujhee un-see milnee-kaa mauqaa nahiiN milaa | I didn't find any opportune time today to see him. |

6. /galii-meeN hoo-liyee/: "...and set off down an alley." Or, "....and disappeared in an alley."

/hoo-leenaa/, "to join with X /-kee saath/; to move along with X /-kee saath/."

7. /tumhaaraa kyaa bigRaa/, "What did *you* lose?" Lit. "What [/kaam/, "work"] of yours went bad?"

/bigaRnaa/ means "to go wrong" as well as "to get mad at X /-par/." In the first meaning, it either occurs in idiomatic phrases, as above, or more generally in combination with /jaanaa/—i.e. as /bigaR-jaanaa/, "to go bad or foul up."

| | |
|---|---|
| meeraa wahaaN jaanee-see kuch nahiiN bigReegaa | It won't hurt me at all if I went there. |
| aaj mooTar phir bigaR-gaii | The car is not working again today. |

In the second meaning, /bigaRnaa/ usually occurs with /uThnaa/ and /paRnaa/ as its auxiliary verbs.

| | |
|---|---|
| woo naukar-par bigaRnee lagee | He began to berate the servant. |
| woo naukar par bigaR-paRee | -ditto- |

8. /rahaa kaalij jaanaa/ : "As for going to the college...." Lit., "What still remains is [the act of] going to the college."

/rahaa/, the perfect participle of /rahnaa/, "to remain," is used in this function by placing it at the beginning of the clause and making it agree in gender and number with the nominal that follows; the main clause may be introduced with /too/.

| | |
|---|---|
| rahii yee baat ki... | As for the matter of.... |
| rahaa un-see milnaa too woo kal bhii hoo-saktaa hai | As for meeting him—that can be done tomorrow too. |

9. /rooTii/, lit. "bread," is used here metaphorically: "earnings; wages; the daily bread."

10. /sardii paanii-meeN/ : "...in this rain and cold..."

The conjunction, /aur/, has been dropped to give a more unified sense to the two words, /sardii/, "cold," and /paanii/, "water; rain." (Also see 7.24.)

11. /xabar leenaa/ . NF : "to take care of X /-kii/; to ask about the welfare of X /-kii/. In a peculiar idiomatic use, it also means "to chastise X /-kii/." (See 7:8.)

12. /itmiinaan-see/ : "Taking his own time he....." Lit., "..with total ease."

/itmiinaan/, a masculine noun, expresses a mental sense of ease from worries. Related verbs: /itmiinaan dilaanaa/, NM, "to reassure X /-koo/;" /itmiinaan hoonaa/, KM, "to be relieved of worries; to be reassured."

| | |
|---|---|
| us-nee mujhee itmiinaan dilaayaa | He reassured me. |
| tumhaaree aanee-see unheeN itmiinaan hoo-gayaa | Your arrival has relieved him of worry. |

13. /biiRii/ are short thin cigarettes, with a pinch of uncured tobacco wrapped in a different leaf. They are much cheaper than regular cigarettes, but no less addictive.

14. /miyaaN, aap-koo mujh-see matlab kyaa?/ :"Sir, what do *you* have to do me?"

/matlab/, a masculine noun, means "meaning; aim or purpose." The related verb is: /matlab hoonaa/: KM : "to have something to do with X /-see/." (See 3:19.)

| | |
|---|---|
| is baat-see aap-koo kooii matlab nahiiN | You have nothing to do with this matter. |

Note that it is not the same as the following:

| | |
|---|---|
| meeraa matlab is-see yee thaa ki.... | What I meant by this was.... |

15. /kahiiN-kahiiN-see/, "...from here and there...." Cf. /kahiiN-see/, "...from somewhere..."

16. /ghooRee-kii xidmat-see faraaGat paa-kar/ : "After getting done with taking care of the horse... "

/faraaGat/, a feminine noun, expresses a sense of relief and freedom from obligations and needs; it may sometimes even mean "prosperity." Related verb: /faraaGat paanaa/ : NF : "to be done with some obligation."

17. /bichaunaa/, a masculine noun, means "bedding." Here, however, it refers to the thin cotton-filled cushion placed on the seat of a /yakkaa/ to soften its hardness.

18. /iiduu is sawaal-koo Taal-gayaa/ : "Eidu ignored the question."

/Taalnaa/, means "to defer or put off; to ignore or overlook, to let something pass." Related verb: /Talnaa/, "to move away; to go by; to get deferred."

| | |
|---|---|
| tum mujhee is tarah Taal nahiiN saktee | You can't put me off like this. |
| aaj maiN-nee us-koo baRii muşkil-see Taalaa | I got rid of him today with great difficulty. |
| unhooN-nee bahot kahaa leekin maiN wahaaN-see Talaa nahiiN | He tried hard but I didn't move away from there. |
| yee kaam kab-tak Taleegaa | How long will this matter be deferred? |

19. /miyaaN, zaraa deer hoo-gaii/ : "Sir, it has got a bit late."

/deer/, a feminine noun, basically means "a short span of time, mostly measurable in hours and minutes." Related adverbs: /deer-meeN/, "in a little while;" /deer-see/, "late, after some delay."

| | |
|---|---|
| kuch deer-meeN woo aa-gayaa | He arrived shortly. |
| woo kuch deer-see aayaa | He arrived a bit late. |
| tum kitnii deer-meeN jaaoogee? | When will you go? (Lit., "After how much time will you go?") |
| ham itnii deer-see yahaaN baiThee haiN | We have been sitting here for such a long time. |

Related verb: /deer hoonaa/. With just the auxiliary forms of /hoonaa/, it often means "there is/was still some time to X /-meeN/." Example: /gaaRii jaanee-meeN kuch deer hai/, "There is still some time before the train leaves." Otherwise, used in an indirect construction, with its subject followed by /-koo/, it means "to be late; to be delayed."

| | |
|---|---|
| mujhee deer hoo-gaii | I was delayed. |
| caliyee, warnaa deer hoo-jaaeegii | Let's go, or else we'll be late. |

20. /bas rooTiyaaN Daalnii haiN/ : "I've only to make the *roti*s."

/rooTii/ : F : "bread." Generally it refers to a variety of thin flat breads, usually made of unleavened flour and baked on an iron griddle called /tawaa/. The western style loaf of bread is mostly referred to as /Dabal rooTii/, lit. "double *roti*." /rooTii Daalnaa/, means "to cook the flat bread." Whereas, /rooTii banaanaa/ will simply mean "to shape the flat bread." But with /Dabal rooTii/—and with 'cake', etc.—/banaanaa/ will refer to the cooking process too. Example: /yee keek kis-nee banaayaa?/, "Who baked this cake?"

21. /aap-koo hamaaree ruukhee-phiikee-par hii basar karnaa hoogaa/ : "You'll have to subsist on our meagre and insipid food alone."

/ruukhaa/ is used to indicate that the so qualified noun is without its usual accompaniments. For example: /ruukhii rooTii/, "plain dry bread [without anything to eat it with]." Also,

| | |
|---|---|
| unhooN-nee ruukhaa-saa jawaab diyaa | He answered shortly. [I.e. without even a smile.] |

## Exercises

### A. Situational variants.

یکّے والا بولا "میں تو شہر جا رہا ہوں۔" مجھے بارش کا ڈر تھا، میں نے کہا "میں بھی وہیں چلتا ہوں" اور سوار ہو گیا۔ جب میرے ساتھی اتر گئے تو یکّے والے نے پوچھا "کیوں صاحب، آپ کو کہاں جانا ہے؟" اُس نے کہا اگر آپ کو کالج جانا تھا تو اسٹیشن پر ہی کیوں نہ بتا دیا۔ میں تو اِس وقت کالج نہیں جا سکتا، مجھے گھر جا کر بچیّوں کی خبر لینا ہے۔ میں نے کہا میں بھی وہی کروں گا جو تم گھر جا کر کرو گے۔ تب وہ بولا "میاں، آپ کو مجھ سے کیا لینا ہے۔" بوڑھے یکّے والے نے سوچا بات پھیلتی جا رہی ہے اور آدمی دلچسپ معلوم ہوتا ہے، اِس لئے بولا، "تو پھر چلئے۔" گھوڑے کو دانہ گھاس دے کر یکّے والا بچیّوں کے ساتھ جھونپڑے میں آیا۔ مجھے دیکھ کر بچیّاں ڈر گئیں اور کہنے لگیں، "ابا کیا تم پھر باہر جاؤ گے؟" عیدو میرے سوال کو ٹال گیا، اِس طرح جیسے بچیّوں کے سامنے کچھ نہ کہنا چاہتا ہو۔ وہ بولا "میاں اب کھانے کا وقت ہو گیا ہے، دن کا بچا ہوا سالن تو ہے ہی، بس روٹی اور تیّار کر لوں۔" میں نے کہا "نہیں اِس کی کوئی ضرورت نہیں، یہ نوٹ لو اور بازار سے جا کر کھانے کی اچھی اچھی چیزیں لے آؤ۔" عیدو نے کہا "میاں ایسا نہیں ہو سکتا۔ اب تو آپ کو ہماری رُوکھی سُوکھی ہی کھانی ہو گی۔" جب میرے سمجھانے پر عیدو بازار چلا گیا تو میں بچیّوں سے باتیں کرنے لگا۔

### B. Translate into English.

میں نے پوچھا تو پتہ چلا کہ وہ تو وہیں رہتے ہیں۔ اُن کے خیال سے مجھے کچھ دن اور رُکنا پڑا۔ ہم اسی طرح باتیں کرتے ہوئے سڑک پر چلتے رہے یہاں تک کہ تھوڑی دیر میں بازار آ گیا۔ اب رہا اُن سے ملنا تو یہ کل بھی ہو سکتا ہے۔ گھر کے کرایہ بھر کے پیسے میں نے مکاندار کو دے دیے۔ کیوں نہ آپ بھی دن بھر کے لئے میرے ساتھ شہر چلیں۔ نماز سے فراغت پانے کے بعد ہی ہم کھانا کھائیں گے۔ آج اُن کی خبر لینے کوئی جائے گا کہ نہیں۔ چار دن ہوئے بارش ہوئی

تھی، تب سے پانی نہیں برسا ہے۔ رہا باغ جانا تو میں اتنی دور تو آپ کے ساتھ چل نہ سکوں گا۔ جب ہم سب لوگ اطمینان سے بیٹھ گئے تو احمد نے قصہ سنانا شروع کیا۔ احاطے کی وسعت میں گھاس لگی ہوئی تھی۔ ہم نے اطمینان سے کھانے سے فراغت حاصل کی، تب فلم دیکھنے گئے۔ اُن کا ارادہ آسانی سے نہیں بدلتا۔ میں نے سمجھا شاید آپ بھی اپنی روایات بھلا کر مغرب پرست ہوگئے ہیں۔ آج کل گرمی اتنی بڑھ گئی ہے کہ راتیں بھی نا خوشگوار ہوتی ہیں۔ آپ جو کہہ رہے ہیں، اُس کا تصوّر کرنا مشکل ہے۔ بچّے کے خیال سے ماں جلد گھر لوٹ آئی۔ احمد کتابوں سمیت لائبریری سے گھر جا رہا تھا۔ وہ میری بات ٹال نہیں سکتا۔ ہم نے کسی طرح اُن لوگوں کو ٹالا۔ میں نے بار بار اُن سے کتاب مانگی لیکن ہر بار وہ ٹال گئے۔ میں نے احمد سے کچھ مدد چاہی مگر وہ ٹال گیا۔ اِس سلسلہ میں شکیل صاحب نے بہت عمدہ بات کہی۔ وہ میرے سامنے سے اِس طرح گذر گیا گویا مجھے دیکھا ہی نہیں۔ میں وہاں جا چکا ہوں، اب یہ نہیں ہو سکتا کہ دوبارہ جاؤں۔ میں بچّوں سے باتیں کر ہی رہا تھا کہ اِس درمیان میں بارش ہونے لگی۔ آپ کھانا کھا کر آیئے، اِس درمیان میں میں یہ کام کر دوں گا۔ بہت دریافت کرنے پر بھی مجھے اُن کا پتہ نہ مل سکا۔ شوکت اپنے ساتھیوں سمیت کھیلنے کے لئے کھیل کے میدان میں آیا۔ اب اِس وقت اتنی رات میں وہاں جا کر کیا کرو گے۔ احمد سمیت اُس گھر میں چار آدمی رہتے ہیں۔ احمد کو یہ بات ناخوشگوار لگی لیکن چونکہ سلمان اُس سے عمر میں بڑے تھے اِس لئے خاموش ہوگیا۔ سڑک پر لاتنے بندر دیکھ کر عورتیں چونک پڑیں۔ مکان کے سارے کمرے کافی کشادہ ہیں۔ بوڑھے نے سوچا بات بڑھانے سے کیا فائدہ، اِس خیال سے چپ رہا۔ محض اُن کے خیال سے ہم نے اپنا ارادہ تبدیل کر دیا۔ آپ کھانا اطمینان سے کھایئے، ابھی گاڑی چھوٹنے میں کافی دیر ہے۔ اِن پریشانیوں سے اتنی جلدی فراغت کیونکر مل گئی۔ وہ سوتے سوتے چونک پڑا۔ اِس میں چونکنے کی کیا بات ہے، ایسا تو یہاں روز ہوتا ہے۔ میں آپ کے سوال کا جواب کچھ سوچ کر دوں گا۔ یہ لڑائی تو ہم دو کے درمیان ہے، آپ کو اِس سے کیا مطلب۔ وہ یہاں بمشکل پہونچے تھے کہ اُنھیں واپس جانا پڑا۔ اُس وقت بازار میں جو سماں تھا وہ

میں بیان نہیں کر سکتا۔ اِس بات کا تذکرہ کسی سے نہ کیجئے گا۔ رات بڑی دیر تک آپ کا تذکرہ ہوتا رہا۔ ایسی باتیں میرے تصوّر سے باہر ہیں۔ اُس نے تیس سال کی نوکری میں جو کچھ کمایا وہ اِس گھر کے بنوانے میں لگ گیا۔ میں احمد پر خفا ہوتا رہا لیکن وہ اطمینان سے کھانا کھاتا رہا۔ مشاعرہ میں اتنا ہنگامہ تھا کہ ہم کسی شاعر کا کلام ٹھیک سے نہ سُن سکے اور نہ کوئی شاعر ٹھیک سے سُنا سکا۔ جب اُنھوں نے تذکرہ کیا تو مجھے یاد آیا کہ آج تو آپ کو امتحان دینے جانا ہے۔ اب تو کافی دیر ہو گئی ورنہ میں بھی اُن سے ملنے چلتا۔

## C. Fill in the blanks.

میں نے کہا "میں بھی..... چلوں گا" اور رفعِ شر کے..... سے چند آنے پیسے یکّہ والے کو..... کیے۔ تھوڑی دیر..... شہر آ گیا۔ یکّے والے نے..... کیا "اور میاں آپ..... جائیں گے؟" کہنے..... کہ اسٹیشن پر ہی..... نہ کہہ دیا۔ اُس نے اطمینان..... اپنے..... بوسیدہ لباس کے..... نہیں کس گوشے سے ایک بیڑی..... اور..... کہنے لگا۔ گھوڑے کی خدمت..... فراغت پا کر یکّے بان بچیوں..... جھونپڑے میں آیا۔ اُن میں جو..... تھی سہم کر..... لگی "ابّا! کیا تم پھر..... لے کر جاؤ گے؟" میں نے کہا "عیدو ان..... کی ماں..... ہے؟" عیدو اِس سوال کو..... اُس طور پر..... وہاں بچیوں کے..... اُس کا تذکرہ کرنا نہیں چاہتا تھا۔ میاں،..... دیر..... ۔ میں نے ایک نوٹ..... اور کہا: "یہ.....، بازار..... کھانا.....۔ "اچھا، میں..... کھانا کھاؤں گا..... تم کو میرا کھانا..... .....۔ عیدو کچھ..... ..... بازار چلا گیا۔

## D. Translate the following into Urdu.

I. Now she will stay here for the whole week. II. It was not my intention to come here at night. III. After she was done with cooking she sat down to read a novel. IV. Why didn't you tell me earlier that you couldn't come this evening? V. It seems you are trying to avoid giving an answer. VI. He always went to the fair together with his children. VII. Please don't be afraid, you are our guests. VIII. I didn't wish to mention the

death in the presence of his father. IX. In the meantime I shall go and talk with your father. X. You couldn't imagine what I felt at that time. XI. We couldn't imagine that winters could be so terrible. XII. He was startled on hearing my voice. XIII. Take it home and read it at your ease. XIV. He intends to rest for a while after finishing his examination. XV. He can do this work for you, however you will have to give him enough money. XVI. I refused to speak to him when he made those unpleasant remarks. XVII. There is no need to accede to everything he says. XVIII. For years we lived on what our mother earned. XIX. The boy was scared when he suddenly came upon the monkey. XX. We were at work, meanwhile our guests arrived at our house.

## E. Answer the following in Urdu.

۱-یکہ والا کالج کیوں نہیں جانا چاہتا تھا؟ ۲-گھر جاکر یکہ والا کیا کرنا چاہتا تھا؟ ۳-یکہ والے کا گھر کیسی جگہ میں تھا؟ ۴-بچیاں گھر میں ایک آدمی کو دیکھ کر کیوں سہم گئیں؟ ۵-یکے والے کے گھر میں کون رہتا تھا؟ ۶-یکے والے نے بچیوں کی ماں کے متعلق سوال کا جواب کیوں نہیں دیا؟ ۷-کھانے کا انتظام کس طرح کیا گیا؟ ۸-یہ کہانی سنانے والا آدمی آپ کو کیسا لگا؟ ۹-جس شہر کی یہ کہانی ہے اُس کا سرسیّد سے کیا تعلّق ہے؟ ۱۰-کیا آپ کے ملک میں گھوڑے والی گاڑیاں ہوتی ہیں؟

## Unix XXX

# یکّہ والا (حصّہ دوئم)

میں نے کہا۔ "تم کیا کھیلتی ہو[1]؟" بڑی نے کہا "میرے پاس گڑیاں ہیں۔" میں نے کہا۔ "مجھے لا کر دکھاؤ۔" دونوں بچیاں جھپٹ کر ایک ہانڈی اُٹھا لائیں۔ ہانڈی کے اندر گھاس بھری ہوئی تھی[2]۔ گھاس کے اوپر ایک صاف کپڑا بچھا ہوا تھا[3]۔ اُس پر دو گڑیاں رکھی ہوئی تھیں۔ گڑیوں کے اوپر بطورِ چادر[4] ایک ٹکڑا گرم اونی کپڑے کا تھا۔ بڑی لڑکی نے گڑیوں کو اِس احتیاط اور احترام کے ساتھ باہر نکالا جس طور پر شاید رولس رائس کے اندر سے کوئی ڈیوک اپنی بیگم کو بھی نہ نکال سکتا یا کوئی ماں اپنے سوتے ہوئے مریض بچّے کو نہالچے پر سے اُٹھاتی ہوگی۔ دونوں بچیّوں کے چہرے پر احتیاط، محبّت اور تشویش کی جھلک تھی جب تک کہ[5] گڑیاں پورے طور سے ہانڈی سے نہ نکالی گئیں۔ میں نے گڑیوں کو اسی احترام اور عقیدت کے ساتھ لے کر اپنے دامن[6] میں رکھ لیا۔ بچیّوں کی تشویش مسرّت سے بدل گئی۔ میں نے کہا "اِن کی شادی کب ہوگی؟" چھوٹی بولی "ابا نے اِس کا دولھا نمائش[7] سے لانے کو کہا ہے۔" میں نے کہا "یہ کھاتی کیا ہیں؟" بڑی بے اختیار ہو کر ہنس پڑی، گویا یہ سوال انتہائی ناواقفیت اور معصومیت کا تھا اور یہی نہیں بلکہ اُن کے ہنسنے کے لئے کیا گیا تھا۔ لیکن چھوٹی پر اُس کا اثر نہ ہوا۔ اُس نے سنجیدگی سے کہا "اُس کی شادی ہو جائے گی تب کھائے گی۔" میں نے کہا "یہ گھوڑا جو یکّے میں چلتا ہے[8] کس کا کھلونا ہے؟" دونوں کچھ حیرت زدہ[9] ہوئیں اور پھر بڑی لڑکی نے مسکرا کر اور اِس انداز سے گویا یہ پہیلی

بوجھ لی تھی، کہا "کھلونا؟ ارے وہ تو گھوڑا ہے۔" لیکن چھوٹی کو اطمینان نہیں ہوا۔ اُس نے کہا "تم ہی بتاؤ کس کا کھلونا ہے؟ کھلونا ہوتا تو ہانڈی میں بند ہوتا۔ اتنا بڑا کھلونا کس کا ہوتا ہے!" میں نے کہا "یہ گھوڑا تو کھلونا ہے" دونوں نے بے اختیار ہو کر[10] پوچھا "کس کا؟" میں نے کہا "تم ہی بتاؤ" دونوں کچھ دیر تک سوچتی رہیں اور جب کچھ سمجھ میں نہیں آیا تو فرطِ اشتیاق[11] سے دونوں نے آکر میرا ہاتھ پکڑ لیا۔ ایک نے شانے پر ہاتھ رکھا اور خوشامدانہ انداز[12] سے جس میں والہانہ اشتیاق پورے طور سے جھلک رہا تھا، یہی نہیں بلکہ اِس انداز سے گویا میری ہمّت افزائی مقصود ہے،[13] پوچھا "اچھا سچ بتاؤ، کس کا کھلونا ہے؟" میں نے کہا "اللہ میاں کا۔" دونوں سہم گئیں۔ کہنے لگیں "اللہ میاں[14] اتنا بڑا کھلونا کھیلتے ہیں! اللہ میاں کتنے بڑے ہیں؟"

اتنے میں[15] عیدو لندا پھندا آگیا۔ کھانے پینے کے ہنگامے میں اللہ میاں کی وسعت اور ضخامت آئی گئی ہوگئی۔ بچّیاں کھا پی کے سوگئیں۔ میں نے کہا "عیدو! اب میرے لئے ایک یکّہ لاؤ۔" عیدو یکّہ لانے گیا۔ میں نے جلدی سے اپنا کمبل بچیّوں پر ڈالا اور آپ کے پاس چلا آیا۔

1. /tum kyaa kheeltii hoo/ : "What games do you play?"

/kheelnaa/: N : "to play with Y /-see/; to play with Z /-kee saath/; to play Y (a sport or game)." However note that /guRiyaaN/, lit. "dolls," also means "the game of dolls." Hence we can have: /woo ab bhii guRiyaaN kheeltii hai/, "She still plays with dolls." The masculine form, /guDDaa/, "a male doll," is not used in that way.

2. /haaNDii-kee andar ghaas bharii huii thii/ : "The pot was full of grass."

/bharnaa/, an active verb, is used both intransitively and transitively. As an intransitive verb, it means: "to fill [into something]; to be filled up." It more often occurs in its perfect participle form followed by some form of /hoonaa/. (The perfect participle, /bharaa/, is also commonly used as an adjective, "filled.") But other forms are also used, often 'completed' with /jaanaa/.

| | |
|---|---|
| ghar-meeN paanii bharaa thaa | The house was full of water. |
| saRak-par paanii bharaa hai | The road is covered with water. |
| jab bas-meeN loog bhar-gaee.... | When people crowded into the bus.... |
| bas ab bhar-gaii hai | The bus is now full. |
| yee baks kitaabooN-see bharaa hai | This box is filled with books. |

As a transitive verb, /bharnaa/ basically means: "to fill [something]." But its situational equivalents in English will have wide range, depending upon the context.

| | |
|---|---|
| maiN-nee bartan bharaa | I filled the pot. |
| maiN-nee bartan-meeN paanii bharaa | I filled the pot with water. |
| maiN-nee paanii-see bartan bharaa | -ditto- |
| maiN-nee nal-see paanii bharaa | I drew water from the pipe. |
| maiN-nee "tire"-meeN hawaa bharii | I pumped air into the tire. |

3. /ghaas-kee uupar eek saaf kapRaa bichaa huaa thaa/ : "A clean piece of cloth was spread over the grass."

/bichnaa/, "to be spread or laid out." /bichaanaa/, N, "to spread or lay out." Compare the above sentence with the following.

ghaas-par kursiyaaN bichii thiiN — Chairs were laid out on the lawn.

(Note that /-kee uupar/ in the sentence in the text conveys more fully the sense of the grass being completely covered with the cloth than would /-par/.)

4. /bataur-e-caadar/ : "as a chador."

. /bataur-e-X/ or /bataur X-kee/, "as X." Also, /X-kee taur-par/. /taur/, a masculine noun, means "manner; style." Also note the commonly used adverbial phrases: /aam taur-par/, "ordinarily;" /xaas taur-par/, "especially."

5. /jab tak ki....na nikaalii gaiiN/ : "...so long as ....were not taken out." Or, more idiomatically, "...until [the dolls] were taken out."

Essentially, /jab tak/ refers to the span of time before somethings occurs, hence in Urdu it is often expressed in the negative, i.e. as the period during which something had not taken place. It would help the student to connect the phrase with the English "...so long as..." rather than with "until..." Note the use of the two negatives in the last two sentences below.

| | |
|---|---|
| jab tak woo na aa-jaaee aap rukiyee | Please stop until he comes. |
| jab tak ham wahaaN thee woo nahiiN aaii thii | She had not come all the while we were there. |
| jab tak baaris nahiiN rukii ham ghar-see baahar nahiiN niklee | We didn't come of the house until the rain stopped. |
| jab tak tum nahiiN jaaoogee kaam nahiiN hoogaa | The work won't get done until you go there. |

6. /apnee daaman-meeN rakh-liyaa/ : "....placed them in my lap."

/daaman/, refers to the edge, hem, or the lower part of any garment covering the upper body—e.g., a shirt or a coat—which could also be spread or opened to form a 'lap'.

7. /numaa'is/. a feminine noun, means "exhibition." Here it refers to the annual county fair like event that is held in Aligarh during December.

8. /yee ghooRaa joo yakee-meeN caltaa hai.../ : "...this horse, which draws the yakka, ..."

9. /hairat-zadaa/, "amazed," lit. "struck by amazement."

/zadaa/, a Persian verbal noun, also occurs in such common words as: /musiibat-zadaa/, "afflicted;" /Gam-zadaa/, "grief-stricken."

10. /bee-ixtiyaar-hookar puuchaa/ : "...impatiently, or uncontrollably, asked...."

/ixtiyaar/, a masculine noun, means "hold or control; authority."

11. /fart-e-istiyaaq-see/ : "...with abundant eagerness..."

/fart/, "abundance," usually occurs in Urdu only in similar /izaafat/ compounds. The related word, /ifraat/, also a feminine noun, is more commonly used by itself.

12. /xusaamadaanaa andaaz-see/ : "... in a cajoling manner..."

/xusaamad/, a feminine noun, means "flattery." The Persian suffix /-aanaa/ is similar in meaning to the English "-ly." The resultant forms are used as modifiers, and

also adverbially. In other words, /xusaamadaanaa andaaz-see/ = /xusaamad-kee andaaz-see/. (See 3:18.)

13. /gooyaa meerii himmat-afzaaii maqsuud hai/ : "...as if [they intended] to encourage me." Lit. "... as if my encouragement was intended."

/himmat-afzaaii/, "encouragement," is an abstract noun, made from the adjectival compound, /himmat-afzaa/, "encouraging," lit. "courage-enhancer." /afzaa/ is a Persian verbal noun; it also occurs in a variant form: /fizaa/. /himmat/, a feminine noun, means: "courage." It is used in such verbs as /himmat baRhaanaa/, NF, "to encourage X /-kii/;" and /himmat dilaanaa/, NF, "to encourage X /-koo/, to make X /-koo/ lose fear."

14. /maiN-nee kahaa, "allaah miyaaN-kaa"/ : "I said, "God's."

/miyaaN/ is added to /allaah/ in Urdu, mostly, but not exclusively, in the speech of women and children. It creates a sense of intimacy, but also makes it possible to use the grammatically plural, and hence more respectful, forms of verbs and adjectives with reference to God. Here the narrator uses it because his addressees are two little girls. (Also see 10:5 and 2:8.)

15. /itnee-meeN/ : "Just then..." Elsewhere it can also mean: "meanwhile, in the mean time."

| | |
|---|---|
| maiN khaanaa khaa-rahaa thaa ki itnee-meeN ahmad aa-gaee | I was eating. Just then Ahmad arrived. |
| maiN axbaar paRhtaa huuN, tum itnee-meeN khaanaa khaa-loo | I read the newspaper, meanwhile you should have your meal. |

16. /aayaa-gayaa-hoo-jaanaa/, "to be forgotten or ignored completely; to be put aside indefinitely." An infrequently used verb, it never occurs with animate subjects.

## Exercises

### A. Situational variants.

میں نے پوچھا "تم کچھ کھیلتی ہو"؟ دونوں بچّیاں فوراً ایک ہانڈی لے آئیں۔ اُس کے اندر گھاس تھی، گھاس پر ایک صاف کپڑا جس کے اُوپر دو گڑیاں رکھی ہوئی تھیں۔ چونکہ جاڑے کا موسم تھا اِس لئے اُن کے اُوپر چادر کے طور پر ایک اونی کپڑے کا ٹکڑا بھی پڑا ہوا تھا۔ بڑی بچّی نے دونوں گڑیوں کو بڑی عزّت اور احتیاط کے ساتھ ہانڈی میں سے نکالا۔ میں نے پوچھا "اِن کی شادی کب ہونے والی ہے؟" بڑی یک لخت ہنسنے لگی۔ لیکن چھوٹی نے سنجیدہ ہو کر کہا "جب اِس کی شادی ہو جائے گی تو وہ کھانے لگے گی۔" میں نے کہا "اب یہ بتاؤ کہ یہ گھوڑا کس کا کھلونا ہے؟" دونوں متعجب ہو کر کچھ دیر سوچتی رہیں، پھر جب کوئی جواب سمجھ میں نہ آیا تو خوشامد کے انداز میں مجھ سے بولیں، "تم ہی بتاؤ۔" دونوں سہم کر کہنے لگیں، "اللہ میاں اتنے بڑے کھلونے سے کھیلتے ہیں؟ وہ خود کتنے بڑے ہیں؟" ابھی یہ باتیں ہو رہی تھیں کہ عیدو کھانے کی چیزیں لے کر آگیا۔ میں فوراً اپنا کمبل بچیّوں پر ڈال کر آپ کے پاس آگیا۔

1. خوشامد F xusaamad flattery

### B. Translate into English.

لڑکی نے کہا "ہم گڑیاں کھیلتے ہیں اور میرے پاس ایک بہت عمدہ قسم کی گڑیا ہے۔" ڈاکٹر نے لڑکے سے کہا "تشویش کی کوئی بات نہیں۔" اِس کام میں بہت احتیاط کی ضرورت ہے ورنہ فائدہ کی جگہ نقصان ہو سکتا ہے۔ جب تک وہ واپس نہ آگئے مجھے تو تشویش رہی۔ کمرے میں ایک بڑا پلنگ بچھا ہوا تھا مگر پلنگ پر بطورِ چادر کچھ نہیں بچھا تھا۔ لاہور پہنچ کر آپ کو کراچی کے لئے گاڑی بدلنی ہو گی۔ جب تک ملک سے فرقہ واریت نہ دُور ہو گی ملک کی ترقّی

مشکل ہے۔ احمد اپنی کتابیں بڑی احتیاط سے رکھتا ہے۔ وہ اِس دفتر میں بطور "انچارج" کام کرتے ہیں۔ جلدی میں میرا سامان اُن کے سامان سے بدل گیا۔ دونوں حیرت سے میری طرف دیکھنے لگیں۔ اُنھوں نے کہا کہ وہ پورے احترام کے ساتھ اِس تجویز سے اختلاف کرتے ہیں۔ وہ آج اِس انداز سے مجھ سے ملے گویا کبھی خفا ہی نہ ہوئے تھے۔ احمد کے استاد نے اُس کی بڑی ہمّت افزائی کی۔ یہ دونوں بہنیں آپس میں بڑی محبت سے رہتی ہیں۔ جب بچّہ اسکول سے واپس نہیں آیا تو ماں کو تشویش ہوئی اور وہ ڈھونڈنے نکلی۔ انتہائی تکلیف کی حالت میں بھی وہ مسکراتی رہیں۔ جب نجمہ گھر آگئی تب والدہ کو اطمینان ہوا۔ علی امتحان میں کامیاب نہیں ہوا، پھر بھی اُس پر کسی طرح کا اثر نہ ہوا۔ اُن کو فقیروں سے بڑی عقیدت ہے۔ لوگوں پر مولوی صاحب کے وعظ کا اثر نہ ہوا۔ تم کو ہر شخص پر اتنی جلدی اعتبار نہ کرلینا چاہیے۔ جاوید اپنے ساتھیوں سے باتیں کررہا تھا اور اِس انداز سے گویا وہ ایک فلسفی ہے۔ گو احمد کا خط کل آگیا لیکن اُس کے والد کو اطمینان نہیں ہوا۔ میں نے اُن سے یہاں آنے کو کہا تو وہ بولے کہ آج تو نہیں البتّہ کل ضرور آؤں گا۔ ابتدا میں جلسہ میں کچھ دیر تک امن اور خاموشی رہی لیکن بعد میں ہنگامہ ہونے لگا۔ وہ خوشامد پسند کرتے ہیں اور خود بھی دوسروں کی خوشامد کرتے ہیں۔ جب بچّہ کا کھلونا ٹوٹ گیا تو اُس کی خوشی رنج سے بدل گئی۔ جب میں علی کے گھر پہنچا تو کھانا تیار تھا اور یہی نہیں بلکہ وہ تو میرے آرام کے لئے سارا انتظام کرچکا تھا۔ یہ ایسی بیماری ہے جس میں انتہائی احتیاط کی ضرورت ہے۔ لڑکے کے جواب سے استاد کو اطمینان نہیں ہوا۔ وہ تو اِس طور سے باتیں کرتے ہیں گویا ہر شخص اُن کا غلام ہے۔ جاڑے کے دنوں میں احتیاط کرنا ضروری ہے، ورنہ آدمی بیمار پڑ سکتا ہے۔ والدین کو اپنی اولاد کی ہمّت افزائی کرتے رہنا چاہیے۔ میں نے ناواقفیت میں اُن سے تمھارے بارے میں پوچھ لیا۔ بچّے کا رونا سُن کر ماں بے اختیار کمرے سے باہر نکل آئی۔ شادی کے موقعہ پر اکثر ہنگامہ بھی ہوجاتا ہے۔ اگر تمہیں میرے جواب سے اطمینان نہیں ہوا ہے تو کسی اور سے پوچھ لو۔ اُن کی یہ عادت بہت بُری ہے کہ وہ خوشامد کو حقیقت سمجھ لیتے ہیں۔ کمرے میں

اتنے لوگ بھرے تھے کہ سانس لینا مشکل ہو رہا تھا۔ میں اُن صاحب سے واقف نہیں لیکن بہت لوگوں کو اُن سے عقیدت ضرور ہے۔ میرے خیال میں تم آج اُن سے ملنا ٹال دو۔ جب اُس نے سنجیدگی سے وہی بات دوبارہ کہی تو میں خاموش ہو گیا۔

## C. Fill in the blanks.

میں نے کہا "مجھے اندر ...ے" دونوں بچیاں . ایک ہانڈی اُٹھا ...... گڑیوں کے جوڑ پورا ایک گڑا ...ونی پڑے کا تھا۔ دونوں بچیوں کے ... پر احتیاط...... اور تشویش کی جھلک تھی جب ... گڑیاں پوری ... سے ہانڈی سے نہ نکالی گئیں۔ میں نے کہا "ان کی شادی کب ...؟" کیا یہ سوال ... نا واقفیت کا . اور کچھ نہیں ... اُن کے...... ...ے نے کیا گیا تھا۔ میں نے کہا "یہ جوڑا جو کیسے میں ہے کس کا . ہے؟" اُس نے کہا "تم بھی ... کس کا ہوتا ہے؟ کھلونا ... تو ہانڈی میں . ہوتا۔ اتنا بڑا کھلونا .. کا ہوتا ہے!" دونوں بچیاں ... تک سوچتی ... اور جب کچھ سمجھ میں نہ . تو فرطِ اشتیاق سے دونوں...... آکر میرا ... پکڑ لیا۔ .... لگیں "اللہ میاں ... کھلونا کھیلتے ہیں؟" ... میاں کتنے بڑے ہیں؟" کھانے پینے کے .. . میں اللہ میاں کی وسعت اور ضخامت ...... ہو گئی۔

## C. Translate into Urdu.

I. What games do you play in your free time? II Ahmad had thrown his books on the table. III They don't respect you because they can't trust you. IV. His eldest son behaves with great respect with everyone V. I reasoned with him but he was not reassured VI The teacher was extremely pleased with the work of his new students VII She not only encouraged me, she also helped me. VIII. Some boys were encouraging their friends who were playing in the field. IX. You can't imagine how carefully she picked up her doll. X. He is sitting there as if it is his own house. XI. This is no innocent question, I'm asking it seriously. XII. During the trip my suitcase got exchanged with someone else's.

